تنقید کرنے کی جرات کی۔انہوں نے کہا کہ مولانا مودودی نے لاہوری مرزائیوں کو غیر مسلم قرار دینے سے انکار کر دیا تھا۔لیکن قومی اسمبلی نے متفقہ طور پر دونوں کو کافر قرار دے کر مولانا مودودی کے علم وفضل کا پول کھول دیا''

(روز نامہ مساوات لاہور 28اکتوبر 1974)

دیوبندی عالم دین سرفراز گکھڑوی صاحب نے مودوی صاحب پر اعتراض کرتے ہوئے اہل حدیث کو بھی ساتھ رگڑا لگا دیا کہ یہ سب بھی احمدی نواز ہیں ان سے ڈرتے ہیں اوران کا پس خوردہ کھاتے ہیں جس پر اہل حدیث مولوی جناب حکیم محمود صاحب خلف مولانا اسمٰعیل سلفی صاحب نے مودودی صاحب کا دفاع کرتے ہوئے دیوبندی حضرات کے لئے یہ بیانیہ جاری فرمایا''مولانا نے پہلے اہل حدیثوں کو مرزائیوں کے ساتھ ملانے کی کوشش فرمائی اور اب مولانا مودودی صاحب پر الزام تراشی کی کہ وہ مرزا صاحب کو مسلمان سمجھتے تھے۔۔جب یہ لوگ قربانی دے رہے تھے اوردس ہزار مسلمان ناموس رسالت پر اپنی جانیں قربان کر گئے اس وقت آپ لوگ حجروں میں گھسے ہوئے حیض ونفاس کے مسائل پڑھا رہے تھے۔آپ کی رگ حمیت نہ پھڑکی جس نبی کے نام کے صدقے یہ حلوے مانڈے نصیب ہیں اس کے نام پر قربانی دینے کا تخیل آپ کے تحت الشعور میں بھی کہیں نہ تھا۔قربانی تو بڑی دور کی بات آپ کے خاندان کے کسی فرد کو آج تک کسی مرزائی سے گفتگو کی جرات نہیں ہوئی''

(علمائے دیوبند کا ماضی اور حال مصنفہ حکیم محمود ص 59 ناشر ادارہ نشر والتوحید والسنۃ لاہور)

ان سب مولوی حضرات سے ہٹ کر تھوڑی دور پاکستان جمہوری پارٹی پنجاب کے صدر جناب مسٹر حمزہ صاحب اپنے بیانئے کے ساتھ موجود ہیں۔آپ فرما رہے ہیں''احمدیوں کو اقلیت قرار دینے پر وزیر اعظم بھٹو کا مبارکباد یں پیش کرنے والوں کو شرم کرنی چاہئے۔۔۔عرب ممالک حکومت پر دباؤ ڈال رہے تھے کہ احمدیوں کو اقلیت قرار دیا جائے''(روز نامہ امروز 19 ستمبر 1974)

احمدیوں کو ہرا دیا گیا اور مناظرے کے ذریعہ انکا منہ بند کر دیا گیا تو اس کا لازمی نتیجہ تھا کہ احمدی بھیگی بلی بن کر بیٹھے ہونگے۔جب میں نے اس بیانئے کا تعاقب کیا اوراس حوالے سے جناب مفتی محمود صاحب جو اس اسمبلی میں موجود تھے اوراپنے خیال میں جماعت مخالفین کے سرخیل تھے ان سے ہی پوچھا تو اُن کا جواب تھا''مرزا ناصر احمد اسمبلی ہال میں آئے اور اپنا 200 صفحے کا بیان مکمل پڑھ کر سنایا جس میں اُن کا پورا مئوقف موجود تھا۔ہم نے بڑے غور سے سنا۔اطمینان سے سنا۔اس کے بعد یہ درست ہے کہ ہمیں بھی تشویش لاحق ہوگئی تھی کیونکہ اس کی تقریر کا بعض ممبروں پر اثر تھا۔میں نے پہلے بھی آپ کو سنایا تھا کہ جب وہ آئے تھے۔تو داڑھی سفید لمبی۔ سفید پگڑھی اور قمیص شلوار۔اس صورت میں جب وہ اسمبلی میں پہلی مرتبہ داخل ہوئے اور ممبروں نے دیکھا اور ممبروں کی اکثریت نے اس سے پہلے نہیں دیکھا تھا۔میں بھی ان میں شامل تھا۔تو ہمیں گھور گھور کر دیکھنے لگے اور کہنے لگے کہ یہ کافر ہے ؟ حد ہوگئی یہ کافر ہے۔؟یہ شکل کافر کی ہے؟ مولوی صاحب تم بھی عجیب باتیں کرتے ہو یہ شکل کافر کی ہوسکتی ہے۔۔۔غرض یہ جب وہ اپنے بیان میں نبی کریم ﷺ کا اسم گرامی ذکر کرتے تھے تو درود وسلام پڑھتے تھے۔جب وہ درود پڑھتا تھا تو اس طرح ممبرز بولے دیکھو حضور پاک ﷺ پر درود بھیج رہا ہے تم کہتے ہو کافر ہے۔کبھی کبھی وہ قرآن کریم کی آیات بھی پڑھتا تھا تو ممبرز کہتے تھے کہ دیکھو قرآن کی آیتیں پڑھ رہا ہے یہ اور تم کہتے ہو کہ یہ کافر ہے۔تو ذہن اس طرح بنا۔تشویش اس لئے تھی کہ یہ آخری وقت ہے اگر اس وقت اسمبلی نے غیر مسلم قرار نہ دیا تو پھر یہ مسئلہ الجھ جائے گا۔(یہ تقریر u tube پر 1974 کی کاروائی کے نام سے موجود ہے)

حاصل وصول یہ کہ بقول بریلوی علماء کرام دیوبندی حضرات تو مرزا ناصر احمد سربراہ جماعت احمدیہ کے سامنے ہکلانے لگے تھے وہ تو انہوں نے آگے بڑھ کر جماعت احمدیہ کو ہرایا۔شاہ احمد نورانی صاحب نے سرگودھا میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ ہمارے سوالوں سے مرزا ناصر احمد اتنے گھبرا گئے کہ پوچھنے لگے کہ یہ سوال کب ختم ہوں گے اور کب میں گھر جا سکوں گا؟،اور بقول شیعہ علماء مرزا ناصر احمد نے دیوبندی،بریلوی،وہابی،جماعت اسلامی سمیت تمام کے تمام مولویوں کو پانی پلا پلا کے مارا وہ تو علی والوں نے آگے بڑھ کر ان کو ہرایا۔پیپلز پارٹی والوں کے بقول مولویوں سے تو یہ مسئلہ 90 سال سے حل نہیں ہوا یہ تو ہماری حکومت نے انکو ہرایا۔بقول مفتی محمود پیپلز پارٹی میں یہ ہمت کہاں؟ان کا کوئی کارکن ختم نبوت کی تحریک میں شامل نہیں تھا یہ تو ہم تھے جنہوں نے جماعت احمدیہ کو ہرایا۔بریلوی علماء فرماتے ہیں کہ مفتی محمود تو مرزا ناصر احمد کے سامنے پسینے میں نہا گیا تھا اور آنکھیں جھکا کے کھڑا تھا یہ تو ہم تھے کہ جنہوں نے بازی ماری۔جماعت اسلامی بضد ہے کہ اس کارنامے کا سہرا مودودی صاحب کے سر ہے جبکہ مولوی غلام غوث ہزاروی کہتے ہیں جماعت اسلامی جو پورے ملک میں قادیانیوں کے خلاف گلا پھاڑ پھاڑ کر چلاتی رہی قومی اسمبلی میں عضو معطل بن کر بیٹھی رہی۔اس کے کسی ممبر نے نہ تو کوئی سوال کیا اور نہ ہی مرزا ناصر احمد کے کسی بیان پر کسی قسم کی کوئی تنقید کرنے کی جرات کی یہ تو ہمارے علماء کے آگے مرزا ناصر احمد کسی سوال کا جواب نہ دے سکا اور قومی اسمبلی کے ممبران فرما رہے ہیں کہ یہ تو عرب ممالک کی خاطر سیاسی فیصلہ کیا گیا۔

ایک دفعہ ڈاکٹر اجمل نیازی صاحب نے کہا تھا" میں نے سوچا بھی نہ تھا کہ پگڑی اور داڑھی آدمی کے وقار اور روحانیت میں اس قدر بھی اضافہ کرسکتی ہے"( آس جزیرہ اکرم اعوان صفحہ 14)لیکن جب میں نے گورنمنٹ پاکستان کی شائع شدہ قومی اسمبلی 1974 کی کاروائی کو پڑھا اور پھر اپنے علمائے کرام کے مندرجہ بالا بیانئے کو پڑھا تو مجھے یہ بیان یوں نظر آنے لگ گیا کہ میں نے کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ پگڑی اور داڑھی والا شخص اتنا بڑا گپی بھی ہوسکتا ہے۔ وہ اس لئے کہ قومی اسمبلی کی کاروائی میں مرزا ناصر احمد سربراہ جماعت احمدیہ کا براہ راست کسی مولوی سے کوئی مناظرہ یا مجادلہ سرے سے ہوا ہی نہیں۔ نہ علی والوں سے نہ ولی والوں سے۔ سراسر بے بنیاد اور لغو داستانیں۔ 30 جون 1974 کو ساری اسمبلی کو سپیشل کمیٹی اور سپیکر کو چیرمین مقرر کردیا گیا اور اٹارنی جنرل صاحب کو سیکرٹیری کے فرائض سونپے گئے۔۔ جماعت احمدیہ کے سربراہ کو اپنا بیان پیش کرنے کے لئے مدعو کیا گیا۔اس کے ساتھ ہی وزیر قانون نے کہا کہ اس کمیٹی کی کاروائی بند کمرہ میں (In Camera) ہوگی۔ یکم جولوئی کو اس سپیشل کمیٹی کا اجلاس شروع ہوا جس میں منظور کیا گیا کہ اس کمیٹی کی کاروائی بصیغہ راز رکھی جائے گی اور سوائے سرکاری اعلامیہ کے اس بارے میں کوئی خبر شائع نہیں کی جائے گی۔ 3 جولائی کو پھر اجلاس ہوا اور مزید قواعد بنائے گئے اور ایک بار پھر سے قاعدہ نمبر 3 کے ذریعہ In Camera یعنی خفیہ کاروائی کے اُصول اسختی سے اعادہ کیا گیا۔(ص 34)

22/23 جولائی سربراہ جماعت احمدیہ نے اپنا تحریری بیان پڑھ کر سنایا۔ 5 اگست سے اس بیان پر سوالات اور ان کے جواب کا سلسلہ شروع ہوا جو 10 اگست تک اور پھر 20 اگست سے 23 اگست تک جاری رہا۔ علماء تمام سوالات اٹارنی جنرل کو لکھ کر دیتے تھے کسی بھی ممبر کو براہ راست بولنے کی اجازت نہ تھی۔ آخری دن کچھ مدت کے لئے اٹارنی جنرل جناب یحیٰ بختیار صاحب کی غیر موجودگی میں مولوی ظفر انصاری نے چند سوالات پوچھے۔ اور پھر اٹارنی جنرل صاحب کی آمد پر وہ بھی پیچھے چلے گئے۔ یعنی نہ کبھی قومی اسمبلی کے کیفے ٹیریا میں کوئی گیا اور نہ مفتی محمود کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالنے والا فلمی سین ہوا۔ اسی لئے میں نے شروع میں کہا تھا کہ بیانیہ بیانیہ ہی ہوتا ہے چاہے وہ نواز شریف صاحب کا ہو یا علمائے کرام کا۔ اس کے لئے حقائق کی صلیب پر چڑھنے کی ضرورت نہیں صرف جیب میں کچھ پیسے ہونے چاہیے یا اس کے عوض طاقت ہونی چاہئے اور ساتھ میں چند طلال چوہدری صاحب جیسے زور آور خطیب پشت پر ہونے چاہئیں کام میں روکاوٹ ہرگز نہیں آئے گی اور ماشاءاللہ ہمارے علماء اور کسی کام میں ماہر ہوں یا نہ ہوں بیانیہ ایجاد کرنے میں ماہر و مشاق ہیں۔

***

# نعت



حضرت ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب رضی اللہ عنہ

بدر گاہ ذی شانِ خَیرُ الْاَنَام
شفیعُ الوَرٰی مَرْجَعِ خاص وعام
بصد عجز و مِنت ، بصد احترام
یہ کرتا ہے عرض آپ کا اِک غلام
کہ اے شاہِ کونین عالی مقام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

حسینانِ عالَم ہوئے شرگیں
جو دیکھا وہ حسن اور وہ نور جبیں
پھر اِس پر وہ اَخلاقِ اَکمل تریں
کہ دشمن بھی کہنے لگے آفریں
زہے خُلق کامل زہے حسنِ تام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

خلائق کے دل تھے یقیں سے تہی
بتوں نے تھی حق کی جگہ گھیر لی
ضلالت تھی دنیا پہ وہ چھا رہی
کہ توحید ڈھونڈے سے ملتی نہ تھی
ہوا آپ کے دم سے اُس کا قیام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

محبت سے گھائل کیا آپ نے
دلائل سے قائل کیا آپ نے
جہالت کو زائل کیا آپ نے
شریعت کو کامل کیا آپ نے
بیاں کر دیئے سب حلال و حرام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

نبوت کے تھے جس قدر بھی کمال
وہ سب جمع ہیں آپ میں لامحال
صفاتِ جمال اور صفاتِ جلال
ہر اِک رنگ ہے بس عدیم المثال
لیا ظُلم کا عفو سے انتقام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

مقدس حیات اور مطہر مذاق
اطاعت میں یکتا عبادت میں طاق
سوارِ جہانگیرِ یکراں براق
کہ بگذشت از قصرِ نیلی رواق
محمدؐ ہی نام اور محمدؐ ہی کام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

علمدارِ عشاقِ ذاتِ یگاں
سپہ دار افواجِ قدوسیاں
معارف کا اِک قلزم بیکراں
افاضات میں زندۂ جاوداں
پلا ساقیا آبِ کوثر کا جام
علیك الصّلوٰۃُ علیك السلام

(بخارِ دل)



# ’’اگر پاکستان میں رہنا ہے تو غیر مسلم بن کر رہنا ہوگا‘‘

اصغر علی بھٹی نائیجر، افریقہ

یہ اُس زمانے کی بات ہے جب ابھی پاکستانی ِ اسلام مشرف بکلاشنکوف نہیں ہوا تھا۔ اور صدر ریگن کے خزانوں سے ڈالر سوئے منزل جہاد روانہ نہیں ہوئے تھے۔ ابھی تک صرف یونیورسٹی آف نبراسکا کے کارخانوں میں اسلامی لٹریچر چھپوائی کے مراحل میں تھا اور دائرہ اسلام کے اندر کے کافر اور باہر کے کافر میلاد النبی ﷺ




کے جلوس میں شامل ہونے کے بعد محرم کے تعزیے میں لگی سبیلوں سے بھی استفادہ کر لیتے تھے۔ ابھی تک پیروں فقیروں کے مزار شرک و بدعت کے اڈے کا درجہ پا کر قابل بمباری declared نہیں ہوئے تھے۔ ہم نے ناخواندہ، غریب عیسائی جوڑوں کو اینٹوں کے بھٹے میں ڈال کر، زندہ جلا، کر اسلام کی حفاظت کا فریضہ ادا کرنا، ابھی شروع نہیں کیا تھا۔ چھ ماہ کی ننھی کائنات کو اس کی بوڑھی دادی کے ساتھ آگ میں جھونک کر ڈانس کرنے اور خوشیاں منانے کا تہوار ابھی متعارف نہیں ہوا تھا۔ لوگوں کو توہین رسالت کے نام پر اینٹیں روڑے مار مار کر ہلاک کرنے کی سنت ابھی رواج ِ مطہرہ کا استناد حاصل نہ کر سکی تھی اور 295c, 298c اور 295a کی تلواریں ابھی نیام ہی میں مچل رہیں تھیں چنانچہ اُنہی دنوں پنجاب کے مرکز لاہور میں ایسے ہی ایک خوبصورت مارچ کے موسم بہار میں دو بڑے اخبار نویسوں کے درمیان ایک عجیب وغریب مکالمہ زیب داستان بنا۔ ایک صاحب صحافی ہونے کے ساتھ ساتھ تحفظ ختم نبوت تحریک کے بڑے ستون تھے یعنی آغا شورش کاشمیری صاحب تو دوسرے صاحب مشہور صحافی ہونے کے ساتھ پکے مسلم لیگی اور تحریک پاکستان کے مشہور سپاہی تھے یعنی جناب م۔ش صاحب۔ آج اسلام آباد ہائی کورٹ کے جج جناب شوکت صدیقی صاحب کے ختم نبوت کیس کے درمیان احمدیوں کے بارے میں دیئے گئے ریمارکس ’’اگر ان احمدیوں (بقول جج صاحب قادیانیوں) نے پاکستان میں رہنا ہے تو غیر مسلم بن کر رہنا ہوگا‘‘ پڑھے تو مجھے ان دونوں صحافیوں کا مکالمہ یاد آ گیا۔ مکالمہ یوں تھا کہ جناب میاں محمد شفیع صاحب نے 7 مارچ 1970 کی ندائے ملت میں اپنے مشہور کالم م۔ش کی ڈائری میں ایک جلسہ کی رپورٹنگ کرتے ہوئے لکھا کہ ’’اتوار کو وائی ایم سی اے ہال میں مسٹر جسٹس سجاد احمد جان جالندھری کی زیر صدارت جناب مرزا طاہر احمد (بعد میں جماعت احمدیہ کے چوتھے سربراہ مقرر ہوئے۔ ناقل) نے قرآن عظیم، احادیث نبویؐ اور تاریخ اسلام کے حوالوں سے اسلام کے اقتصادی نظام پر ایک اعلیٰ پایہ کی تقریر میں اسلامی اقتصادیات کی پاکیزگی، جامعیت اور برتری کو اجاگر کیا۔ انہوں نے سوشلزم کا نام لئے بغیر یہ ثابت کرنیکی کوشش کی کہ اسلامی اقتصادی نظام استحصال پسندی اور طبقاتی نفرت کے خاتمہ کی مؤثر ضمانت ہے۔ انہوں نے قرآن کریم کی آیات کے حوالے سے اپنے سننے والوں کے دل میں (کم از کم میرے دل میں) اس امر کے متعلق کسی قسم کے تذبذب یا شک کی گنجائش نہ رہنے دی کہ اسلام سر مایہ داری کو جس میں دولت کی محبت دولت کا ارتکاز، سود خوری اور استحصال شامل ہیں، مہیب ترین تصور کرتا ہے اور ایسے سرمایہ داروں کے لئے دوزخ کے بے پناہ عذاب کی بشارت دیتا ہے۔ اسلام اعلیٰ اخلاقی او رروحانی اقدار کی اساس پر ایک ایسا متوازن قدرتی اقتصادی نظام رائج کرنا چاہتا ہے جس میں انفرادی اور قومی دولت میں لوگ خیرات اور مراعات کے طور پر نہیں بلکہ حق کے طور پر دعویدار تسلیم کئے جاتے جاتے ہیں۔ مجھے افسوس ہے کہ اخبارات نے مرزا طاہر احمد کی اس پر مغز تقریر کا کما حقہ نوٹس نہیں لیا۔ ممکن ہے ان کے نقطہ نگاہ سے اس میں ’’کاپی‘‘ نہ ہو کیونکہ انہوں نے نہ تو کسی کو برا بھلا کہا اور نہ کسی کو چیلنج ہی دیا بلکہ نہایت رواں اور سلجھے ہوئے انداز میں اپنے فقروں اور دلیلوں کو دہرائے بغیر اسلامی اقتصادی نظام کی خوبیوں اور عظمتوں کو اجاگر کیا۔ تاہم اگر اس مجلس کے منتظمین مرزا صاحب کی اس تقریر کے متن کو پمفلٹ کی شکل میں شائع کر سکیں تو بقول حضرت آغا شورش کاشمیری مادر پدر آزاد سیاسی ٹیڈیوں کا اسکے پڑھنے سے بھلا ہوگا۔‘‘

(روزنامہ ندائے ملت لاہور ۷ مارچ ۱۹۷۰ء)

جناب شورش کاشمیری صاحب نے م۔ش صاحب کے الفاظ پڑھے تو جواب میں اپنے دل کی بھڑاس ان الفاظ میں درج فرمادی

’’جسٹس سجاد احمد جان سپریم کورٹ ے انتہائی قابل احترام ججوں میں سے ہیں۔ نیک نفس ہونے کے علاوہ علم و ادب سے گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔ انہیں علامہ اقبال کے فکر اور مولانا ظفر علی خان کے ادب سے دلی لگاؤ ہے لیکن ہمیں افسوس ہے کہ انہوں نے لاہور میں ایک ایسے مذاکرہ کی صدارت کی جو مرزا طاہر احمد کی تقریر کے لئے منعقد کیا

گیا۔اور جس کا پس منظر قادیانی نبوت کی اولاد کو لوگوں میں انٹروڈیوس کروانا ہے۔ہم نے جناب م۔ش کی ڈائری کو تعجب سے پڑھا۔ حیرت ہے کہ ایک طرف تو وہ مرکز مجلس اقبال کے ارکان پر ختم نبوت اور اقبال کے موضوع پر مقالہ پڑھنے پہ زور دے رہے ہیں، دوسری طرف انہیں مرزا طاہر احمد کی تقریر عین اسلام محسوس ہوتی ہے۔ م۔ش صاحب بتا سکتے ہیں کہ وہ کس طرح اس مذاکرہ میں پہنچے۔خود گئے؟ یا بلوائے گئے؟اور پھر ہضم کیسے ہو گئے؟افسوس ہے کہ،م۔ش صاحب نے یہ بالکل نہیں بتایا کہ مرزا طاہر احمد کس ٹہنی کا پھول ہیں؟'' ( ہفت روزہ چٹان ۲۳ مارچ ۱۹۷۰ءصفحہ ۶)

## (۳) عفیفہ بیوی اور داشتہ میں فرق:

چونکہ ابھی تک اپنے مخالف سے بدلہ لینے کے لئے اسے مشال خان کی طرح گستاخ رسول اعلان کروا کے قتل کرنے کی سنت متعارف نہیں ہوئی تھی، چنانچہ اسی سہولت کا فائدہ اُٹھاتے ہوئے جناب م۔ش صاحب نے شورش صاحب کو سناہی ڈالیں۔فرمایا:

''چندروز ہوئے وائی۔ ایم۔سی۔اے لاہور میں مسٹر جسٹس سجاد احمد جان جج سپریم کورٹ کی زیر صدارت مرزا طاہر احمد نے''اسلام کے اقتصادی نظام'' کے موضوع پر ایک تقریر کی جس میں انہوں نے قرآن' احادیث اور تاریخ اسلام کی روشنی میں اپنے موضوع پر اظہار خیال کیا تقریر کے خاتمہ پر صدر مجلس مسٹر سجاد احمد جان نے نہایت دلکش انداز میں اسلام کے اقتصادی نظام کی کامیابی کے لئے اسلام کے اخلاقی اور روحانی نظام کے قیام کو ضروری قرار دیا۔میں نے اس جلسہ کی کاروائی پر اس کالم میں تبصرہ کرتے ہوئے۔ مرزا طاہر احمد کو خراج تحسین پیش کیا کہ انہوں نے نہایت سلجھے ہوئے انداز میں اسلام کے اقتصادی نظام کے حسن و جمال کو اجاگر کیا اور اس امر پر اظہار تاسف کیا کہ ایک ایسے موضوع پر جس کے متعلق ملک میں بے حد چرچا ہے ایک نہایت اچھی تقریر کا اخبارات نے کماحقہ' نوٹس نہیں لیا۔اس پر چٹان کے ایڈیٹر حضرت آغا شورش کاشمیری نے تبصرہ کرتے ہوئے ناراضگی کے اظہار کے طور پر مجھ سے استفسار کیا ہے کہ میں اس جیسے میں کیوں اور کیسے گیا؟ اور یہ کہ آیا مجھے معلوم ہے کہ مرزا طاہر احمد کس درخت کی شاخ ہیں وغیرہ وغیرہ حضرت آغا شورش کاشمیری ملک کے ایک نامور خطیب ہیں۔اس لحاظ سے میری حیثیت ان کے مقابلے میں ایک مبتدی کی بھی نہیں وہ ایک نغز گو شاعر اور ادیب طناز ہیں اس میدان میں بھی ان کا حریف نہیں۔ ہوں لیکن اگر وہ مجھے اخبار نویسی کے اخلاق بتانا چاہیں یا مجھے عقیدہ کی پاکیزگی کے متعلق کوئی سبق دینا چاہیں تو مجھے ادب کے ساتھ ان سے یہ عرض کرنا ہے کہ ان دونوں امور کے متعلق مجھے ان سے کچھ بھی سیکھنا نہیں۔

اخبار نویس اور دھڑے بازی میں ایک بنیادی فرق ہے' ایسا ہی فرق جو ایک عفیفہ بیوی اور داشتہ میں ہوتا ہے۔ ایک اخبار نویس جو اس اصول پر گامزن ہو کہ ''میرا دوست غلطی نہیں کرسکتا'' ایک اچھا دھڑے باز تو ہوسکتا ہے لیکن ایک اچھا اخبار نویس نہیں کہلاسکتا اور ایسے اخبار نویس کے قلم پر لوگوں کو کبھی اعتماد نہیں ہوسکتا۔لیکن ایسا اخبار نویس جو اس اصول کا پابند ہو کہ اگر میرا دوست غلطی پر ہے تو میں اسے بھی ننگا کرونگا وہ ممکن ہے کہ دنیا کے عام معیار کے مطابق ایک اچھا دوست نہ ہو لیکن وہ ایک قابل اعتماد صحافی ضرور ہے ایک اخبار نویس بن کر صحافتی دیانتداری پر عوام کو اعتماد نہ ہو ایک ٹکے کی حیثیت بھی نہیں رکھتا۔ میں نے ۱۹۴۲ء میں اخبار نویسی کے میدان میں قدم رکھا تھا اس وقت سے لیکر آج تک بے شمار جلسوں جلوسوں' میٹینگوں' کانفرنسوں کی روئیداد رپورٹ کرتا رہا ہوں میں نے رپورٹ لکھتے وقت کبھی نہیں سوچا کہ مقرر کس درخت کی کونسی شاخ ہے یا کس قبیلہ سے تعلق رکھتا ہے۔''

(ندائے ملت ۲۶ مارچ ۱۹۷۰ء)

میرے لئے یہ کہنا تو مشکل ہے کہ آیا واقعی ایک دھڑے باز ایک بازاری داشتہ کی طرح اور ایک اخبار نویس عفیفہ بیوی کی طرح ہوتا ہے یا نہیں لیکن یہ مجھے معلوم ہے کہ اگر یہ مکالمہ ہمارے عزت مآب جج جناب شوکت عزیز صدیقی صاحب کے عہد مبارک میں ہوا ہوتا تو اس وقت تکلم۔ش صاحب کم از کم وطن دشمن طاقتوں کے آلہ کار، یہود و ہنود کے ایجنٹ یا مرزائی نواز کا اضافی گریڈ وصول کرنے کے ساتھ ساتھ یہ ڈانٹ کھا کر کہ...اپنے ان اسلام پر تقریریں کرنے والوں کو بتا دو کہ اگر پاکستان میں رہنا ہے تو غیر مسلم بن کر رہنا ہوگا''...عدالت سے لوٹتے ہوئے کسی مجاہد کے ہاتھوں دھنائی کے بعد یا تو اپنی ہڈیوں کی ٹکور کر رہے ہوتے یا ڈاکٹر کی فیسیں ادا کرنے کے لئے اپنے دفتر سے قرضہ لینے کیلئے گڑگڑا رہے ہوتے۔***

## حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

ترجمہ:''حضرت حذیفہؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا تم میں نبوت قائم رہے گی جب تک اللہ چاہے گا پھر وہ اس کو اٹھا لے گا اور خلافت علیٰ منہاج النبوۃ قائم ہوگی۔ پھر اللہ تعالیٰ جب چاہے گا اس نعمت کو بھی اٹھا لے گا۔ پھر اس کی تقدیر کے مطابق ایذا رساں بادشاہت قائم ہوگی (جس سے لوگ دل گرفتہ ہوں گے اور تنگی محسوس کریں گے) جب یہ دور ختم ہوگا تو اس کی دوسری تقدیر کے مطابق اس سے بھی بڑھ کر جابر بادشاہت قائم ہوگی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ کا رحم جوش میں آئے گا اور اس ظلم کے دور کو ختم کر دے گا۔اس کے بعد خلافت علیٰ منہاج النبوۃ قائم ہوگی۔ یہ فرما کر آپؐ خاموش ہو گئے۔''

(مسند احمد صفحہ ۲۷۳/۴ مشکوۃ باب الانذار والتحذیر)



# دیوبندی اور بریلوی علماء کے اسرائیل کے دورے اور جماعت احمدیہ

اصغر علی بھٹی نائیجر، افریقہ

پاکستان کے مشہور کامیڈین جناب امان اللہ صاحب فرماتے ہیں کہ پاکستان میں امریکہ ایک ایسی چیز ہے جس کے بارے میں جو کوئی بات کہہ دیں،کوئی لطیفہ سنا دیں یا کوئی انہونی بات بھی کہہ دیں سب چل جاتا ہے۔لوگ آنکھیں بند کر کے مان لیتے ہیں ۔ویسے یہ امان اللہ صاحب کی کسر نفسی ہے کہ دوسرا نام چھپا گئے ہیں یعنی پورا فقرہ یہ تھا کہ امریکہ اور جماعت احمدیہ کے بارے میں جو چاہیں ہانک دیں سب چل جاتا ہے۔مزے کی بات یہ ہے کہ یہ بات کامیڈینز کی حد تک ہی محدود نہیں رہی ہماری اعلیٰ عدلیہ تک کا بھی یہی خیال ہے اور تو اور اب تو خود تحریک تحفظ ختم نبوت ملتان والوں کا بھی یہی خیال ہے۔

1953 کی عدالتی تحقیقات میں عدالت عالیہ نے اپنے فیصلہ میں ایک مشہور احراری مولوی صاحب کی حرکات پر منفی تبصرہ کرتے ہوئے لکھا تھا کہ ’’قادیانیت کی مخالفت اس شخص کی زندگی کا واحد مقصد معلوم ہوتا ہے......زیادہ اہم واقعات کا ذکر تو درکنار، پاکستان یا کسی شخص کو کوئی آفت پیش آجائے،کوئی افسوس ناک واقعہ رونما ہوجائے،قائد ملت قتل کر دیئے جائیں یا ہوائی جہاز گر پڑے قاضی احسان احمد شجاع آبادی کے نزدیک وہ ہمیشہ احمدیوں کی سازش کا نتیجہ ہوتا ہے‘‘

حال ہی میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان کے پلیٹ فارم سے مولوی محمد طاہر رزاق صاحب کی ایک کتاب ’’ختم نبوت کے محافظ‘‘ شائع کی گئی ہے جس میں دیوبندی مولوی حضرات کے نمایاں کارناموں کو جمع کیا گیا ہے۔تو اس کتاب کے صفحہ 70 پر قاضی احسان احمد شجاع آبادی کی زندگی کے نمایاں وصف اور نمایاں کارنامے کے طور پر تحقیقاتی عدالت کے فیصلہ کے مندرجہ بالا الفاظ کو درج کیا گیا ہے اور فخریہ انداز میں گویا اسے انکے کارناموں میں جگہ دی گئی ہے۔‘‘

(ختم نبوت کے محافظ،صفحہ 70 مصنفہ محمد طاہر رزاق ناشر تحفظ ختم نبوت ملتان)

یعنی کوئی آفت ہو یا کوئی واقعہ،کوئی حادثہ ہو یا کوئی انہونی سب جماعت احمدیہ کا کیا دھرا ہوتا ہے۔علمائے کرام تو دور کی بات ہے اب تو سیاستدان جیسے چوہدری پرویز الٰہی صاحب میڈیا پرسن جناب حامد میر صاحب،صابر شاکر صاحب اور سپریم کورٹ کے ریٹائرڈ چیف جسٹس جناب افتخار چوہدری صاحب جیسے بڑے نام بھی امان اللہ صاحب کی ہاں میں ہاں ملاتے نظر آتے ہیں۔ابھی لاہور میں تحریک لبیک یا رسول اللہ کا دھرنا 2 چل رہا ہے۔دھرنا 1 فیض آباد کے دنوں میں جناب حامد میر صاحب نے دیکھا سب ختم نبوت پر لکھ رہے ہیں تو انہوں نے الگ سے نمایاں ہونے کے لئے جماعت احمدیہ کے تیسرے خلیفہ حضرت مرزا ناصر احمد نور اللہ مرقدہ کے حوالے سے قومی اسمبلی کے فلور پر جماعت احمدیہ کے اسرائیل سے تعلقات بلکہ اچھے تعلقات کے حوالے سے سوالات پر مبنی ایک Segment گھڑ کر کالم میں ڈال دیا اور خوب واہ واہ بٹور لی۔اس سے قبل آغا شورش کاشمیری صاحب نے ’’عجمی اسرائیل‘‘ خود ہی لکھی اور پھر برطانیہ کے کسی نامعلوم ادارے کا نام ڈال کر چالو کر دی۔مولانا یوسف بنوری صاحب اُٹھے تو اُنہوں نے ’’ربوہ سے تل ابیب تک‘‘ لکھ کر جماعت احمدیہ کے 600 بندے اسرائیل کی فوج میں بھرتی کرا دیئے۔اور ابھی حال ہی میں نااہل وزیر اعظم صاحب کے داماد صاحب جن پر نیب میں اربوں روپے کی کرپشن کے الزامات ہیں کیسز کے دفاع کے لئے عدالت جاتے ہوئے کچھ دیر قومی اسمبلی کے ہال میں آرام فرما رہے تھے انہوں نے اس دوران قوم کو اطلاع دی کہ پاکستان سے جہاز بھر بھر کر اسرائیل جا رہے تھے وہ تو سعودی عرب نے پاکستان سے پوچھا کہ یہ لوگ کون ہیں جو اسرائیل جا رہے ہیں تحقیق سے پتہ چلا کہ وہ سب احمدی قادیانی تھے۔‘‘اب بتائیں امان اللہ صاحب نے کسر نفسی سے کام لیا ہے کہ نہیں؟ اُدھر دیکھیں جناب داماد جی صاحب جنہوں نے کسر نفسی سے ذرا کام نہیں لیا ہے اور جہاز اور ویگن ایک ہی روٹ پر چلا دیئے ہیں۔

مکرم حامد میر صاحب نے جب 30 نومبر 2017 کے کالم میں انکشاف کیا کہ 20 اگست 1974 کو اٹارنی جنرل صاحب نے قومی اسمبلی میں مرزا ناصر احمد صاحب سے پوچھا کہ آپ کا اسرائیل میں مشن موجود ہے مرزا ناصر احمد نے کہا کہ ہاں وہاں ہماری جماعت موجود ہے کیونکہ اسرائیل میں بھی تو مسلمان رہتے ہیں۔اٹارنی جنرل نے مزید کہا کہ اسرائیل فلسطینیوں پر ظلم کرتا ہے آپ پر عنایات کیوں؟ مرزا ناصر احمد نے کہا کہ ہمارے اسرائیل کے ساتھ اچھے تعلقات ہیں‘‘ تو خاکسار نے فوری طور پر ان کی خدمت میں لکھا کہ سرکار تاریخ پر تھوڑا رحم کریں 20اگست 1974 کو قومی اسمبلی میں سرے سے کوئی کاروائی ہوئی ہی نہیں تھی ۔یہ اسرائیل سے تعلقات والی کہانی حضرت مرزا صاحب سے اٹارنی جنرل صاحب سے کس بالکونی میں سن رہے تھے؟

22 اور 23 جولائی کو امام جماعت احمدیہ حضرت خلیفۃ المسیح الثالث نور اللہ مرقدہ نے قومی اسمبلی میں محضر نامہ پڑھ کر سنایا جس کے بعد وقفہ ہو گیا۔ 5 جولائی سے سوالات اور جوابات کا سیشن شروع ہوا جو 10 اگست تک جاری رہا اور ایک دفعہ پھر اٹارنی جنرل صاحب نے تیاری کے لئے وقفہ مانگ لیا 21 اگست سے پھر سیشن شروع ہوا اور 24 اگست کو ختم ہوا۔ یعنی 20 جولائی وقفہ کا دن تھا۔ مکرم عطاء الحق قاسمی صاحب نے ٹھیک ہی فرمایا تھا کہ ہم پاکستانی تو وہ قوم ہیں کہ ٹرین پر بھی گاڑی کا بورڈ پڑھ کر سوار نہیں ہوتے بعد میں زنجیر کھینچ رہے ہوتے ہیں پاکستان کی تاریخ کو کہاں سے پڑھیں گے اسی لئے مکرم حامد میر صاحب نے بھی ایک گپ چھوڑ دی کہ جماعت احمدیہ کو کون سا جواب دینے کی اجازت ہے اگر دیں بھی گے تو ہم نے کون سا ماننا ہے۔

بہرحال حامد میر صاحب کو جواب دینے کے بعد میں نے ”اسرائیل سے اچھے تعلقات“ والے ”گناہ“ کا تعاقب کیا کہ کیا واقعی اسرائیل سے تعلقات امت مسلمہ سے غداری ہیں یا کوئی گناہ ہے جو مولویان کرام جماعت احمدیہ کے حوالے سے ہمیشہ اپنے جلسوں میں بیان کرتے رہتے ہیں تو احمدیت کی بجائے بہت سے بریلوی اور دیوبندی علمائے کرام مجھے اسرائیل کے سرکاری دورے کرتے اور دعوتیں اُڑاتے نظر آئے۔

## مولانا قادری کا سوٹ

اسرائیلی فوج کے ایک ریٹائرڈ میجر ایلی اَوِیدار صاحب جو قطر میں اسرائیلی تجارتی مشن کے سربراہ رہے۔ فلاڈلفیا میں وائس کونسلر اور ہانگ کانگ میں اسرائیل کے سفیر رہ چکے ہیں۔ آپ کچھ عرصہ اسرائیلی وزارت خارجہ کے شعبہ بین المذاہب (انٹر فیتھ ڈیپارٹمنٹ) کے سربراہ کے طور پر بھی کام کرتے رہے۔ آپ کے ذمہ خصوصی طور پر ان مسلم اکثریتی ممالک سے عوامی اور غیر رسمی روابط استوار کرنا تھا جن کے ساتھ اسرائیل کے دوطرفہ سفارتی تعلقات قائم نہیں۔ ان میں پاکستان بھی شامل ہے۔ وزارت خارجہ سے سبکدوش ہونے کے بعد آپ نے اپنی ایک کتاب The Abyss: Bridging the divide between Israel and the Arab World کے چھٹے باب میں ایک ذیلی عنوان ”مولانا قادری کا سوٹ“ کے تحت اسرائیل کا دورہ کرنے والے ایک پاکستانی وفد کا حال بیان کیا ہے جس کی میزبانی کا کام اسرائیلی حکومت کی طرف سے انہیں تفویض کیا گیا تھا۔

ایلی اوِیدار لکھتے ہیں کہ اسرئیلی وزارت خارجہ نے اطلاع دی کہ ایک پاکستانی مذہبی راہنما مولانا اجمل قادری نے لندن میں اسرائیلی سفارت خانے سے رابطہ کیا ہے۔ یہ خبر ہمارے لئے نہائیت اہم تھی کیونکہ اس سے قبل ہمارا رابطہ پاکستان کے سیاسی سربراہان سے ہی ہوا کرتا تھا جن کی بھنک پڑنے پر پاکستانی عوام کی طرف سے شدید غم وغصہ کا اظہار کیا جاتا تھا۔ پاکستان کی کسی مذہبی پیشوائیت سے ہمارا پہلے کبھی رابطہ نہیں ہوا تھا۔ مولانا قادری کا رابطہ اور دورہ اسرائیل اس پہلو سے ہمارے لئے کارآمد ثابت ہوسکتا تھا کیونکہ وہ جمیعۃ العماء اسلام کے ممبر ہیں۔ اس لئے میں نے فوری طور پر اس پر کام کرنا شروع کر دیا کہ قادری کے لئے اسرائیلی ویزہ ایسی حکمت عملی کے تحت جاری کیا جائے جس کا پاکستانی عوام میں منفی ردعمل پیدا نہ ہو۔ ہمیں میڈیا کے ذریعہ علم تھا کہ جمیعۃ العلماء کے افغانستان میں طالبان کے ساتھ بھی رابطے ہیں اور یہ کہ پاکستان میں ان کی جماعت نے ہزاروں مدرسے بھی قائم کر رکھے ہیں۔ چنانچہ مولانا قادری کو ہم وطنوں کی لعن طعن سے بچانے کے لئے میں نے اسرائیل میں قائم ایک اسلامی کالج سے رابطہ کرکے اس کی انتظامیہ کی طرف سے ایک باضابطہ دعوت نامہ جاری کروایا جو انہیں کالج کی لائبریری کی ایک تقریب میں شرکت کی خصوصی دعوت پر مشتمل تھا۔ ان کا ویزہ کالج کی اس تقریب کے حوالے سے تھا لیکن دیگر ساتھیوں سمیت ان کا قیام وغیرہ اسرائیلی وزارت خارجہ کے سرکاری مہمان کی حیثیت سے کیا گیا تھا۔ ان کے دورہ کے تینوں دن میں نے خود ذاتی طور پر ڈیوٹی سرانجام دی۔ ان کی رہائش کا انتظام یروشلم کے ”لے روم ہوٹل“ میں کیا گیا تھا۔ دورہ کے دوران مولانا قادری نے مجھے ایک ایسی بات بتائی جو میرے لئے انتہائی حیران کن تھی۔ انہوں نے بتایا کہ وہ اور ان کے ساتھی قیام پاکستان کے مخالف تھے۔ کالج کی لائبریری کی تقریب سے فارغ ہونے کے بعد میں نے ان کا تعارف یہودی ربی بخشی ڈورون سے کروایا۔ بعد میں ان دونوں مذہبی راہنماؤں کی باہمی ملاقات یروشلم میں چیف ربی کے دفتر میں ہوئی۔ اس ملاقات کی خبر پاکستان میں شدید تنقید کا نشانہ بنی۔ چیف ربی سے ملاقات کروانے کے بعد ہم مولانا کو الاقصیٰ مسجد لے گئے۔ مولانا نے مجھے مسجد کے اندر آنے کی دعوت دی لیکن میں نے ان کا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ یہ مسلمانوں کی مقدس جگہہ ہے بہتر ہے آپ مسلم وقف کے ممبران کے ہمراہ مسجد کے اندر جائیں۔ بعد میں قادری نے مجھے بتایا کہ مسجد کے اندر وقف کے اراکین ان سے لگاتار یہ گلے شکوے کرتے رہے کہ کس طرح وہاں کے مسلمانوں کو اسرائیلی جارحیت کا نشانہ بنایا جارہا ہے۔ اُنہوں نے کہا کہ تنگ آکر آخر میں کھڑا ہوگیا اور آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر انہیں کہہ دیا کہ میرا مشورہ ہے کہ آپ ذرا آنکھیں کھول کر باقی عالم اسلام پہ بھی نظر دوڑائیں تو آپ کو سمجھ آجائے گی کہ مذہبی جارحیت اصل میں کہتے کسے ہیں۔ قادری نے مسکرا کر کہا کہ میری یہ بات سنتے ہی وقف کے سارے ممبران انہیں چھوڑ کر اِدھر اُدھر کو ہو لئے۔ اور یوں ہمیں مسجد اقصیٰ کے اندر یکسوئی اور توجہ سے عبادت کرنے کا موقعہ نصیب ہوا۔

مصنف لکھتا ہے کہ اگلے دن قادری کے دورہ اسرائیل کی خبریں پاکستانی پریس

نے چھاپ دیں پاکستانی وزیر خارجہ نے سخت بیان جاری کیا کہ قادری کو وطن واپسی پہ گرفتار کرلیا جائے گا حالانکہ بقول قادری انہوں نے اپنے دورہ اسرائیل کی تفصیلات باقاعدہ طور پر ان کے ساتھ بالمشافہ ملاقات میں پہلے سے طے کی تھیں۔ایک اور اخبار نے مولانا قادری سے یہ بیان منسوب کیا کہ آج کے دور میں فلسطینی مسئلہ کے حل کے لئے ضروری ہے کہ عالم اسلام اسرائیل کو پورے طور پر تسلیم کر لے۔میں قادری کی جان کو خطرے میں پا کر اپنی تشویش کا اظہار کیا لیکن انہوں نے کہا کہ شور وغوغا تو بہت ہے لیکن یہ سب کچھ وقتی ہے مجھے معلوم ہے میں کیا کر رہا ہوں۔بڑے کام کا آغاز ایک چھوٹے قدم اُٹھانے سے ہی ہوتا ہے۔

اگلے روز قادری صاحب ڈائریکٹ فلائیٹ پکڑ کر لندن روانہ ہو گئے اور بعدہ سویڈن میں چند ماہ قیام کر کے وطن واپس پہنچے۔ان کے اس دورہ کے گیارہ سال بعد 2008 میں مجھے پاکستان ٹائمز اور پاکستان آبزرور کے ذریعہ علم ہوا کہ مولانا اجمل قادری کی قیادت میں پاکستان سے 174 رکنی وفد جس میں مذہبی علماء، تاجر، اور پاکستانی حکومت کے اعلیٰ عہدیداران شامل تھے براستہ دوبئی واردن اسرائیل پہنچا ہے۔اور یہ کہ علاوہ دیگر سرگرمیوں کے، اراکین وفد نے اسرائیلی وزیراعظم ایریل شیرون، وزیر خارجہ سلوَن شیلوم اور فلسطینی صدر محمود عباس سے ملاقات کی۔پاکستان ٹائمز کے مطابق یہ قادری کا تیسرا دورہ اسرائیل تھا۔

دورہ کے آخری دن جب ہم ائر پورٹ کے لئے روانہ ہونے لگے تو قادری نے کچھ سوچ کر ایک دم اپنا سوٹ کیس کھولا اور اپنے کپڑوں میں سے ایک جوڑا جو میڈان پاکستان تھا نکال کر یہ کہتے ہوئے مجھے دیا کہ میرے پاس تمہیں دینے کے لئے کوئی تحفہ نہیں۔تم یہ جوڑا میری طرف سے شکریہ کی ایک علامت سمجھ کر رکھ لو۔کیونکہ جس طرح سے تم نے میرا خیال رکھا ہے میں تمہیں اپنا سگا بھائی سمجھتا ہوں۔میں نے ان کا شکریہ ادا کیا اور چونکہ اتفاقاً ہماری جسامت ایک جیسی تھی اگلے کئی سال ثقافتی تقاریب میں میں نے ان کا یہ جوڑا پہن کر شرکت کی‘‘

The Abyss: Bridging the divide between Israel and the Arab World

انگلش ایڈیشن 2015 ص 176 تا 179 تحریر Eli Avidar یاد رہے مولانا اجمل قادری صاحب مولانا عبیداللہ سندھی کے پڑپوتے ہیں آپ کچھ عرصہ مولانا سمیع الحق گروپ کے ممبر رہے بعد میں ایک نئی جمعیت لعلماء اسلام (ق) کی داغ بیل ڈالی جس کے آپ موجودہ سربراہ ہیں۔

آپ نے اپنے دورہ اسرائیل 2005 کے بارے میں کویتی نیوز ایجنسی ’’وکالۃالانباء الکویتیہ‘‘ کو انٹرویو دیتے ہوئے بتایا تھا کہ اس دورہ پر ان کے ساتھ ریٹائرڈ جنرلز، بیوروکریٹس، بینکرز، صنعتکار، تاجر اور مذہبی عمائدین بھی براستہ قاہرہ پاکستان سے تل ابیب پہنچے ہیں۔(یہ تمام معلومات نیا زمانہ ڈاٹ کام ویب سائٹ پر 5 جنوری 2018 سے دستیاب ہیں) ***

پیر خواجہ افضل نظامی صاحب جو حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء دہلی کی اولاد میں سے ہیں اور سلسلہ چشتیہ نظامیہ کے روحانی سربراہ ہیں۔آپ 2007 میں ایک وفد میں شامل ہو کر اسرائیل گئے تھے جہاں پہنچ کر آپ نے فرمایا کہ وہ خود کو اپنے چچیروں کے درمیان پا کر بہت ہی طمانیت اور فرحت محسوس کر رہے ہیں۔انہوں نے کہا کہ میں سمجھتا تھا کہ اسرائیل میں مسلمانوں کے خلاف نفرت پائی جاتی ہوگی لیکن صورتحال اس کے برعکس پا کر اب میری رائے تبدیل ہو چکی ہے۔

پیر خواجہ افضل نظامی کی ہمرکابی میں آستانہ عالیہ خواجہ معین الدین چشتی (المعروف خواجہ غریب نواز) اجمیر کے سجادہ نشین خواجہ زین العابدین بھی اس وفد میں شامل تھے۔اسرائیل کا دورہ کرنے والے اس بھارتی مسلم وفد کی سربراہی مولانا عمیر احمد الیاسی صاحب کر رہے تھے۔جو آل انڈیا آئمہ مساجد ایسوسی ایشن کے صدر ہیں۔یہ تنظیم بھارت کے پچاس لاکھ آئمہ کرام کی واحد تنظیم ہے۔وفد کے دیگر اراکین میں ڈاکٹر خواجہ افتخار احمد بھی شامل تھے جو بین المذاہب فاؤنڈیشن کے صدر ہیں۔آپ 2006 میں بھی اسرائیل کے دورے پر تشریف لے جا چکے ہیں۔اور اسی طرح 2007 اور 2011 میں بھارتی مسلمانوں کے ایک بڑے وفد کے ساتھ اسرائیل گئے۔محترم اختر الواسع بھی مذکورہ وفد کے اہم رکن تھے۔آپ جامعہ ملیہ اسلامیہ کے سربراہ شعبہ اسلامک سٹڈی ہیں۔ایک اور نام جناب محمود الرحمٰن صاحب جو سابق وائس چانسلر علی گڑھ یونیورسٹی ہیں۔آپ بھی اس وفد میں شامل تھے۔

مولانا عمیر الیاسی صاحب سے جب ایک اسرائیلی صحافی نے سوال کیا کہ وہ مسلمان ہونے کے ناطے اپنے دورہ اسرائیل کے تناظر میں فلسطینی ایشو کو کیسے دیکھتے ہیں تو انہوں نے کہا کہ ضروری نہیں کہ فلطینیوں کا ہر مسئلہ اسلام کا بھی مسئلہ ہو بعض غیر جمہوری عناصر مذہب کے نام پر یہودیوں، مسلمانوں اور عیسائیوں کو آپس میں لڑانا چاہتے ہیں۔مولانا الیاسی نے اسرائیل میں پریس کانفرنس کرتے ہوئے کہا کہ پاکستان کو جمہوری سیاسی اقدار کی روس اسرائیل کو مان لینا چاہئے۔مذہبی وجوہ پر کسی ملک کو تسلیم نہ کرنا مناسب فعل نہیں۔

اس دورہ کے بعد اگلے سال 2008 میں مولانا جمیل الیاسی صاحب بھی اسرائیل تشریف لے گئے جہاں آپ نے اسرائیلی صدر شمعون پیریز سے ان کی سرکاری رہائش گاہ میں ملاقات کی اور انہیں اعزازی خلعت پہنائی۔ان دنوں مولانا آئمہ مساجد تنظیم کے سیکرٹری جنرل تھے۔مولانا موصوف نے بتایا کہ وہ اسرائیل پہنچنے کے بعد یہ جان کر حیران ہو گئے ہیں اسرائیلی حکومت مسلمانوں کو مکمل مذہبی آزادی فراہم

کرتی ہے۔اور اسرائیل میں اسلامی شرعی عدالتیں تک موجود ہیں۔

بھارتی مسلمانوں کے وفود کے دورہ جات اسرائیل کا یہ سلسلہ باقاعدگی سے جاری ہے۔دہلی یونیورسٹی کے شعبہ اردو کے سربراہ ڈاکٹر توقیر احمد 2013 والے مسلم وفد کا حصہ تھے۔2010 میں اسرائیلی سفیر نے درگاہ اجمیر پہ حاضری دی، پھول چڑھائے اور دعا کی۔

انڈیا میں انڈو اسرائیل سوسائٹی قائم ہے جس کے سربراہ جناب آصف اقبال صاحب ہیں۔اسرائیلی سفارت خانے میں افطار پارٹیاں منعقد کرنے کی روائیت انھی نے شروع کی۔(یہ تمام معلومات نیازمانہ ڈاٹ کام پر 25 دسمبر 2017 کے پیج پر دستیاب ہیں)

بقول حامد میر صاحب جماعت احمدیہ کے اسرائیل سے اچھے تعلقات ہیں۔اگر اس مفروضے کو مان بھی لیں تو مندرجہ بالا گدی نشینوں کے ساتھ ساتھ ان اسلامی ممالک کے بارے میں کیا کیا خیال ہے ترکی، مصر، اردن، عمان، نائیجر، مراکش، تیونس، قطر اور، موریطانیہ جن میں اسرائیل کی ایمبیسیز قائم ہیں۔اور بقول خورشید ندیم مشہور مذہبی کالم نویس صاحب امریکی صدر کے بیت المقدس کو اسرائیل کا کیپیٹل بنانے کے اعلان پر جب ساری دنیا احتجاج کر رہی تھی تو ترکی نے او آئی سی کا اجلاس استنبول میں بلایا۔مگر استنبول میں واقع اسرائیلی ایمبیسی بند کرنا تو درکنار اس اجلاس سے ایک ہفتہ قبل اسرائیل ترکی سے کئی ملینز کی بسیں خریدنے کا معاہدہ کر رہا تھا۔جبکہ دوسری طرف سعودی عرب سے نہ ہی بادشاہ اور نہ ہی ولی عہد یا وزیر خارجہ شامل ہوئے بلکہ ایک معمولی رینک کے افسر کے ذریعہ نمائیندگی کی گئی۔اور ابھی حالیہ ہفتے میں سعودی عرب نے اپنی فضائی حدود کو اسرائیل کے لئے کھول دیا ہے جو کہ اس سے قبل بند تھیں۔اسی طرح سے ولی عہد شہزادہ محمد بن سلیمان کا امریکہ میں میں یہ بیان کہ اسرائیل کو بھی اتنا ہی حق ہے جتنا اسرائیل کو۔گو اگلے روز بادشاہ سلیمان کی طرف سے کچھ وضاحت کی گئی مگر دنیا دیکھ رہی ہے کہ سعودی عرب نے فلسطین کی حمائیت سے ہاتھ اُٹھا کر اپنا جھکاؤ اسرائیل کی طرف کر دیا ہے۔اس تمام تناظر میں وہ تمام لوگ کہاں پر کھڑے ہیں جو کبھی کسی فرضی اچھے تعلقات کا نام لے کر جماعت احمدیہ کو مئورد الزام ٹھہرایا کرتے تھے۔

پاکستان کی سوسائٹی کے اس دوہرے معیار کی بی بی سی کے صحافی جناب وسعت اللہ خان صاحب نے اپنے 14/04/2018 کے کالم یہودی اشیاء، فاشی اور گبر سنگھ میں طنزیہ رنگ میں یوں تصویر کشی کی ہے۔اپنی معروضات کو جناب وسعت اللہ خان صاحب کے الفاظ کے ساتھ ختم کرتا ہوں آپ لکھتے ہیں۔

"اپنی چھپن سالہ زندگی میں تین نعرے مسلسل میرا پیچھا کر رہے ہیں اور شائد تا زندگی کرتے رہیں گے۔اول یہودی مصنوعات کا بائیکاٹ کرو۔اس نعرے کے پیچھے غالباً فلسطینیوں سے اظہار یکجہتی کا جذبہ کارفرما ہے۔مگر یہودی مصنوعات سے کیا مراد ہے یہ آج تک پلے نہیں پڑا...اگر مراد ان کمپنیوں سے ہیں جن کے مالکان یا منتظم یا کارکن یہودی ہیں تو پھر تو گھر میں صرف چادر تکیہ اور چارپائی ہی بچے گی۔کیونکہ فریج، واشنگ مشین، فرنیچر، کپڑے، بیڈنگ، پلاسٹک کے برتن، بچوں کا دودھ، کارن فلیکس، بریڈ، مرتبان، درسی وغیر درسی کتابیں، قلم، پنسل، عینک، گھڑی، جوتا، کموڈ، انڈرویئر، مشروب، مسلم شاور، طبی آلات، لیبارٹری کا سامان، کار، ٹرک، بلڈوزر، لاؤڈ سپیکر، دھرنے کے کام آنے والا کنٹینر، غرض روزمرہ استعمال کی کسی بھی ہلکی بھاری، مہنگی سستی شے کا شجرہ نکال لیجئے۔موجد، کمپنی، ڈسٹری بیوٹر، سپلائر، کنٹریکٹر کوئی نہ کوئی یہودی ضرور ہوگا۔آٹھ سالہ عراق ایران جنگ کے دوران لاکھوں ایرانی رضا کاروں کو محاذ پر جانے سے پہلے پلاسٹک کی سرخ بہشتی چابیاں بانٹی جاتی تھیں۔بعد میں پتہ چلا کہ ان چابیوں کو بنانے کا ٹھیکہ جس کمپنی کو دیا گیا وہ ایک اسرائیلی کمپنی کی سب سیڈری تھی۔البتہ ان اشیاء کا بائیکاٹ کسی حد تک قابل عمل ہے جن پر میڈ ان اسرائیل لکھا ہو لیکن اسرائیلی کمپنیاں بہت سی اشیاء غرب اردن میں فلسطینی سب کنٹریکٹرز اور کارکنوں سے بھی تیار کرواتی ہیں۔لہٰذا بائیکاٹ سے قبل یہ چھان بین ضروری ہے کہ کہیں جوش میں فلسطینی روزگار بھی لپیٹ میں نہ آجائے" ***

## ظہور خیر الانبیا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

حضرت مرزا طاہر احمد صاحب خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ

اِک رات مفاسد کی وہ تیرہ و تار آئی — جو نور کی ہر شمع ظلمات پہ وار آئی
تاریکی پہ تاریکی اندھیرے پہ اندھیرے — ابلیس نے کی اپنے لشکر کی صف آرائی
ہر سمت فساد اُٹھا عصیان میں ڈوب گئے — ایرانی و فارانی رومی و بخارائی
اللہ رہا کوئی نہ کوئی پیام اُس کا
طاغوت کے بندوں نے ہتھیا لیا نام اُس کا

تب عرشِ معلّٰی سے اِک نور کا تخت اُترا — اِک فوج فرشتوں کی ہمراہ سوار آئی
اِک ساعتِ نورانی خورشید سے روشن تر — پہلو میں لئے جلوے بے حد و شمار آئی
کافور ہوا باطل سب ظلم ہوئے زائل — اُس شمس نے دکھلائی جب شانِ خود آرائی
ابلیس ہوا غارت چوپٹ ہوا کام اُس کا
توحید کی یورش نے در چھوڑا نہ بام اُس کا




# آزاد کشمیر اسمبلی کی جماعت کے خلاف حالیہ قرارداد کا جائزہ

اصغر علی بھٹی، نائیجر



یہ اوائل 1930ء کی بات ہے۔ لاہور کی سرزمین پر بریلویوں اور دیوبندیوں کا ایک یادگار مناظرہ ہونا طے پایا۔ جس کے لئے حَکَم کے طور پر علامہ ڈاکٹر اقبال، پروفیسر اصغر علی روحی اور شیخ صادق حسن امرتسری بیرسٹرایٹ لاء جیسی قد آور شخصیات کے نام تجویز ہوئے جسے انہوں نے قبول کرلیا۔ دیوبندیوں کی طرف سے مولوی محمد منظور نعمانی اور بریلویوں کی طرف سے مولوی حامد رضا خاں (خلف اکبر مولوی احمد رضا خان) مناظر مقرر ہوئے۔ پورے لاہور میں زور وشور سے اس مناظرے کے لئے تیاریاں جاری تھیں۔ اردگرد کے دیہاتوں سے بھی علماء شہر میں پہنچ چکے تھے۔ ہر مسجد میں مولوی حضرات اپنے اپنے فرقے کے لوگوں کے خون کو خوب گرما رہے تھے اور پیش وقت فتح کی نویدیں سنا رہے تھے۔ کتابوں کے چھکڑوں کے چھکڑے جمع ہو رہے تھے۔ گویا کہ ایک دنگل تھا جس کی تیاری پوری حرارت کے ساتھ جاری تھی کہ اچانک بریلویوں کی طرف سے بلوے کے خطرے کو بنیاد بنا کر معذرت کا اعلان کر دیا گیا۔

تصویر کا رخ بدل گیا۔ دیوبندی حضرات اِسے فتح مبین کے نام سے مَعْنُون کر کے فتح کے ڈھونگرے برسانے شروع ہو گئے۔ تو بریلوی حضرات اِسے گستاخانِ رسول کی حکومت سے ملی بھگت اور فسادی ہونے کی نوید سنانے لگ گئے۔

اِس تمام ہنگامے میں مولوی منظور احمد نعمانی دیوبندی نے اپنا وہ بیان جو انہوں نے اِس مناظرے میں پڑھنا تھا تحریری شکل میں ''فیصلہ کن مناظرہ'' کے نام سے شائع کر دیا۔ اور آغاز کے طور پر عقل اور عقل فہمی کے حوالے سے ایک دلچسپ تجزیہ پیش کیا۔

### بے چاری عقل کی بے عقلی اور اہل اللہ کی مخالفت

مولوی منظور نعمانی صاحب فرماتے ہیں:

''اس دنیا میں بعض واقعات اِس قدر عجیب وغریب اور بعید از قیاس ہوتے ہیں کہ عقل ہزار سر مارے مگر ان کی کوئی معقول توجیہہ کرنے سے عاجز ہی رہتی ہے۔''...... حضرات انبیاء علیہم السلام اور ان کی دینی دعوت کے ساتھ اُن کی قوموں نے عام طور پر جو سلوک کیا وہ بھی دنیا کے ایسے ہی عجیب وغریب اور بعید از قیاس واقعات میں سے ہے۔ خود اس دنیا کے پیدا کرنے والے اور چلانے والے خالق و پروردگار نے کتنے عجیب انداز میں اس پرحسرت کا اظہار کیا ہے۔ یاحسرۃ علی العباد ما یاتیھم من رسولٍ الا کانو بہ یستھزئون۔ (یٰس :2) مثال کے طور پر صرف خاتم النبیین سیدنا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ ہی کی سرگزشت کو اِس نظر سے حدیث وسیر کی کتابوں میں دیکھ لیا جائے۔ آپ مکہ معظّمہ میں پیدا ہوئے وہیں پلے بڑھے...... بچپن ہی سے صورت میں دلکشی ومحبوبیت اور عادات میں معصومیت تھی اِس لئے ہر ایک محبت واحترام کرتا تھا گویا آپ پوری قوم کو پیارے اور اُس کی آنکھ کے تارے تھے۔ پھر اللہ تعالی کی طرف سے حکم ہوا کہ اپنی قوم کو توحید اور اسلام کی دعوت دے۔ عقل کا فیصلہ اور قیاس کا تقاضا یہی تھا کہ پوری قوم جو پہلے سے آپ کی گرویدہ تھی اور آپ کو صادق وامین سمجھتی اور کہتی تھی وہ آپ کی اس دینی دعوت پر یک زبان ہو کر لبیک کہتی اور پروانہ وار آپ پر ٹوٹ پڑتی اور کم از کم مکہ میں تو ایک بھی مکذّب اور مخالف نہ ہوتا لیکن ہوا یہ کہ گنتی کے چند سعادتمندوں کے سوا ساری قوم آپ کی تکذیب اور مخالفت پر متفق ہوگئی جو ہمیشہ سے صادق وامین کہتے رہے تھے وہی شاعر اور مجنون اور ساحر وکذّاب کہنے لگ گئے۔ اور آپ کے خلاف نفرت کی آگ بھڑکانا اُن کا محبوب مشغلہ بن گیا۔ بے چاری عقل حیران ہے ایسا کیوں ہوا؟ کوئی نہیں کہہ سکتا کہ ان دنوں مکہ میں دماغوں کو خراب کر کے آدمیوں کو پاگل بنا دینے والی کوئی خاص ہوا چلی تھی جس کے اثر سے ساری قوم کی قوم پاگل ہوگئی تھی اور آپ کے ساتھ یہ جو کچھ اُس نے کیا وہ پاگل پن کی وجہ سے کیا۔ اِس کی دوسری مثال اُمت میں لیجئے حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، حضرت عثمان غنیؓ اور حضرت علیؓ مرتضیٰ رضوان اللہ علیہم۔ یہ چاروں بزرگ رسول اللہ ﷺ کے جلیل القدر صحابی ہیں اور اسلام اور پیغمبر اسلام کی تاریخ سے کچھ بھی واقفیت رکھنے والا ہر شخص جانتا ہے کہ اللہ ورسول کے ساتھ اُن کی وفاداری، ان کا اخلاص ہر قسم کے شک وشبہ سے بالاتر ہے۔ لیکن غور کیجئے اس اُمت کی تاریخ کا یہ کیسا عجیب وغریب اور ناقابل فہم واقعہ ہے کہ اسلام کے ابتدائی دور ہی میں خود مسلمانوں میں ایسے مستقل فرقے پیدا ہوئے جن کی خصوصیت اور جن کا امتیاز صرف یہی ہے کہ ان کو رسول اللہ ﷺ کے ان جلیل القدر صحابہ کے ایمان ہی سے انکار تھا اور وہ معاذ اللہ ان کو کافر ومنافق اور گردن زدنی کہنے پر مُصّر تھے۔ اور اب تک بھی یہ فرقے دنیا میں موجود ہیں۔ کون نہیں جانتا کہ مسلمانوں کا قدیم ترین فرقہ شیعہ کی خصوصیت اور اُس کا امتیاز ہی یہ ہے کہ حضرت ابوبکر، عمر، عثمان، کی عداوت وبدگوئی

......اوران پاک ہستیوں پر تبرّ ا بازی ان کا محبوب مشغلہ اوران کے نزدیک کارِثواب ہے۔خلاف عقل مجادلانہ کج بحثیوں کوتو چھوڑ دیجئے اور پھر ٹھنڈے دل سے غور کیجئے کہ کیا کسی کی عقل بھی ان لوگوں کے اس طرزعمل کی کوئی معقول توجیہہ کرسکتی ہے۔کوئی کہہ سکتا ہے کہ اس فرقے والے سب پاگل اور عقل عام سے محروم ہیں واقعہ یہ ہے کہ ان میں بڑے بڑے تعلیم یافتہ بڑے بڑے دانشوراورایک سے ایک ذہین وفطین ہر دور میں رہے ہیں اورآج بھی ہیں۔

یہی حال ان کے اصل حریف اور مدّمقابل فرقہ یعنی خوارج ونواصب کا ہے ان بدبختوں کے نزدیک سیدنا علیؓ ایسے بددین،اس درجہ کے دشمن اسلام اورایسے مجرم اور گردن زدنی تھے کہ ان کوختم کردینا نہ صرف کارثواب بلکہ ان کے قاتل کے جنت میں پہنچنے کا یقینی ذریعہ تھا......شقی ابن ملجم سیدنا حضرت علیؓ پر قاتلانہ حملہ کرکے گرفتار ہونے کے باوجود نعرے لگا تا تھافزت ورب الکعبہ۔......بتلایئے کہ عقل بیچاری اس گمراہی اور عقل باختگی کی کیا توجیہہ کرے؟......یہ فرقہ خوارج بھی پاگلوں اوران پڑھ جاہلوں کا فرقہ نہ تھا بلکہ اُن میں بہت سے اچھے خاصے علم وفہم والے بھی تھے۔''

(فیصلہ کن مناظرہ،ص9 تا 14،زیرعنوان بریلی کا تکفیرفتنہ ماضی اورحال،ناشر دارالانفاس کریم پارک 3راوی روڈ لاہور)

پھر آپ نتیجہ کے طور پر اپنا فیصلہ سناتے ہوئے فرماتے ہیں کہ آخر ایسا ہوتا کیوں ہے؟ آپ فرماتے ہیں۔

''جب کوئی شخص حب مال یاحُبّ جاہ یا ایسے ہی کسی اور غلط جذبہ کے تحت کسی معاملہ میں اللہ کی ہدایت کی بجائے اپنے نفس کی خواہشات اوراپنے ذاتی جذبات و خیالات کی پیروی کا فیصلہ کرلیتا ہے توکم ازکم اس خاص معاملہ میں خداترسی،حق بینی کی صلاحیت اورفہم سلیم کی دولت اُس سے چھین لی جاتی ہے اور پھر بظاہر عقل وہوش رکھنے کے باوجود اس سے ایسی ایسی حرکتیں سرزد ہوتی ہیں کہ عقل سلیم ان کی کوئی توجیہہ بھی نہیں کرسکتی ایسے ہی لوگوں کے متعلق قرآن کا بیان ہے''لھم قلوبٌ لا یفقھون بھاولھم اذانٌ لا یسمعون بھا ولھم اعینٌ لا یبصرون بھا ان ھم الا کالا نعام بل ھم اضل۔'' (فیصلہ کن مناظرہ،صفحہ 15-14)

اس ہفتے آخرکار وطن عزیز میں مسلم لیگ نواز کی حکومت نے پاکستان میں سیالوی صاحب کے دربار پر اور آزاد کشمیر میں ملاں کے آستانے پر شریعت نافذ کرتے ہوئے جماعت احمدیہ کے حوالے سے باسی کڑی میں اُبال دے دیا۔اس عظیم نفاذ شریعت کو دیکھتے ہوئے مشہور مذہبی سکالر اور کالم نگار جناب خورشید ندیم صاحب بھی کہہ اُٹھے ہیں کہ جناب شہباز شریف صاحب نے سیالوی صاحب کو گھٹنوں کو ہاتھ لگائے تو تب جا کر ہم جیسوں پر یہ عظیم عقدہ وا ہوا ہے کہ سات دنوں میں شریعت کیسے نافذ ہوتی ہے؟

خاکسار نے وطن سے آنے والی اس خبر کوسنا تو مجھے دیوبندی دنیا کے سرتاج جناب مولوی منظورنعمانی صاحب کا''بے چاری عقل کی بے عقلی اور اہل اللہ کی مخالفت'' کے حوالے سے دیا ہوا1930 کا یہ مندرجہ بالا بیان یاد آ گیا ۔آج مجھے یہ بتانے کی ضرورت نہیں کہ خداترسی اورفہم سلیم کی دولت کس کے نصیبے سے منہاہو چکی ہے۔حب مال،حب جاہ اورنفسانی خواہشات کے دیوتا کہاں اورکس کے آنگن میں ننگا ناچنے میں مصروف ہیں۔اور نہ ہی یہ لکھنے کی ضرورت ہے کہ اللہ کی سرزمین پرکس کس کو اختیار ہے کہ وہ کسی کو کافراعلان کرے اورکس کواختیار ہی نہیں۔اور مجھے یہ بھی نہیں یادکرنا کہ کشمیراورسرزمین کشمیر کے لئے جماعت احمدیہ کی کیا کیا خدمات ہیں اورآج اہالیان کشمیر نے کس بے حیائی کا ارتکاب کرتے ہوئے اپنا نام محسن کشوں کی لسٹ میں کتنے نمبرپرلکھوالیا ہے۔نہ ہی مجھے لکھنا ہے اور نہ ہی مجھے یاد کرنا ہے کیونکہ ایسی دنیا میں ایسا ہی ہونا چاہئے تھا اور ایسا ہی ہوا یہ ایک اٹوٹ قانون قدرت ہے۔

اللہ تعالیٰ فرقان حمید میں فرما تا ہے کہ مثل کلمۃ خبیثۃ کشجرۃ خبیثۃ اجتثت من فوق الارض ما لھا من قرار۔(سورۃ ابراہیم 26)

جس ملک کا وزیراعظم قومی اسمبلی کی کھڑکیاں بندکرکے چھپ کر لاکھوں لوگوں کے ایمان کا فیصلہ کر دیتا ہے مگرصرف چنددن بعد جب اپنے شراب پینے کے اعلان پر عدالت اس کی مسلمانی پرسوال اٹھاتی ہے تو چیخ اُٹھتا ہے کہ''ایک اسلامی ملک میں ایک کلمہ گو کے عجز کے لئے یہ ایک غیرمعمولی واقعہ ہوگا کہ وہ یہ ثابت کرے کہ وہ مسلمان ہے...یہ ایک ہراساں کردینے والا مسئلہ ہی نہیں بلکہ ایک کربناک معاملہ بھی ہے۔یورلارڈشپس یہ مسئلہ کیسے کھڑا ہوا؟ آخرکس طرح؟؟...خواہ کتنے ہی اعلیٰ عہدے پر کیوں نہ ہولیکن دراصل اس معاملے میں دخل دینے کا کوئی استحقاق نہیں ہے۔...کسی فردکسی ادارے اورکسی عدالتی بنچ کا یہ حق نہیں بنتا کہ وہ ایک ایسے معاملے پر اپنی رائے دے جس پر رائے دینے کا اس کا کوئی حق حاصل نہیں۔چونکہ انسان اورخداکے درمیان کوئی بیچ کا واسطہ نہیں۔اللہ اورانسان کا معاملہ ہے اوراس کا فیصلہ وہ خودخدا روزحشر کرے گا۔مائی لارڈ جیسا کہ میں اس سے پہلے کہہ چکا ہوں کہ ایک مسلمان کے لئے کافی ہے کہ وہ کلمے میں ایمان رکھتا ہو۔اس حدتک بات کی جاسکتی ہے کہ جب ابوسفیان مسلمان ہوا اورانہوں نے کلمہ پڑھا تو رسول اکرم ﷺ کے بعض صحابہ نے سوچا کہ اس کی اسلام دشمنی اتنی شدید تھی کہ شائد ابوسفیان نے اسلام کو محض اوپری اور زبان کی سطح پر قبول کیا ہولیکن رسول اکرم ﷺ نے اس سے اختلاف کیا اورفرمایا کہ جونہی اس نے ایک بارکلمہ پڑھ لیا تو وہ مسلمان ہوگئے۔

احسن اقبال صاحب ہوں یا رانا ثناء اللہ صاحب حامد زاہد صاحب ہوں

یا ذوالفقار علی بھٹو صاحب سبھی ایک منہ سے کہ رہے ہوتے ہیں کہ جو اپنے منہ سے کلمہ پڑھ لے وہ مسلمان ہے اسے کسی سے سرٹیفکیٹ لینے کی ضرورت نہیں ''خواہ کتنے ہی اعلیٰ عہدے پر کیوں نہ ہو لیکن دراصل اس معاملے میں دخل دینے کا کوئی استحقاق نہیں ہے۔۔۔کسی فرد کسی ادارے اور کسی عدالتی بنچ کا یہ حق نہیں بنتا کہ وہ ایک ایسے معاملے پر اپنی رائے دے جس پر رائے دینے کا اس کا کوئی حق حاصل نہیں۔ چونکہ انسان اور خدا کے درمیان کوئی بیچ کا واسطہ نہیں۔ اللہ اور انسان کا معاملہ ہے اور اس کا فیصلہ وہ خود خدا روز حشر کرے گا'' اور اسی لمحے دوسرے منہ سے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ نہیں ہمیں اختیار ہے ہم اللہ اور انسان کے درمیان کے ٹھیکیدار ہیں۔ احمدیوں کے لئے ہم روز حشر کا انتظار نہیں کر سکتے۔ ان کو اپنا کافر ہونا فوراً تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ ان کو ملک کی مقدس قومی اسمبلی نے دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔

ایک منہ سے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ اس اسمبلی پر لعنت ہزار لعنت یہ چوروں اور ڈاکوؤں کا مسکن ہے اسی لمحے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ احمدیوں کو اپنا کافر ہونا تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ ان کو ملک کی مقدس قومی اسمبلی نے دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔

ایک منہ سے کہہ رہے ہیں کہ یہ مولوی ختم نبوت کا نام بیچ رہے ہیں 21 کروڑ کی رشوت کا دعویٰ ہے کہیں تو کسی کے ساتھ ڈیزل کا لاحقہ ہے۔ کوئی پیر سینٹ کی ٹکٹ کے ساتھ منسوب ہو رہا ہے تو کسی کے کھاتے میں جہاد افغان کے نام پر ریگن سے لئے ہوئے ڈالر ہیں۔ کسی کو حاجیوں سے ڈاکے مارنے والا بتا کر جیل میں ڈال رہے ہیں۔ کہیں اسے مساجد میں بچوں سے بدفعلی کرنے والا بتا رہے ہیں تو کہیں پانچ پانچ چھ چھ سال کی بچیوں کا ریپسٹ اور قاتل دکھا رہے ہیں۔ مگر عین اسی لمحے کہہ رہے ہوتے ہیں کہ دیکھیں آپ کو اپنا کافر ہونا تسلیم کر لینا چاہئے کیونکہ آپ کو ملک کے علمائے کرام نے متفقہ طور پر دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا ہے۔ سچ ہی کہا تھا مولوی منظور نعمانی صاحب نے کہ ''جب کوئی شخص حب مال یا حُبّ جاہ یا ایسے ہی کسی اور غلط جذبہ کے تحت کسی معاملہ میں اللہ کی ہدایت کی بجائے اپنے نفس کی خواہشات اور اپنے ذاتی جذبات وخیالات کی پیروی کا فیصلہ کر لیتا ہے تو کم از کم اس خاص معاملہ میں خدا ترسی، حق بینی کی صلاحیت اور فہم سلیم کی دولت اُس سے چھین لی جاتی ہے۔ اور پھر بظاہر عقل وہوش رکھنے کے باوجود اس سے ایسی ایسی حرکتیں سرزد ہوتی ہیں کہ عقل سلیم ان کی کوئی توجیہہ بھی نہیں کر سکتی ایسے ہی لوگوں کے متعلق قرآن کا بیان ہے''

لھم قلوبٌ لا یفقھون بھا ولھم اذانٌ لا یسمعون بھا ولھم اعینٌ لا یبصرون بھا ان ھم الا کالا نعام بل ھم اضل (فیصلہ کن مناظرہ، صفحہ 14-15) ایسے مفقود العقل اور مخبوط الحواس لوگوں سے بحث نہیں کرتے اُن کے لئے دعا کرتے ہیں۔

جس ملک میں اپنے عہد وفا کے خائن اور قاتل کی وکالت کے لئے ملک کی اعلیٰ عدالت کا ریٹائرڈ چیف جسٹس کوٹ پہن کر وکالت پر کھڑا ہو رہا ہو۔ جس ملک میں ایک بے گناہ کے قاتلوں کا استقبال ملک کے مذہبی اور سیاسی راہنما ہیروز کی طرح کریں۔ جہاں حج کے انتظامات کرنے والا منسٹر ہی کروڑوں روپے کھا جاتا ہو۔ ٭٭

مشہور کالم نگار جناب ہارون الرشید صاحب اپنے 08/02/2018 کے کالم ''دین ملا فی سبیل اللہ فساد'' میں اپنے ایک مذہبی تنظیم کے اجتماع میں شمولیت کی داستان لکھتے ہوئے فرماتے ہیں کہ مقرر نے حضرت عکرمہ بن ابوجہل کا قصہ بیان کیا کہ فتح مکہ کے بعد سمندر کا اُنہوں نے رخ کیا کہ دور دراز کی کسی زمین میں جا بسیں۔ کشتی کو طوفان نے آلیا تو مسافروں نے پروردگار کو پکارا یا اللہ یا اللہ عکرمہ نے کہا کہ اپنے بتوں سے مدد کیوں نہیں مانگتے۔ انہوں نے کہا کہ ایسے میں زمین وآسمان کے خالق کو ہی پکارا جاتا ہے۔ آپ نے یہ سنا تو واپس لوٹ آئے۔ اپنے مرکزی خیال کو واضح کرنے کے بعد مقرر نے کہا کہ پاکستانی مسلمان مشرکین مکہ سے بھی بدتر ہیں مصیبت اور موت میں بھی قبروں کو پکارتے ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ مشہور اہل حدیث مولوی جناب احسان الٰہی ظہیر صاحب نے بھی اپنی آنکھیں بند کرنے سے پہلے پاکستان کے سواد اعظم کی تصویر کشی کرتے فرمایا تھا کہ ''ان کے عقائد کا اسلام سے دور نزدیک کا کوئی تعلق نہیں بلکہ یہ بعینہ وہی عقائد ہیں جو جزیرہ عرب کے مشرک اور بت پرست رسول اللہ ﷺ کی بعثت سے پہلے رکھتے تھے بلکہ دور جاہلیت کے لوگ بھی شرک میں اس قدر غرق نہ تھے جس قدر یہ ہیں''۔ (البریلویہ صفحہ 9) بریلویوں کے امتیازی عقائد وہ ہیں جو دین کے نام پر بت پرستوں، عیسائیوں، یہودیوں اور مشرکوں سے مسلمانوں کی طرف منتقل ہوئے ہیں'' (صفحہ 55) ''کفار مکہ۔ جزیرہ عرب کے مشرکین اور دور جاہلیت کے بت پرست بھی ان سے زیادہ فاسد اور ردی عقائد نہ رکھتے ہونگے''۔ (البریلویہ صفحہ 65)

پاکستان کے انہیں درگاہوں کے متولی حضرات کا 7 دن میں شریعت کے نفاذ کا دھمکی نما مطالبہ اور کشمیر اسمبلی میں جماعت احمدیہ کو کافر قرار دینے والے ان ''عظیم مسلمانوں'' کو تاریخ کس لقب سے یاد کرے گی وہ ایک مستقبل کا ملگجا ہے مگر جناب مودودی صاحب جو ساری عمر انقلاب اسلامی کے لئے صالحین کی فوجیں تیار کرنے میں ماہی بے آب کی طرح تڑپتے رہے مگر اپنی عمر رفتہ کے ساتھ ایک ڈھلتی شام اپنی ناکامیوں اور اپنی قوم کا نوحہ کہتے ہوئے دل کے کرب کو چھپا نہ سکے اور چیختے ہوئے گویا ہوئے ''لوگ اسلام سے انحراف کرنے ہی پر اکتفاء نہیں کرتے بلکہ ان کا نظریہ اب یہ ہو گیا ہے کہ مسلمان جو کچھ بھی کرے وہ اسلامی ہے حتیٰ کہ وہ اگر اسلام سے بغاوت بھی کرے تو وہ اسلامی بغاوت ہے۔ یہ سودی بینک کھولیں تو اس کا نام اسلامی

بینک ہوگا۔ یہ انشورنس کمپنیاں قائم کریں گے تو وہ اسلامی انشورنس کمپنی ہوگی۔ یہ جاہلیت کی تعلیم کا ادارہ کھولیں تو وہ مسلم یونیورسٹی، اسلامیہ کالج یا اسلامیہ سکول ہوگا۔ ان کی کافرانہ ریاست کو اسلامی ریاست کے نام سے موسوم کیا جائے گا۔ ان کے فرعون اور نمرود اسلامی بادشاہ کے نام سے یاد کئے جائیں گے۔ ان کی جاہلانہ زندگی اسلامی تہذیب وتمدن قرار دی جائے گی۔ ان کی موسیقی ومصوری اور بت تراشی کو اسلامی آرٹ کے معزز لقب سے ملقب کیا جائے گا۔ حتیٰ کہ یہ سب سوشلسٹ بھی ہو جائیں تو مسلم سوشلسٹ کے نام سے پکارے جائیں گے۔ ان سب ناموں سے آپ آشنا ہو چکے ہیں اب صرف اتنی کسر باقی ہے کہ اسلامی شراب خانے، اسلامی قحبہ خانے ،اور اسلامی قمار خانے جیسی اصطلاحوں سے آپ کا تعارف ہو جائے‘‘

(سیاسی کشمکش حصہ سوئم طبع اول ص 26)

مودودی صاحب تو ڈھلتی عمر کے ساتھ اپنا بوجھ میاں طفیل صاحب کے کندھوں پر ڈال کر عازم امریکہ اور پھر وہیں سے راہی عدم ہو گئے ۔مگر میاں طفیل صاحب نے جو سرمایہ پیچھے چھوڑا اسی واقعی یہ حق حاصل تھا کہ وہ دوسروں کے ایمان تو کیا زندگیوں کے فیصلوں کی بھی مجاز مطلق ہوں۔قوم کی مخبوط الحواسی کا ٹمپریچر بتاتے ہوئے میاں طفیل صاحب نے اپنے عاقبت نامہ کو یوں پڑھا تھا’’’’ قوم میں کس پر اسلام لایا جائے؟ کس پر اسلام نافذ کیا جائے؟ قوم کا اس وقت کیا حال ہے؟ کیا آپ نہیں جانتے......امر واقعہ یہ ہے کہ یہ قوم تو بالکل سڑ گئی ہے پیسے بغیر کوئی ووٹ دینے کے لیے تیار نہیں۔کوئی ناچ رہا ہو کوئی زانی زنا کر رہا ہو۔کسی کو پرواہ نہیں پیسہ ہو تو وہ لیڈر بن جائے گا۔کسی کو امانت اور دیانت کی کوئی پرواہ نہیں نہ ضرورت جتنا بڑا کوئی رشوت خور ہو۔جتنا بڑا کوئی بددیانت ہو۔جتنا بڑا کوئی سمگلر ہو۔زانی ہو۔بدمعاش ہو اس کو ووٹ دیں گے اب آپ ہی بتائیں کس پر اسلام نافذ کیا جائے؟۔آپ کے علماء کا کیا حال ہے؟ ایک حلوے کی پلیٹ کسی مولوی صاحب کو کھلا دیں جو چاہے فتویٰ لے لیں ہر مولوی دوسرے کو کافر بنا رہا ہے۔جماعت اسلامی 50 سالوں سے کام کر رہی ہے۔مولانا مودودی جیسا شخص اس قوم کے واسطے سر کھپاتا رہا۔گیارہ کروڑ کی آبادی میں سے اس وقت بھی 5 ہزار جماعت اسلامی کے ارکان ہیں وہ بھی چھوٹی برادریوں اور ذاتوں کے تعلق رکھنے والے یا دفتروں کے چپڑاسی کوئی قابل ذکر آدمی جماعت اسلامی کے ساتھ نہیں‘‘۔ (بیدار ڈائجسٹ اگست 90ء صفحہ 9 ضیاء الحق شہید نمبر)

آج شام عبد المالک صاحب اپنے پروگرام breakingviews with malick میں سینٹ 2018 میں نامزد ہونے والے ’’نئے صالحین‘‘ کو’’ ہیرے‘‘ کے نام سے معنون کر کے ان کے کارہائے نمایاں قتل، منی لانڈرنگ وغیرہ بتا رہے تھے۔اس میں جلنے کی آخر کیا بات ہے؟ اور ایسا آخر کیوں نہ ہو بھائی؟ مستند اسلامی سوسائٹی کے لئے مستند اسلامی قانون سازی کرنے کے لئے مستند اسلامی سپوتوں کی شکلیں ایسی ہی ہونی چاہئیں۔مور جنگل میں ناچتے ناچتے اپنے پاؤں کو دیکھ کر کیوں روتا ہے وہ مجھے اپنے سکہ بند اسلامی بھائیوں کے ان بیانات کو پڑھ کر اس دکھ کا اندازہ بخوبی ہو گیا ہے۔بقول مولانا عبد الماجد دریا آبادی ایڈیٹر صدق جدید وخلیفہ مجاز اشرف علی تھانوی’’ مبارک ہے وہ دین کا خادم جو تبلیغ واشاعت قرآن کے جرم میں قادیانی یا احمدی قرار پائے‘‘۔(صدق جدید 22 دسمبر 1961ء)اور بقول مشہور عالم دین اور جماعت اسلامی کے سابقہ عہدیدار جناب مولوی عبد الرحیم اشرف مدیر المنیر لائل پور’’ہر وہ چیز جو انسانیت کے لیے نفع رساں ہوا سے زمین پر قیام وبقا ہوتا ہے۔قادیانیت میں نفع رسانی کے جو جوہر موجود ہیں ان میں اولین اہمیت اُس جدوجہد کو حاصل ہے کہ جو اسلام کے نام پر وہ غیر ممالک میں جاری رکھے ہوئے ہیں۔یہ لوگ قرآن کو غیر ملکی زبانوں میں پیش کرتے ہیں۔تثلیث کو باطل کرتے ہیں۔سید المرسلین سیرت طیبہ کو پیش کرتے ہیں۔ان ممالک میں مساجد بنواتے ہیں اور جہاں کہیں ممکن ہو اسلام کو امن وسلامتی کے مذہب کی حیثیت سے پیش کرتے ہیں۔غیر مسلم ممالک میں قرآنی تراجم اور اسلام تبلیغ کا کام صرف اصول’’نفع رسانی‘‘ کی وجہ سے قادیانیت کے بقا اور وجود کا باعث ہی نہیں ہے ظاہری حیثیت سے بھی اس کی وجہ سے قادیانیوں کی ساکھ ہے ایک عبرت انگیز واقعہ خود ہمارے سامنے وقوع پذیر ہوا 1954 میں جب جسٹس منیر انکوائری کورٹ میں علم دور اسلامی مسائل سے دل بہلا رہے تھے اور تمام مسلم جماعتیں قادیانیوں کو غیر مسلم ثابت کرنے کی جدوجہد میں مصروف تھیں۔قادیانی عین انھیں دنوں ڈچ اور بعض دوسری غیر ملکی زبانوں میں ترجمہ قرآن مکمل کر چکے تھے اور انہوں نے انڈونیشیا کے صدر حکومت کے علاوہ گورنر جنرل پاکستان مسٹر غلام محمد اور جسٹس منیر کی خدمت میں یہ تراجم پیش کئے گویا وہ بزبان حال وقال کہہ رہے تھے کہ ہم ہیں وہ غیر مسلم اور خارج از ملت اسلامیہ جو اس وقت جبکہ آپ لوگوں ہمیں کافر قرار دینے کے لیے پر تول رہے ہو غیر مسلمانوں کے سامنے قرآن اُن کی مادری زبان میں پیش کر رہے ہیں۔‘‘

(المنیر لائل پور 2 مارچ 1956ء صفحہ 10)

بقول مولانا ارشد القادری ایڈیٹر جام نور جمشید پور بھارت:

’’جماعت اسلامی جن لوگوں کو اسلام سے قریب تر کرتی ہے وہ ہزار بگڑنے کے باوجود کسی نہ کسی نہج سے اسلام کے ساتھ بہرحال کوئی تعلق رکھتے تھے لیکن قادیانی جماعت کا لٹریچر مغرب کے عیسائیوں کو جو اندر سے لے کر باہر تک اسلام کے غالی دشمن اور حریف ہیں۔انہیں اسلام سے قریب ہی نہیں کرتا اپنے طور پر اسلام کا کلمہ پڑھواتا ہے‘‘...’’یورپ، ایشیا، امریکہ اور افریقہ کے جن ملکوں میں قادیانی جماعت

نے اپنے تبلیغی مشن قائم کئے ہیں۔جن کے ذریعہ وہ منظم طریقے پر بنام اسلام اپنے مذہب کا پیغام اجنبی دنیا تک پہنچا رہے ہیں کام کی وسعت کا اندازہ لگانے کے لیے صرف ان کے نام پڑھیے:

انگلینڈ۔امریکہ۔ماریشس۔مشرقی افریقہ۔مغربی نائیجیریا۔ انڈونیشیا۔ ملایا۔ اسپین۔ سوئٹزر لینڈ۔ایران فلسطین۔ہالینڈ۔جرمنی۔جزائر غرب الہند۔ سیلون۔ بورنیو۔برما۔شام۔لبنان۔مسقط۔پولینڈ۔ہنگری۔البانیہ۔اٹلی۔قادیانی جماعت کے تبلیغی سرگرمیوں اور دائرہ عمل کی وسعتوں کا اندازہ لگانے کے لیے صرف اتنا معلوم کرنا کافی ہوگا کہ دنیا کی چودہ اجنبی زبانوں میں انھوں نے قرآن کریم کے تراجم شائع کئے ہیں ان کی فہرست ملاحظہ فرمائیے:

ی۔ڈچ۔جرمنی۔سواحلی۔ہندی۔گورمکھی۔ملائی۔فینسٹی۔انڈونیشین۔روسی۔فرانسیسی۔ پرتگیزی۔اطالوی۔ہسپانوی"۔

نوٹ: یہ 1977ء کی بات ہے۔(جماعت اسلامی صفحہ 104 و 106۔107 نوریہ رضویہ پبلشنگ کمپنی کچارشید روڈ بلال گنج لاہور)

سو 2018 میں میری قوم کو نئے "ہیروں" کے ساتھ اسلامی سینٹ کے اسلامی قانون ساز ممبران مبارک ہوں او"رسرکاری کافرین" آپ کو بقول مولانا عبد الماجد دریابادی صاحب سرکاری مجرم ہونا مبارک ہو"مبارک ہے وہ دین کا خادم جو تبلیغ واشاعت قرآن کے جرم میں قادیانی یا احمدی قرار پائے"۔ ٭٭٭

غالب مرزا حاتم علی بیگ مہر کو ایک خط میں لکھتے ہیں:

"سنو صاحب! شعراء میں فردوسی،فقراء میں حسن بصری اور عشاق میں مجنوں یہ تین آدمی تین فن میں سر دفتر و پیشوا ہیں۔شاعر کا کمال یہ ہے کہ فردوسی ہوجائے۔فقیر کی انتہا یہ ہے کہ حسن بصری سے ٹکر کھائے اور عاشق کی نموو یہ ہے کہ مجنوں کی ہم طرحی نصیب ہو" مولانا نیاز فتحپوری یہ عظیم فقرہ درج کر کے لکھتے ہیں"اس میں اگر اضافہ کر دیا جائے کہ ایک صداقت پرست، ایک حق شناس، اور ایک بے لاگ تنقید کرنے والے کی انتہا یہ ہے کہ وہ کافر و مرتد بنا دیا جائے۔ملحد و بے دین کے نام سے پکارا جائے تو میرے لئے اس سے زیادہ فخر کا موقعہ اور کیا ہوسکتا ہے کہ آج میں بھی اسی منزل میں ہوں اور ناشکری ہوگی اگر اس سے زیادہ کوئی اور سعادت طلب کروں۔ آج سے کئی صدی قبل جب قرآن کا مفہوم ایک مولوی کے مواعظ و ارشادات سے بلند تھا تب کفر اور الحاد کا مفہوم بھی کچھ اور تھا مگر آج غزالی اور رازی بھی زندہ ہوتے تو ان کا دامن بھی مولوی کے ہاتھ میں ہوتا۔لاؤ ساری دنیا کی بے دینی مجھے دے دو ،تمام عالم کا ارتداد میرے حوالے کردو اور کائنات کے ہر گوشے کا الحاد میرے قلب میں بھر دو کہ اس دولت کے ساتھ تو مجھے جہنم بھی اس فردوس سے زیادہ عزیز ہے جہاں ایک مولوی مسلمان کو کافر بنائے بغیر نہیں جا سکتا۔"

سابق وائس چانسلر جامعۃ اسلامیہ مدینہ منورہ جناب الشیخ عبد المحسن العباد صاحب نے ایک موقعہ پر فرمایا تھا کہ"اگر دشنام طرازی اور سوقیانہ پن ہی روحانی عظمتوں کی دلیل ہو تو پھر ایسی روحانی عظمتوں کی حامل شخصیتیں عام بازار میں ایک ڈھونڈیں تو لاکھ ملتی ہیں" آج کشمیر کی قانون ساز اسمبلی میں ایک منہ زور وزیر اعظم جماعت احمدیہ پر تبرا بازی کرتے ہوئے انہیں ملحد و کافر بنانے میں مصروف تھا تو مجھے نیاز فتح پوری صاحب کا یہ نعرہ مستانہ ثاقب صاحب کی آواز میں کشمیری وادیوں میں کچھ یوں گونجتا ہوا محسوس ہوا

میں فدائے دین ھدیٰ بھی ہوں درِ مصطفٰے کا گدا بھی ہوں

میری فرد جرم میں درج ہو میرے سر پر ہیں یہ گناہ بھی

آزاد کشمیر کے قانون سازو یاد رکھو ہم مجرم ہیں واقعی ہم مجرم ہیں اور ہمیں اپنے اسی جرم پر ناز ہے۔ہمیں اپنی خو مبارک اور تمہیں اپنے افعال

بعد از خدا بعشق محمد ﷺ مخمرم

گر کفر ایں بود بخدا سخت کافرم

مشہور اہل حدیث عالم دین جناب عبد الغفور اثری صاحب مصنف حنفیت اور مرزائیت حضرت پیر غلام فرید صاحب آف چاچڑاں شریف کے الفاظ میں احمدی جرائم کو یوں درج فرماتے ہیں۔

"مرزا صاحب تمام اوقات خدا کی عبادت، نماز یا تلاوت قرآن شریف میں گزارتے ہیں۔اس نے دین کی حمایت میں کمر باندھی ہوئی ہے یہاں تک کہ اس دنیا کی ملکہ جو لندن میں رہتی ہے کو بھی دین محمدی ﷺ کی دعوت دی ہے اور روس فرانس وغیرہ کے بادشاہوں کو بھی اسلام کی دعوت دی ہے اور اس کی تمام محنت و کوشش یہی ہے کہ تثلیث اور صلیب کا عقیدہ مٹائے جو سراسر کفر ہے اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو قائم کرے ۔علماء وقت کو دیکھو کہ مذاہب باطلہ کو چھوڑ کر ایسے شخص کے درپے ہوگئے ہیں جو بڑا نیک مرد اور اہل سنت و جماعت سے ہے اور صراط مستقیم پر ہے اور ہدایت کی تلقین کرتا ہے اس پر کفر کا فتویٰ لگا رہے۔اس کا عربی کلام دیکھو جس کا مقابلہ کرنا انسان کی طاقت سے باہر ہے اور اس کی تمام کلام حقائق و معرفت وہدایت سے بھری ہوئی ہے اور وہ اہل سنت و جماعت کے عقائد اور ضروریات دین کا ہرگز منکر نہیں ہے"۔

(ارشادات فریدی حصہ سوم صفحہ 69۔70 مطبوعہ اگرہ 1320ھ بحوالہ حنفیت اور مرزائیت از عبد الغفور اثری صفحہ 48۔49) جرم تو ہے پھر سزا تو بنتی ہے

تو ایک دوسرے مشہور دیوبندی عالم دین اور مرکزی راہنما تحفظ ختم نبوت موومنٹ جناب مولانا یوسف بنوری ایڈیٹر البینات احمدی جرائم کو یوں یاد کرتا

ہے۔''قادیانی نہ صرف یہ کہ اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں اور کلمہ گو ہیں بلکہ انہوں نے اپنے نقطہ نظر کے مطابق ایک صدی سے بھی زیادہ مدت سے اپنے طریقے پر اسلام کی تبلیغ واشاعت کا جو کام خاص کر یورپ اورافریقی ممالک میں کیا اس سے باخبر حضرات واقف ہیں۔اورخود ہندوستان میں جوتقریباً نصف صدی تک اپنے آپ مسلمان اوراسلام کا وکیل ثابت کرنے کے لیے عیسائیوں آریہ سماجیوں کا انہوں نے جس طرح مقابلہ کیا تحریری اور تقریری مناظرے کئے وہ بہت پرانی بات نہیں......پھر ان کلمہ......ان کی اذان اور نماز وہی ہے جو عام امت مسلمہ کی ہے زندگی کے مختلف شعبوں کے بارے میں ان کے فقہی مسائل قریب قریب وہی پیش ہیں جو عام مسلمانوں کے ہیں لیکن اثناعشریہ (شیعہ) کا یہ حال ہے کہ ان کا کلمہ الگ ہے۔ان کا وضوا لگ ہے ان کی نماز اور اذان الگ ہے زکوۃ کے مسائل بھی الگ ہیں۔نکاح اور طلوق وغیرہ کے مسائل بھی الگ ہیں حتیٰ کہ موت کے بعد کفن دفن اور وراثت کے مسائل بھی الگ ہیں''۔

(ماہنامہ البینات کراچی جنوری فروری 1988ء صفحہ 96)

ایک شیعہ شیعہ ذاکراور عالم دین عرفان حیدری صاحب احمدی جرائم کی روداد پر یوں سیخ پا ہے۔

''صرف قادیانیوں کے نام مسلمانوں جیسے نہیں ہوتے ان کا کلمہ بھی مسلمانوں جیسا ہوتا ہے☆ان کی آذان بھی مسلمانوں جیسی ہوتی ہے☆ ان کا فقہ بھی وہی جو سارے مسلمانون کا اعظم فقہ ہے ☆ان کا طریق نماز بھی وہی ہے جو سارے مسلمانوں کا ہے ☆ان کا روزہ کھولنے کا وقت بھی وہی ہے☆ ان کی نماز بھی ویسی جو سارے مسلمانوں کا طریقہ نماز ہے ☆ان کے قرآن پڑھنے کا انداز بھی وہی جو سارے مسلمانون کا انداز قرات☆ان کا روزے کھولنے کا وقت بھی ویسا۔ جو سارے مسلمانوں کا وقت ہے ☆ان کے ارکان حج بھی وہی جو سارے مسلمانوں کے ہیں☆ان کا نصاب زکوۃ بھی وہی جو سارے مسلمانون کا ہے☆ ان کی توحید بھی وہی۔ان کا لاالہ الا اللہ بھی وہی جو سارے مسلمانوں کا ☆ان کا خدا بھی تخت پر بیٹھتا ہے☆ ان کا خدا بھی مسکراتا ہے ان کا خدا بھی روتا ہے تو جب مسئلہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد نے کوئی نئی فقہ نہیں دیا اسی فقہ پر چل رہا ہے وہ بھی مقلد ہے۔وہی شریعت دے رہا ہے کوئی نئی شریعت نہیں لایا۔وہی طریقہ نماز دے رہا کوئی نئی طریقہ نماز نہیں لایا۔وہی قرآن پڑھ رہا ہے کوئی نیا قرآن لیکر نہیں آیا۔اسی آیت سے استدلال کر رہا ہے جس سے تمام مسلمان خاتم النبیین کا استدلال کرتے ہیں۔اسی سورۃ سے استدلال کرتا ہے ما کان محمد ابا احدٍ من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین۔مرزا غلام احمد یہی کہتا ہے کہ میں کب خاتم النبیین کا انکار کر رہا ہوں۔ میں تو تمہارے ہی بتائے ہوئے طریقوں سے استدلال کر رہا ہوں۔ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء اگر انگوٹھی ہیں اس انگوٹھی کا نگین، خاتم میرا رسول ہے وہ میں بھی مانتا ہوں''

(مولانا عرفان حیدری صاحب کی یہ ویڈیو تقریر بر موضوع ''شناختی کارڈ میں مذہب کا خانہ ضروری ہے'' you tube پر Qadiyani And Non Qadiyani presented by 3,with Allama Irfan Haider Abidi part1,2 shiamajlis اس تقریر کو شبیر کیسٹ ہاؤس نے ریکارڈ کیا ہے)

ہاں پھر سے کہتا ہوں کہ واقعتاً تمہیں احمدیوں کو اپنے سے ایسے ہی الگ کرنا چاہئے تھا کیونکہ عشق رسول ﷺ کے مخموروں اور قصور کے نعت خوانوں کی دنیا بھی اور ہے اوران کے گناہ بھی اور۔کرگس کا جہاں اور ہوتا ہے اور شاہین کا اور۔جنگل میں ناچتے ہوئے مورا پنے پاوں کو دیکھ کر کیوں روتا ہے وہ عطاء اللہ شاہ بخاری صاحب کی زبانی بھی سنئے''یہ اسلام جو تم نے اختیار کر رکھا ہے کیا یہی اسلام ہے جو نبی نے سکھلایا تھا؟ کیا ہماری رفتار وگفتار کردار میں وہی دین ہے جو خدا نے نازل کیا تھا؟ یہ روزے اور نمازیں جو ہم میں سے بعض پڑھتے ہیں اس کے پڑھنے میں کتنا وقت صرف کرتے ہیں۔جو مصلے پر کھڑا ہے وہ قرآن سنانا نہیں جانتا اور جو سنتے ہیں وہ نہیں جانتے کہ کیا سن رہے ہیں اور باقی 23 گھنٹے ہم کیا کرتے ہیں؟ میں کہتا ہوں کہ گورنری سے لیکر گداگری تک مجھے ایک ہی بات بتلاؤ جو قرآن اور اسلام کے مطابق ہو پھر میں کمیونزم سے کیوں لڑوں؟ ہمارا نظام کفر ہے قرآن کے مقابلے میں ہم نے ابلیس کے دامن میں پناہ لے رکھی ہے قرآن صرف تعویذ اور قسم کھانے کے لیے ہے''۔

(احراری اخبار آزاد 9 دسمبر 1949ء)

مسجد الحرام کے خطیب الشیخ محمد بن سبیل جن کے آقاؤں نے جماعت احمدیہ کی عصمت و ایمان سے نمرودی خونی ہولی کھیلنے کے لئے دراہم و دینار میں ادائیگیاں کیں تھیں آج دامن پر لگے خونی دھبے دیکھ کر بیت اللہ شریف کے سایہ میں کھڑے ہوکر بڑبڑا رہے ہیں۔

''آج اکثر بلاد اسلامیہ کے مسلمانوں کی کیفیت سخت الم انگیز ہے مسلمان آنحضرتؐ اور صحابہؓ کی روش کا مخالف ہو چکا ہے۔کیا اکثر مسلمان ممالک میں ہمیں ایسے لوگ نظر نہیں آتے جو اسلام کی طرف منسوب ہوتے ہیں اور اپنے تئیں مسلم کہتے ہیں اور بایں ہمہ ان کا اسلام انہیں بڑے بڑے جرائم سے نہیں روکتا۔ان کا اسلام انہیں سود اور لوگوں کے اموال کھانے اور فجور سے نہیں روکتا ان کا اسلام انہیں کذب بیانی اور جھوٹی گواہی سے نہیں روکتا اور نہ ہی رقص گاہوں اور شراب خانوں سے منع کرتا ہے۔نہ اُن کا اسلام انہیں مسلمانوں کے معاملات میں دھوکا چالبازی اور فریب دہی سے باز رکھتا ہے۔نہ ان کا اسلام انہیں نماز وروزہ کے چھوڑنے سے روکتا ہے۔

وہ حق کو نفرت انگیز القاب کے ذریعہ بعض سادہ لوح لوگوں کے سامنے بدنما بتاتے ہیں۔ اُن کا اسلام قرآن اور احادیث نبویہ کو پس پشت ڈالکر خود ساختہ قوانین کے فیصلہ سے بھی انہیں نہیں روکتا اور ان کا اسلام انہیں اس بات سے بھی نہیں روکتا کہ شریعت اسلامیہ کو عیوب اور نقائص کا تختہ مشق بنائیں۔ وہ اشتراکی مذہب رکھتے ہیں۔ وہ دہریوں کی مدد کرتے ہیں۔ اور خدا کے دین اور خدا کے مومن بندوں سے بیگانگی اختیار کئے ہوئے ہیں''۔

(اخبار العالم الاسلامی 15 شعبان 1394ھ مطابق 3 ستمبر 1974ء صفحہ 13 تا 16)

پنجابی میں کہتے ہیں رونڈی یاراں نوں لے کے بھرواں دا ناں۔ یعنی مکار عورت روتی اپنے عاشقوں کے لئے ہے لیکن دہائی اپنے بھائیوں کے نام کی دے رہی ہوتی ہے۔ آج کی تاریخ میں مولوی مخبوط الحواس نہ ہو تو کیا کرے وہ مولوی جس کی برادری، جس کی اولاد اور جس کی قوم سب ہی بقول مودودی صاحب مسلمان شرابی، مسلمان زانی، مسلمان جواری، مسلمان نمرود، مسلمان فرعون، مسلمان سودی، مسلمان ڈاکو، مسلمان سوشلسٹ اور مسلمان مشرک بن چکی ہیں۔ ایسے میں ''تمام اوقات خدا کی عبادت، نماز یا تلاوت قرآن شریف میں گزارنے والا'' ''دین کی حمایت میں کمر باندھے ہوئے'' ''جس کی تمام محنت وکوشش یہی ہے کہ تثلیث اور صلیب کا عقیدہ مٹائے جو سراسر کفر ہے اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو قائم کرے'' ''بڑا نیک مرد اور اہل سنت وجماعت سے ہے اور صراط مستقیم پر ہے اور ہدایت کی تلقین کرتا ہے'' ایسا شخص اور اس کی جماعت زہر نہ لگے تو اور کیا لگے۔ ایسے مخبوط الحوس لوگ قابل بحث نہیں قابل رحم ہوا کرتے ہیں۔ بات کو حضرت ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ اور مولانا جلال الدین رومی کے اقوال سے سمیٹتا ہوں آپ نے فرمایا تھا ''حق کا پرستار کبھی ذلیل نہیں ہوتا چاہے سارا زمانہ اس کے خلاف ہو جائے اور باطل کا پیروکار کبھی عزت نہیں پاتا چاہے چاند اس کی پیشانی پر نکل آئے'' اور حضرت مولانا جلال الدین رومیؒ کا یہ کہ ''جس کے افعال شیطان اور درندوں جیسے ہوتے ہیں کریم لوگوں کے متعلق اسی کو بدگمانی ہوتی ہے'' سو وزیراعظم آزاد کشمیر صاحب آپ کو اپنی یہ بدگمانی مبارک ہو۔

جے کر دین علم وچ ہوندا تے سر نیزے کیوں چڑھدے ہو
ٹھاراں ہزار جو عالم ہے سن اوہ اگے حسین دے مردے ہو
جے کجھ ملاخطہ سرورؐ دا کردے تے خیمے تمبو کیوں سڑدے ہو
جے کر مندے بیعت رسولی تاں پانی کیوں بند کردے ہو
ہے صادق دین تساں دے باہو جیہڑے سرقربانی کردے ہو

***

## رمضان کیسے گزاریں؟


سیدنا حضرت مرزا غلام احمد قادیانی مسیح موعود مہدی موعودؑ

''تیسری بات جو اسلام کا رکن ہے وہ روزہ ہے۔ روزہ کی حقیقت سے بھی لوگ ناواقف ہیں۔ اصل یہ ہے کہ جس ملک میں انسان جاتا نہیں اور جس عالم سے واقف نہیں اس کے حالات کیا بیان کرے۔ روزہ اتنا ہی نہیں کہ اس میں انسان بھوکا پیاسا رہتا ہے بلکہ اس کی حقیقت اور اس کا اثر ہے جو تجربہ سے معلوم ہوتا ہے۔ انسانی فطرت میں ہے جس قدر کم کھاتا ہے اسی قدر تزکیہ نفس ہوتا ہے اور کشفی طاقتیں بڑھتی ہیں۔ خدا تعالیٰ کا منشاء اس سے یہ ہے کہ ایک غذا کو کم کرو اور دوسری کو بڑھاؤ۔ ہمیشہ روزہ دار کو یہ مدنظر رکھنا چاہئے کہ اس سے اتنا ہی مطلب نہیں ہے کہ بھوکا رہے بلکہ اسے چاہئے کہ خدا تعالیٰ کے ذکر میں مصروف رہے تاکہ تبتل اور انقطاع حاصل ہو۔ پس روزے سے یہی مطلب ہے کہ انسان ایک روٹی کو چھوڑ کر جو صرف جسم کی پرورش کرتی ہے دوسری روٹی کو حاصل کرے جو روح کی تسلی اور سیری کا باعث ہے اور جو لوگ محض خدا کے لئے روزے رکھتے ہیں اور نرے رسم کے طور پر نہیں رکھتے انہیں چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کی حمد اور تسبیح اور تہلیل میں لگے رہیں۔ جس سے دوسری غذا انہیں مل جاوے۔''

(الحکم جلد ۱۱ نمبر ۲۔ مورخہ ۱۷ جنوری ۱۹۰۷ء صفحہ ۹)

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں

### حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام کا پاکیزہ منظوم کلام

وہ پیشوا ہمارا جس سے ہے نُور سارا
نام اُس کا ہے محمد دلبر مرا یہی ہے
سب پاک ہیں پیمبر اِک دوسرے سے بہتر
لیک از خدائے برتر خیرالوریٰ یہی ہے
پہلوں سے خوب تر ہے خوبی میں اِک قمر ہے
اُس پر ہر اک نظر ہے بدرالدّجیٰ یہی ہے
وہ یارِ لامکانی وہ دلبرِ نہانی
دیکھا ہے ہم نے اُس سے بس رہنما یہی ہے
وہ آج شاہِ دیں ہے وہ تاجِ مرسلیں ہے
وہ طیّب وامیں ہے اُس کی ثنا یہی ہے
جو راز دیں تھے بھارے اُس نے بتائے سارے
دولت کا دینے والا فرماں روا یہی ہے
اُس نُور پر فدا ہوں اُس کا ہی مَیں ہوا ہوں
وہ ہے مَیں چیز کیا ہوں بس فیصلہ یہی ہے
وہ دلبرِ یگانہ علموں کا ہے خزانہ
باقی ہے سب فسانہ سچ بے خطا یہی ہے
سب ہم نے اُس سے پایا شاہد ہے تُو خدایا
وہ جس نے حق دکھایا وہ مہ لقا یہی ہے

# اب ہم کس منہ سے کعبہ جائیں گے یا رب



اصغر علی بھٹی، مغربی افریقہ

مستنصر حسین تارڑ صاحب کچھ دنوں سے حیران کھڑے بڑبڑا رہے تھے کہ ہمارا سعودی عرب والا ماہی سانوں نہر والے پل تے بلا کے تے آپ پتہ نہیں کدھر چلا گیا ہے؟ مگر ابھی ابھی شہزادہ بندر بن سلطان نے تازہ اطلاع دی ہے کہ وہ امریکیوں کے ساتھ بھاگ گیا ہے۔ پچھلے سو سال کے مذہبی دنگلوں میں ہم نے جس کو بھی آخری دھوبی پٹکا لگانا ہوتا تھا اُس پر جہاد سے منکر ہونے اور انگریزوں کا ایجنٹ ہونے کا الزام لگا دیتے تھے۔ اور اس کے ساتھ ہی خود سے جہاد کے سب سے بڑے چیمپئین ہونے کا اعلان کر کے خود ہی اپنے سر پر انگریز کے سب سے بڑے دشمن ہونے کا تاج بھی سجا لیتے تھے چنانچہ اہل حدیث، دیوبندی اور بریلوی مسلک کی سینکڑوں نہیں ہزاروں کتب صرف اس موضوع پر ہیں کہ ہم نے جہاد شاملی کیا ،اور آپ تو انگریز کی گود میں پلے ہو، نہیں انگریز جب ہمیں توپوں کے گولوں سے اُڑا رہا تھا آپ تو اُس وقت انگریز کی قصیدہ گوئی کر رہے تھے۔ نہیں ہم نے انگریز کے کالے پانی کی سزائیں سہیں آپ تو اس کا خود کاشتہ پودا ہو۔ وغیرہ وغیرہ لیکن ابھی 22 مارچ 2018 کے بعد سے ہر طرف گہرا سکوت طاری ہے بلکہ سکوت مرگ طاری ہے۔ شہزادہ بندر بن سلطان سعودی خاندان کے سینئر رکن اور امریکہ میں 22 سال تک سعودی عرب کے سفیر صاحب کے انکشافات ''دی پرنس'' نامی اپنی کتاب میں اور شہزادہ محمد بن سلیمان کے 22 مارچ 2018 کو واشنگٹن پوسٹ میں کئے گئے انکشافات نے ایسے تمام جہادی ہیروز کو زیرو بنا کر رکھ دیا ہے بلکہ بقول جاوید چوہدری صاحب تنخواہ دار امریکی ملازم، یا ایک تنخواہ دار مہرہ، یا ایک استعمال شدہ ٹشو پیپر بنا دیا ہے۔ شہزادہ بندر بن سلطان کے بقول اس جنگ میں امریکہ اور روس دو مرغ لڑانے والے شکاری تھے اور ہم تھے لڑنے والے مرغے۔ دیوبندی ہوں یا بریلوی، اہل حدیث ہوں یا اہل قرآن کوئی بھی ہوں شہزادہ محمد بن سلیمان کے دبنگ اعلانات کے بعد سے اپنے عمرے اور ریال کے دروازے پر کنڈا نہیں لگوانا چاہتے۔ اس لئے اپنے منہ پر کنڈا لگا کر بیٹھے ہیں۔ اس لئے سینما کھلیں یا تاش گھر ۔ ویلنٹائن ڈے منائیں یا جوئے خانے کا افتتاح سابق امام کعبہ سے کروائیں، انگریز گوریوں کے کنسرٹ ہو یا مسلمان مغنیہ لہرا کر شمع محفل بنیں افغان جنگ میں شامل ہونے والوں کو مجاہدین نہیں ڈالر بٹورنے والے ملازم کہیں یا وہابی مساجد، وہابی مدارس سے لے کر تمام وہابیوں کو امریکہ کا ایجنٹ قرار دیں کوئی وہابی یا غیر وہابی مولوی اپنی روزی پر ٹانگ مارنے کے لئے تیار نہیں پھڑ پھڑانے کے لئے تیار نہیں۔ شہزادہ محمد بن سلیمان کے الفاظ کا چناؤ بڑا حیرت انگیز ہے آپ فرماتے ہیں کہ ''سرد جنگ کے دوران مغرب کو اسلامی دنیا میں وہابیت کی ضرورت محسوس ہوئی تو ہم نے مغرب کی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے وہابی مدارس اور مساجد کی تعمیر میں سرمایہ کاری کی'' واہ، تعمیر مساجد، عیسائیت، سرمایہ کاری۔ ''شہزادہ بندر بن سلطان کی کتاب نے تو گویا ڈیٹرجنٹ کا کام کیا ہے اور افغان جنگ کے بارے میں میری نسل کے تمام تصورات دھو کر رکھ دیئے ہیں۔ میری نسل افغان جنگ کے دوران پل کر جوان ہوئی تھی لہٰذا ہم اُسے کفر اور اسلام کی جنگ سمجھتے تھے لیکن یہ کتاب پڑھ کر معلوم ہوا کہ یہ کفر اور اسلام کی جنگ نہیں تھے بلکہ وہ امریکہ اور سوویت یونین کی انا کا ٹکراؤ تھا اور سعودی عرب اس ٹکراؤ میں امریکہ کا حلیف تھا۔ جنرل ضیاء الحق سلطان صلاح الدین ایوبی نہیں بلکہ ایک مہرہ تھا اور امریکہ نے یہ جنگ ڈالروں کے سر پر جیت لی۔ اس جنگ میں ہمارا کردار ٹشو پیپرز سے زیادہ تھا ہی نہیں۔ ہم امریکہ کے حلیف یا دوست نہیں بلکہ ملازم تھے اور ہمیں ہماری ملازمت کا باقاعدہ معاوضہ ملتا رہا''

(جاوید چودھری کا مستقل کالم زیرو پوائنٹ زیر عنوان افغانوں کا بے گناہ لہو بول رہا ہے۔'')

سعودی عرب نے امریکہ کے کہنے پر سخت گیر وہابیت میں سرمایہ کاری کر دی۔ افغان جنگ میں ڈالروں کی بارش کر کے اپنے ان معمولز کو نہلا دیا، اسلحہ چلانا سکھا کر انکو توانا کر دیا اُنہیں کافر کافر کھیلنا سکھا کر اربوں ڈالر کا مالک بنا دیا۔ جنت کے پراپرٹی ڈیلر بنا کر زنا، ڈاکے قتل کو ان کا پیدائشی حق بنا دیا اور پھر ان سب کے منہ کو خون لگا کر اپنی اپنی انا کی تسکین کر کے خاموشی سے اپنے گھر لوٹ گئے اور بھگتنے کے لئے پیچھے رہ گیا پاکستان۔ بیوہ مائیں، یتیم بیٹیاں، مسکین بہنیں اور رو رو کر آنکھیں پتھر کر لینے والے بھائی آیئے دیکھئے میرے وطن کو سعودی عرب والوں نے امریکہ کے ساتھ مل کر کیا بنا دیا۔

''مجاہدین چوریاں کرتے اور ڈاکے مارتے ہیں'' ''مجاہدین بھتہ لیتے ہیں'' ''مجاہدین ملک دشمن اور اسلام دشمن لوگوں کے آلہ کار ہیں'' ''مجاہدین اپنے ہی بھائیوں کو ذبح کر دیتے ہیں'' ''مجاہدین زنا کی وارداتوں میں ملوث ہیں'' ''مجاہدین لوٹ مار

اور قاتل گری میں مصروف ہیں۔مندرجہ بالا الفاظ کسی عام انسان کے نہیں بلکہ یہ الفاظ ہیں طالبان لیڈر اعظم طارق صاحب کے جوانہوں نے اپنے ہی دوسرے جہادی گروپ کے بارے میں کہے۔

### سعودی عرب اور ایران سے رابطوں والے مدرسے ہمارے قتل گاہیں بن گئے

وزیر اعلیٰ پنجاب جناب شہباز شریف صاحب ان مجاہدوں کے یوں ترلے کرتے نظر آتے ہیں۔

"پنجاب بار کونسل سے خطاب کے دوران وزیر اعلیٰ پنجاب میاں شہباز شریف نے خطاب کرتے ہوئے فرمایا"اگر ہم نے فرقہ واریت اور فروعی مسائل کو حل نہ کیا تو نوجوان نسل قوم کا شیرازہ بکھر جائیگا۔بعض مدرسے قتل گاہیں بن گئے ہیں۔جہاں علم کے بجائے یہ سبق دیا جاتا ہے کہ دوسرے فرقہ والوں کو قتل کردو"تمہیں جنت ملے گی۔ہم ان کی نشاندہی کریں گے،ہم فرقہ واریت کے ناسور کو ختم کر کے دم لیں گے"۔اسی طرح سے دوسرے دن ماڈل ٹاؤن میں ایک کھلی کچہری سے خطاب کرتے ہوئے پھر یہ اعلان کیا کہ"دینی مدارس کی اہمیت اپنی جگہ،لیکن جو تخریب کاری کے اڈے ہیں دینی مدراس کہلانے کے حقدار نہیں ان کے خلاف کارروائی ہوگی،ہم فرقہ پرستی اور مذہبی گروہ بندی کی آڑ میں کسی کو امن عامہ سے کھیلنے کی اجازت نہیں دیں گے۔"انہوں نے کہا بعض جگہوں پر ایسا لٹریچر شائع کیا جاتا ہے جس میں ایک دوسرے کو قتل کرنے کی ترغیب دی جاتی ہے،ہم کسی کے خلاف زہر گھولنے کی اجازت نہیں دیں گے۔"

پنجاب میں لا اینڈ آرڈر کے حوالے سے وزیر اعلیٰ کے یہ اعلانات خوش آئند ہیں۔حکومت نے اس سلسلے میں بعض سخت اقدامات کئے ہیں۔تاہم امن وامان کے مسائل کے علاوہ دینی مدرسوں کے حوالے سے اور بھی سنگین مسائل ہیں جو بنیادی اور دورس تبدیلیوں کے متقاضی ہیں۔روزنامہ خبریں کے زیر اہتمام"دہشت گردی کا خاتمہ کس طرح ممکن ہے؟"کے موضوع پر ایک فورم میں پولیس،عدلیہ،دینی اور سیاسی جماعتوں کے اعلیٰ کرداروں نے کھل کر اظہارِ خیال کیا۔فورم میں دینی مدرسوں کے حوالے سے جو تشویش ظاہر کی گئی اس کے بعض نکات حسب ذیل تھے۔سابق آئی جی پنجاب وسابق وفاقی سیکرٹری مسٹر ایم اے کے چودھری نے کہا"آپ یہ بھی تو دیکھیں کہ ان دینی مدرسوں سے جو طالب علم پڑھ کر نکلتا ہے وہ بہت خطرناک ہوتا ہے۔وہ جرائم پیشہ اور دہشت گرد ہوتا ہے۔انہوں نے کہا"حکومت مدرسوں کو زکوٰۃ فنڈ سے امداد دیتی ہے تو اسے چاہئے کہ ان کے نصاب میں جدید علوم بھی شامل کرے۔" انہوں نے سوال کیا کہ"دینی مدرسے والوں کو کس نے اجازت دی ہے کہ سعودی عرب اور ایران رابطے رکھیں؟"ایک اور سابق آئی جی پنجاب چودھری سردار محمد نے انکشاف کیا کہ"سپاہِ صحابہؓ اور سپاہ محمدؐ کے پکڑے گئے بہت سے لوگ ایسے ہیں جنہوں نے برملا اعتراف کیا ہے کہ ہاں ہم نے قتل کیا ہے لہٰذا ہم جنت میں جائیں گے۔یہ سب کچھ ناقص دینی تعلیم کی وجہ سے ہے۔"جسٹس(ر)خضر حیات نے فرمایا"اب وقت آ گیا ہے کہ ہمیں سچ بولنا چاہئے اور سچ کے مطابق اقدامات کرنا ہوں گے ورنہ مسئلہ گمبھیر ہوجائیگا۔انہوں نے تجویز پیش کی کہ صورتحال کی بہتری کے لئے طویل مدت کی منصوبہ بندی درکار ہے جو گزشتہ پچاس سال سے نہیں کی گئی۔اس کے لئے پہلا ضروری کام نظامِ تعلیم کو انقلابی بنیادوں پر استوار کرنا ہے۔انہوں نے تسلیم کیا کہ ایسے گروہ پیدا ہوچکے ہیں جو باقاعدہ"چٹ"دیتے ہیں کہ فلاں کو قتل کردیں تو آپ کو جنت ملے گی۔حکومت کو جرأت کے ساتھ بیرونی امداد لینے والوں کو بےنقاب کرنا چاہئے۔ان کے فنڈز منجمد کر کے پابندیاں لگانی چاہئیں۔ڈی آئی جی لاہور طارق پرویز نے کہا"لاہور اس وقت دہشت گردی کا مرکز بن چکا ہے،دینی مدرسے دہشت گردی کی نرسریاں ہیں جہاں سے جنت کی پرچیاں تقسیم کی جاتی ہیں۔انہوں نے علمائے کرام سے اپیل کی کہ وہ خود رضا کارانہ طور پر دینی مدراس کے نصاب کا جائزہ لیں کہ کونسی ایسی باتیں پڑھائی جارہی ہیں جن سے فرقہ واریت پھیلائی جارہی ہے۔اس بات کا انتظار نہ کیا جائے کہ حکومت قابلِ اعتراض لٹریچر کو قبضے میں لے"۔ملک محمد وارث سابق ایس ایس پی نے کہا کہ"دونوں طرف کے دہشت گردوں کو یہ تعلیم دی جاتی ہے کہ تم اگر قتل کروگے تو تمہیں جنت ملے گی۔ان دینی مدراس کے نصاب کا جائزہ لینا چاہئے۔میں آپ کو بتادوں کہ جنت کے یہ متلاشی اور متمنی چوریاں بھی کرتے ہیں اور ڈاکے بھی مارتے ہیں۔حکومت کو جرأت کا مظاہرہ کرتے ہوئے تحقیق کرنی چاہئے کہ دینی مدارس کو فنڈز کہاں سے ملتے ہیں؟میرے نزدیک سارے سیاستدان اور سیاسی ودینی جماعتیں موجودہ حالات کے ذمہ دار ہیں۔"جہاں تک ان دینی اداروں کے جرائم کی آماجگاہ ہونے کا تعلق ہے یہ امن وامان کا مسئلہ ہے اور حکومت اس سے نبٹنے کی کوشش کررہی ہے۔تشویش کا اصل باعث ان اداروں کا"نصاب"ہے جن سے یہ ادارے فروغ جہالت اور ابلہ سازی کی فیکٹریاں بن کر رہ گئے ہیں۔مجھے یاد ہے کہ سابق گورنر میاں محمد اظہر نے اپنے دور میں دینی مدرسوں کی انہیں خرابیوں کی طرف توجہ دلا کر اصلاح احوال کا مطالبہ کیا تھا۔نصاب کے حوالے سے انہوں نے یہ چبھتا ہوا سوال کیا تھا کہ"اگر دینی مدرسوں کا یہی سلیبس مثالی ہے تو ان اداروں کے مالکوں کے بچے یہاں کیوں نہیں داخل کرائے جاتے اور وہ کانونٹ سکولوں اور برطانیہ اور امریکہ کی یونیورسٹیوں میں کیوں بھجوائے جاتے ہیں،کیا یہ صریح منافقت نہیں ہے؟"۔

(روزنامہ خبریں یکم اگست 1997ء)

کوئی جہاد نہیں صرف عربوں سے دولت لوٹنے کا بہانہ ہے۔

کراچی سے شائع ہونے والے اہل حدیث کے ترجمان رسالے صراط مستقیم میں مشہور اہل حدیث عالم دین قاری عبدالحفیظ فیصل آبادی کا انٹرویو شائع ہوا۔جس کی وجہ دراصل یہ تھی کہ قاری صاحب کے بیٹے کو خود لشکر طیبہ کے جہادی سینٹر میں ہی مار دیا گیا مگر شائع یہ کیا گیا کہ وہ ایک کیمونسٹ کے خلاف جہاد کرتا ہوا جام شہادت نوش کر گیا ہے۔اس کے والد کو جب اصل حقیقت کا پتہ چلا تو انہوں نے اس کا برملا واویلا شروع کر دیا۔اسی سلسلے میں آپ نے یہ انٹرویو دیا اور بہت سی جہادی قوتوں کے اصل عزائم کو بھی روشن کیا۔

''سوال: قاری صاحب آپ عوامی اجتماعات میں سخت الفاظ میں ضیاء الحفیظ شہید کے قتل کا ذمہ دار مرکز الدعوۃ کو ٹھہراتے ہیں آپ کے پاس اس کے کیا ثبوت ہیں؟

جواب: میں پوری ذمہ داری اور اعتماد کے ساتھ اس سوال کا جواب دے رہا ہوں۔جس جگہ ان لوگوں نے اپنا معسکر بنایا ہوا ہے اور جہاں یہ لوگ رہ رہے ہیں وہاں کسی مخالف سے دوبدو لڑائی کا کوئی خدشہ نہیں۔دھوکہ ہے دھوکہ۔عوام کی آنکھوں میں دھول جھونکی جارہی ہے۔کاروباری مقاصد کے لئے کی جانے والی جدوجہد کا نام جہاد دیا جارہا ہے۔ناول نگاری اور افسانہ نگاری کی طرز پر جھوٹی ٹیبل اسٹوریاں اپنے رسالے میں شائع کرتے ہیں۔

(آگے تفصیل ہے کہ کس طرح اپنے لوگوں کو خود ہی مار دیتے ہیں)

سوال: اگر آپ کی یہ بات صحیح بھی مان لیں تو ان بچوں کے قتل سے ان کا کو کیا فائدہ پہنچ رہا ہے؟

جواب: یہ وسائل، گاڑیاں ائیر کنڈیشن، دفاتر، دولت یہ سب انہیں شہداء کے قتل کی قیمت ہی تو ہے جو عربوں اور پاکستان کے سادہ لوح اہل حدیثوں سے وصول کی جاتی ہے۔یہی فائدہ ہے بچوں کے قتل کا۔ان کے مسقط، بحرین، کویت، اور دیگر بیرونی ممالک میں بینک بیلنس موجود ہیں۔یہ مجلہ الدعوۃ والوں کی عادت ہے وہ عوام کو کیش کروانے کے لئے جھوٹے اور من گھڑت شہادتوں کے واقعات بالکل افسانوی انداز میں لکھ کر چھاپتا ہے...جہاد کے مفہوم کو ایک خاص مقصد کے تحت محدود کیا جارہا ہے۔وہ خاص مقصد دولت اکٹھی کرنا ہے۔مرکز الدعوۃ اور اس کے لیڈر خود اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ جو کچھ وہ کر رہے ہیں جہاد وہاد کچھ نہیں بلکہ یہ ان کا کاروبار ہے۔اگر جہاد کشمیر کو واقعی جہاد سمجھتے تو ان میں سے کسی کا ایک بچہ وہاں شہید ہوا ہوتا کوئی زخمی ہوا ہوتا۔لیکن یہ اپنے بچوں کو بچا کر رکھتے ہیں دوسروں کو مرواتے ہیں''

(ماہنامہ صراط مستقیم اہل حدیث اکتوبر 1994 کراچی بحوالہ پاسبان مسلک رضا تحریر مولانا ابوداؤد محمد صادق مرتبہ محمد حفیظ نیازی ناشر مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دارالسلام گوجرانوالہ تقسیم کار سنی دار الاشاعت علویہ رضویہ 150 قائد اعظم مارکیٹ ڈجکوٹ روڈ فیصل آباد)

جماعت اسلامی جہاد کشمیر کے نام پر کروڑوں کما کر گاڑیاں بنگلے خرید چکی ہے

روزنامہ نوائے وقت اپنے کالم سرراہے میں میجر مست گل کے بیان پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے:

''بی بی سی نے جماعت اسلامی مقبوضہ کشمیر کے امیر غلام محمد بٹ کا ایک انٹرویو نشر کیا ہے۔جس میں انہوں نے دیگر مجاہد جماعتوں سے لاتعلقی کا اظہار کیا ہے۔اس انٹرویو پر تبصرہ کرتے ہوئے سانحہ چرار شریف کے ہیرو میجر مست گل نے کہا ہے کہ جماعت کی طرف سے مجاہدین سے لاتعلقی کا اظہار ایک شرمناک فعل ہے۔انہوں نے کہا کہ جہاد کشمیر کے نام پر جماعت اسلامی نے کروڑوں روپے کمائے جنہیں جماعت کے لیڈر ذاتی مقاصد کے لیے استعمال کر رہے ہیں اور ان پیسوں سے وہ قیمتی گاڑیوں اور بنگلوں کے مالک بن گئے ہیں۔انہوں نے کہا ہے کہ اگر جماعت تھک گئی ہے تو بھی کشمیر کا جہاد پھر بھی جاری رہے گا۔میجر مست گل سانحہ چرار شریف ہی کے ہیرو نہیں بلکہ جماعت اسلامی کے ہیرو بھی تھے اور جماعت اسلامی نے پاکستان میں ان کے بڑے بڑے جلوس نکالے تھے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اب دلوں میں بال آ گیا ہے''۔(روزنامہ خبریں اسلام آباد 31 جولائی 1997ء)

یہ نہ اسلام سے مخلص ہیں نہ پاکستان سے صرف قاتل ہیں

2014 میں جن دنوں طالبان اور حکومت پاکستان کے مذاکرات پوری کوشش کے باوجود ناکام ہو گئے تو اس وقت ایک معروف صحافی جناب آغا مسعود حسین صاحب ان مذاکرات کی ناکامی کا تجزیہ کرتے ہوئے لکھا ''جو علمائے کرام مثلاً مولانا سمیع الحق اور پروفیسر ابراہیم صاحب مذاکرات کے معاملے میں تحریک طالبان کی نمائندگی کر رہے تھے انہیں اس بات کا ادراک ہی نہیں تھا کہ یہ عناصر نہ تو پاکستان سے مخلص ہیں اور نہ ہی اسلام سے۔نہتے پاکستانیوں کو قتل کرنا، مساجد اور امام بارگاہوں کو بموں سے اڑا دینا ان کا روز کا معمول بن چکا ہے۔ان کی ان حرکات کی وجہ سے عوام انہیں نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔حقیقت میں تحریک طالبان پاکستان کو 2007 میں CIA نے تشکیل دیا تھا۔اس سے متعلق تفصیلی رپورٹ پاکستان سمیت تمام اخبارات میں شائع ہو چکی ہے۔تحریک طالبان کا مقصد پاکستان کو تخریبی کارروائیوں کے ذریعہ کمزور کرنا ہے اور بعد میں سامراج کے تعاون سے ایٹمی اثاثوں پر قبضہ کرنا تھا۔کراچی کے بین الاقوامی ہوائی اڈے پر منظم حملہ ان کی قابل مذمت حکمت عملی کا حصہ تھا۔پشاور ایئر پورٹ پر لینڈنگ کے دوران ایک جہاز پر گولیاں چلا

کر ایک مسافر خاتون کو شہید اور بعض کو زخمی کرنا ان کی پاکستان سے بدترین دشمنی کی ایک مثال ہے''

(روزنامہ دنیا آغا مسعود حسین مستقل کالم نئی دنیا زیر عنوان دہشت گردی کے خلاف جنگ اور علمائے کرام 14/06/28)

## یہ مجاہد نہیں ایک مافیا ز کا گینگ ہے

ملک لال خان صاحب فرماتے ہیں کہ یہ جہادی اب منشیات سمیت بہت سارے مافیاز کا روپ دھار چکے ہیں آپ فرماتے ہیں۔

''دہشت گردی کی مالیاتی بنیادوں اور کالی دولت کی آمدن کے ذرائع کا تفصیلی جائزہ لیا جائے تو بات بہت دور تک چلی جاتی ہے۔ یہ مذہبی اور غیر مذہبی دہشت گردی صرف پاکستان ہی نہیں وسط ایشیا سے مشرق وسطیٰ اور افریقہ سے لے کر جنوبی امریکہ تک مختلف سامراجی اور مقامی اجارہ داریوں کے مالیاتی مفادات کے تحت دہشت اور خون ریزی کا بازار گرم ہے۔ ۔معدنیات اور ہیروں کی کانوں پر تسلط، اسلحے کی فروخت، منشیات کے کاروبار اور انسانوں کی سمگلنگ جیسی کئی وجوہ اس خون ریزی کے پیچھے کارفرما ہیں۔ مشرق وسطیٰ میں ایسی کئی دہشت گرد تنظیمیں موجود ہیں جو تیل کے کاروبار سے اور امریکہ سے درآمد شدہ گاڑیاں مغربی افریقہ میں فروخت کر کے بے تحاشا منافع کما رہی ہیں۔ اہم جریدہ اکانومسٹ اپنے اداریے میں لکھتا ہے کہ ''اغواء برائے تاوان، منشیات کی سمگلنگ، بینکوں میں خورد برد اور بھتہ خوری ان بے شمار طریقوں میں شامل ہے جن کے ذریعہ سے دہشت گرد اپنے ہولناک جرائم کی فنانسنگ کرتے ہیں۔ حکومتیں ان بینکوں کے خلاف اقدامات کرنے کی کوشش کرتی ہیں جو ان خطرناک عناصر کے مالی معاملات میں مالی معاونت کرتے ہیں۔ 2012 میں امریکی حکومت نے ایک برطانوی بینک پر کالے دھن کو سفید کرنے کے جرم میں 1.9 ارب ڈالر کا جرمانہ عائد کیا تھا۔ اسی طرح سے بارکلیز (برطانیہ) اور انگ (ہالینڈ) پر انہیں الزامات کی بنیاد پر بھاری جرمانے عائد کئے گئے...اربوں ڈالر کے جرمانوں کے باوجود یہ کاروبار بڑا منافع بخش ہے۔ پاکستان اور افغانستان میں جاری دہشت گردی کی معاشی بنیادیں سب سے پہلے امریکی سامراج نے ہی فراہم کی تھیں۔ 1978 میں شروع ہونے والے ڈالر جہاد کی مالی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ہیروئین اور دوسری منشیات کی پیداوار اور سمگلنگ کا نیٹ ورک cia نے بچھایا تھا۔ اس کے بعد سے یہ کالی معیشت جتنی وسیع ہوئی ہے، دہشت گردی کی وحشت اور خطے کے عدم استحکام میں اتنا ہی اضافہ ہوا ہے... BBC کی ویب سائٹ پر حال ہی میں رو پزیر ہونے والے ایک مضمون میں اینڈریو نارتھ لکھتے ہیں'' جوں جوں نیٹو افغانستان میں پسپائی اختیار کر رہی ہے طالبان دولت کے انباروں میں لوٹ پوٹ ہو رہے ہیں۔ یہ تحریک ایک مجرمانہ کاروبار بن چکی ہے۔ ان کی دولت کے حوالے سے جو اندازے لگائے گئے ہیں وہ بہت کم ہیں۔''

اسی طرح چند ہفتے پہلے اقوام متحدہ کی شائع کردہ ایک رپورٹ میں کہا گیا ہے کہ'' اس سال افیون کی بڑی فصل سے منشیات کی آمدن میں بہت اضافہ ہو گیا ہے۔ منشیات کے علاوہ اغواء برائے تاوان، غیر قانونی کان کنی اور دوسرے مجرمانہ کاروباروں سے دہشت گردوں کے مختلف گروہ مافیا طرز کے سینڈیکیٹ بن چکے ہیں۔ ماہانہ کروڑوں ڈالران کی تجوریوں میں گر رہے ہیں۔ جس سے دہشت گردی کو فروغ مل رہا ہے۔ امن ان کے منافعوں کے لئے خطرہ ہے۔ یہ کسی مذہبی نظریے پر مبنی تحریک نہیں بلکہ منافع پر مبنی جرائم پیشہ نیٹ ورکس کا متزلزل الحاق ہے۔ حکمرانوں کے اپنے ادارے تسلیم کرتے ہیں کہ رد انقلابی ڈالر جہاد کے جس دیو کو سامراجیوں نے بوتل سے نکالا تھا وہ اب قابو سے باہر ہو گیا ہے۔ اس بربریت میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے۔ اس کالے دھن کو نہ صرف پاکستان اور افغانستان کی سرکاری معیشت پر سبقت حاصل ہے بلکہ اس ناسور کی جڑیں سرمایہ دارانہ نظام کی معیشت میں گہرائی تک پھیل چکی ہیں۔

کالے دھن پر مبنی یہ مذہبی جنون سماج، سیاست، اور ریاست پر اثر ورسوخ اور اتھارٹی حاصل کر چکا ہے۔ محنت کش عوام کو سیاہ اور سفید سرمائے کے اس چنگل سے نکلنے کے لئے سرمایہ داری کے خلاف بغاوت کرنا ہو گی۔ انقلابی جراحی کے علاوہ اس سرطان کو جڑوں سمیت سماج پر سے کاٹ پھینکنے کا کوئی دوسرا طریقہ نہیں ہے۔''

(روزنامہ دنیا تحریر لال خان صاحب مستقل کالم زیر عنوان سیاست اور دہشت کے کاروبار حصہ دوئم 14/06/27)

مجاہد قرآنی لفظ اور اسلامی اصطلاح ہے۔ جو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر سب سے پہلے بولا گیا۔ مجاہد کی فضیلت پر بیسیوں آیات اور سینکڑوں احادیث بھی پیش کی جاسکتی ہیں اور صلحاءامت کا اقوال کا ذخیرہ اس کے علاوہ ہے... مگر یہ اس دور میں کیسے مجاہد ہیں جو زنا بھی کریں اور ڈاکے بھی ڈالیں اور پھر بھی مجاہد؟ اسلام دشمن اور وطن دشمن طاقتوں سے پیسے لے کر ناحق معصوموں کا خون بھی کریں اور پھر بھی مجاہد۔ بدترین درندوں کی طرح اپنے مسلمان بھائیوں کے سامنے دوسرے مسلمان بھائیوں کو ذبح کریں اور پھر بھی جنت معلیٰ کے وارث۔ کرائے کے قاتل بن کر اپنے ہی مسلمان بھائیوں پر خودکش حملے کریں۔ ڈرگ، منشیات سمگلنگ سمیت دنیا کا ہر غلیظ کاروبار کریں پھر بھی اور یا مقبول جان کے نزدیک مجاہد۔ شہزادہ محمد بن سلیمان کے نزدیک امریکہ کے لئے امریکی ڈالروں کی خاطر بکاؤ مال بن جائیں اور پھر بھی مجاہد سوچو اتنے سارے گند منہ پر مل کر ساری دنیا کو جہاد کا منکر اور یہود و ہنود کا ایجنٹ کا طعنہ دے کر اور اپنے سر پر مجاہد اور غازی کی ٹوپی سجا کر پھر کعبہ کس منہ سے جاؤ گے؟؟ ***

مَا کَانَتْ نُبُوَّۃٌ قَطُّ اِلَّا تَبِعَتْهَا خِلَافَۃٌ

# اسلام میں نظام خلافت



ناز احمد ناصر لندن

اسلام میں ''نظام خلافت'' کی بڑی اہمیت ہے۔خدا تعالیٰ کے فضل سے جماعت احمدیہ میں یہ نظام جاری و ساری ہے۔اس مضمون میں نظام خلافت کیا ہے، خلافت کے وعدہ کے متعلق قرآن کریم کی بنیادی آیت، خدا تعالیٰ کی طرف سے اس بارہ میں وعدہ اور ہماری ذمہ واریاں، اور حدیث نبوی ﷺ میں خلافت کے بارہ میں پیشگوئی، خلفاء کے تقرر کے متعلق اسلامی تعلیم، خلافت کی مختلف اقسام اور خلافت کے نظام کے متعلق احادیث کا تذکرہ ہوگا۔

''نظام خلافت'' وہ بابرکت آسمانی نظام اور حبل اللہ ہے، جو اللہ تعالیٰ جماعت مومنین کی روحانی بقاء اور ترقی کے لئے ان کے اندر جاری فرماتا ہے تا کہ اس ذریعہ سے نبوت کے بعد مومنین کے دلوں میں نبوت کی برکات کو قائم رکھے اور وہ برکات کبھی مٹنے نہ پائیں۔ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے فرمایا ہے کہ

مَا کَانَتْ نُبُوَّۃٌ قَطُّ اِلَّا تَبِعَتْهَا خِلَافَۃٌ۔

یعنی ہر نبوت کے بعد لازماً خلافت کا سلسلہ قائم ہوتا ہے۔

(کنزالعمال، کتاب الخلافت، جلد 1، حدیث نمبر 3224)

''نظام خلافت'' کیا ہے؟ یہ نظام حکومت کا نام نہیں، نہ یہ ضروری ہے کہ خلافت کے ساتھ حکومت بھی ہو۔کیونکہ ''نظام خلافت'' ایک نظام ہے اور نظام مستقل چیز کا نام ہے۔حکومت ایک آنے جانے والی چیز ہے۔تاہم ''نظام'' حکومت پر بھی جاری ہوتا ہے، جب ''حکومت'' نظام کو مل جائے۔پس مسئلہ خلافت دراصل ایک اسلامی نظام ہے۔سلطنت اس کے ساتھ ساتھ ایک اضافی چیز ہے۔حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ کے وقت میں حالات کے لحاظ سے حکومتی خلافت ایک وقتی فیصلہ تھا۔ عرب ایک قبائلی سوسائٹی تھا اور قبیلہ کا سردار ہی حکمران بن جاتا تھا۔اسلام کی وجہ سے ایک تغیر پیدا ہوا اور قبائل زیر نگیں ہو گئے تو ایک حکومتی خلاء واقع ہو گیا، اس لئے باقاعدہ حکومت قائم کرنے کی ضرورت پڑی اور شریعت کے قوانین کے نفاذ کا موقع آیا۔ہمیشہ کے لئے حکومتی خلافت قائم کرتے چلے جانا شریعت کا منشاء نہ تھا۔

اسلام معاشرت اور سیاست میں بنیادی احکامات دیتا ہے۔مختلف معاملات کو رسول کریم ﷺ کی عدالت میں پیش کرنے کا حکم ہے۔پس خدا نے رسول کریم ﷺ کو حکومتی اختیارات دیئے۔عرب چونکہ قبائلی معاشرہ تھا، ان میں احکامات قبائلی ہوتے تھے۔اسلام کے آنے پر ہی قرآنی احکامات نے ان کی جگہ لے لی اور رسول کریم ﷺ کی بعثت کا مطلب بھی یہ تھا کہ آپ ﷺ ان کو ''خلافت'' کے اصول بتاتے۔قرآن کریم میں ہے: خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَۃً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ (التوبہ: 103) ترجمہ: (اے محمدؐ) تو ان کے مالوں میں سے صدقہ قبول کر لیا کر۔اس ذریعہ تو انہیں پاک کرے گا، نیز ان کا تزکیہ کرے گا اور ان پر نماز جنازہ بھی پڑھ لیا کر۔

(ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ)

پس یہ آیت رسول کریم ﷺ اور بعد میں آنے والی خلافت کے لئے بنیاد ہے۔چونکہ شریعت رسول کریم ﷺ کی حکومت کا حصہ تھی، اس لئے یہ احکامات نافذ کئے گئے اور آئندہ کے لئے نظیر بن گئے۔30 سالہ خلافت راشدہ رسول کریم ﷺ کی شریعت کے نفاذ کا عملی دور تھا۔

اب میں قرآن کریم کی اس بنیادی آیت کو پیش کرتا ہوں جس میں ''نظام خلافت'' کا وعدہ ہے۔اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو خلافت راشدہ کا وعدہ دیا ہے۔ چنانچہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ۝

(سورۃ النور: 56)

''تم میں سے جو لوگ ایمان لائے اور نیک اعمال بجا لائے اُن سے اللہ نے پختہ وعدہ کیا ہے کہ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا جیسا کہ اُس نے اُن سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا اور اُن کے لئے اُن کے دین کو، جو اُس نے اُن کے لیے پسند کیا، ضرور تمکنت عطا کرے گا اور اُن کی خوف کی حالت کے بعد ضرور اُنہیں امن کی حالت میں بدل دے گا۔ وہ میری عبادت کریں گے۔ میرے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہرائیں گے اور جو اس کے بعد بھی ناشکری کرے تو یہی وہ لوگ ہیں جو نافرمان ہیں۔'' (ترجمہ از قرآن کریم اردو ترجمہ از حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ)

قرآن مجید کی پیشگوئی آیت استخلاف کے مطابق اللہ تعالیٰ جس طرح انبیاء سابقین کی وفات کے بعد ہر زمانے میں سلسلہء خلافت کو قائم فرماتا چلا آیا اسی سنت قدیمہ کے مطابق علیم وحکیم خدا نے حضرت محمد ﷺ کی وفات کے بعد بھی ''نظام خلافت،، کو قائم کیا۔ آنحضرت ﷺ کے جانشین خلفاء راشدین نے آنحضرت ﷺ کے جوارح اور اعضاء بن کر آپؐ کے مشن اور آپؐ کی تعلیم وتبلیغ کی۔ ان کے ذریعہ سے جہاں تک خدا تعالیٰ کا منشاء مبارک تھا، اسلام دنیا میں پھیلا اور خدا تعالیٰ کا نام بلند ہوا۔ درج بالا آیت کریمہ میں، جسے'' آیت استخلاف،، بھی کہتے ہیں، مومنین کی جماعت سے چار وعدے کئے گئے ہیں، جو کہ درج ذیل ہیں:

1۔ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا، جیسا کہ اس نے ان سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا۔ 2۔ ان کے لئے ان کے دین کو، جو اس نے ان کے لئے پسند کیا، ضرور تمکنت عطا کرے گا۔ 3۔ ان کی خوف کی حالت کے بعد ضرور انہیں امن کی حالت میں بدل دے گا، اور 4۔ وہ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہرائیں گے۔ اسی طرح یہ وعدہ چار ذمہ واریوں کے ساتھ مشروط بھی ہے:

اول۔ یہ کہ مسلمانوں کی جماعت اللہ تعالیٰ کی طرف سے خلافت راشدہ کے قیام کے وعدہ پر ایمان رکھتی ہو۔

دوم۔ یہ کہ خلافت حقہ کی منشاء کے مطابق اعمال صالحہ پر کاربند ہو۔

سوم۔ یہ کہ توحید کے قیام کے لئے ہر قسم کی قربانیاں دینے کی صلاحیت رکھتی ہو، اور چہارم، یہ کہ ہر حال میں خلیفہ وقت کی اطاعت کو مقدم رکھتی ہو۔

چنانچہ تاریخ اسلام اس بات پر شاہد ہے کہ جب تک امت مسلمہ ان چار ذمہ داریوں کو ادا کرتی رہی اور ان شرائط کو پورا کرتی رہی، جو خلافت کے قیام کے لئے ضروری ہیں، اللہ تعالیٰ ان کو خلافت راشدہ کے انعام سے سرفراز فرماتا رہا ہے۔ لیکن جب یہ شرائط مفقود ہو گئیں اور مسلمانوں میں اختلاف اور انتشار پھیل گیا اور اعمال صالحہ سے دوری اور اطاعت وفرمانبرداری کی روح ختم ہو گئی تو یہ انعام چھین لیا گیا اور ظالم حکمرانوں کا لمبا دور شروع ہو گیا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس زمانہ میں حضرت اقدس محمد مصطفیٰ ﷺ کے روحانی فرزند جلیل، حضرت مرزا غلام احمد، مسیح موعود علیہ السلام، کی بعثت کے ذریعے امت محمدیہ میں پھر ایک ایسی پاک جماعت کا قیام عمل میں آیا جو سورہ نور میں بیان فرمودہ چار شرائط سے آراستہ ہو گئی، جس کے نتیجہ میں جماعت احمدیہ میں خلافت راشدہ کا سلسلہ شروع ہوا۔

## جماعت احمدیہ میں نظام خلافت کے متعلق پیشگوئی

اسی طرح نبی کریم ﷺ کی ایک حدیث میں بھی خلافت راشدہ کا ذکر ملتا ہے۔ اس حدیث میں آپ ﷺ نے اپنی امت میں خلافت راشدہ کے قیام اور اس کے بعد آنے والی بادشاہتوں کا ذکر کرنے کے بعد دوبارہ ''خلافت علیٰ منہاج نبوت،، کے قیام کا بھی وعدہ فرمایا ہے، جو کہ قیامت تک، انشاء اللہ، جاری رہے گا۔ چنانچہ آپ ﷺ کی وہ حدیث پیش کی جاتی ہے: حدیث:

عَنْ حُذَیْفَۃَ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تَکُوْنُ النُّبُوَّۃُ فِیْکُمْ مَا شَآءَ اللہُ اَنْ تَکُوْنَ ثُمَّ یَرْفَعُھَا اللہُ تَعَالٰی ثُمَّ تَکُوْنُ خِلَافَۃٌ عَلٰی مِنْھَاجِ النُّبُوَّۃِ مَا شَآءَ اللہُ اَنْ تَکُوْنَ ثُمَّ یَرْفَعُھَا اللہُ تَعَالٰی ثُمَّ تَکُوْنُ مُلْکًا عَاضًّا فَتَکُوْنُ مَا شَآءَ اللہُ اَنْ تَکُوْنَ ثُمَّ یَرْفَعُھَا اللہُ تَعَالٰی ثُمَّ تَکُوْنُ مُلْکًا جَبْرِیَّۃً فَیَکُوْنُ مَا شَآءَ اللہُ اَنْ یَکُوْنَ ثُمَّ یَرْفَعُھَا اللہُ تَعَالٰی ثُمَّ تَکُوْنُ خِلَافَۃٌ عَلٰی مِنْھَاجِ النُّبُوَّۃِ ثُمَّ سَکَتَ۔ (مسند احمد بن حنبل جلد 4 صفحہ 273۔ مشکٰوۃ بَابُ الْاِنْذَارِ وَالتَّحْذِیْرِ)

ترجمہ: حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں نبوت قائم رہے گی جب تک اللہ چاہے گا پھر وہ اس کو اٹھا لے گا اور خلافت عَلٰی مِنْھَاجِ النُّبُوَّۃِ قائم ہو گی، پھر اللہ تعالیٰ جب چاہے گا اس نعمت کو بھی اٹھا لے گا، پھر ایذا رساں بادشاہت قائم ہو گی اور تب تک رہے گی جب تک اللہ تعالیٰ چاہے گا۔ جب یہ دور ختم ہو گا تو اس سے بھی بڑھ کر جابر بادشاہت قائم ہو گی اور تب تک رہے گی جب تک اللہ تعالیٰ چاہے گا پھر وہ ظلم ستم کے اس دور کو ختم کر دے گا جس کے بعد پھر نبوت کے طریق پر خلافت قائم ہو گی! یہ فرما کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاموش ہو گئے۔ چنانچہ تاریخ اسلام اس بات پر بھی شاہد ہے کہ امت مسلمہ میں بعینہٖ اسی طرح ظہور میں آیا۔ آپ ﷺ کی وفات کے بعد خلافت راشدہ کا سنہری دور شروع ہوا جو تقریباً تیس سال تک جاری رہا۔ اس دور میں مسلمانوں کو جتنی فتوحات حاصل ہوئیں وہ بعد کے بادشاہوں کے دور میں نہ ہو سکیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس زمانہ میں حضرت اقدس محمد مصطفیٰ ﷺ کے روحانی فرزند جلیل، حضرت مرزا غلام احمد مسیح موعود علیہ السلام، کی بعثت کے ذریعے امت محمدیہ میں پھر ایک ایسی پاک جماعت کا قیام عمل میں آیا، جس کے نتیجہ میں جماعت احمدیہ میں خلافت راشدہ کا سلسلہ شروع ہوا۔

## خلفاء کے تقرر اور مقام کے متعلق اسلامی تعلیم

خلفاء کے تقرر اور ان کے مقام کے متعلق اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ 'خلافت' کا منصب کسی صورت میں بھی ورثہ میں نہیں آ سکتا، بلکہ یہ ایک مقدس امانت ہے جو مومنوں کے انتخاب کے ذریعہ جماعت کے قابل ترین شخص کے سپرد کی جاتی ہے۔ اور

چونکہ نبی کی جانشینی کا مقام ایک نہایت نازک اور اہم روحانی مقام ہے اس لئے اسلام یہ تعلیم دیتا ہے کہ گو بظاہر خلیفہ کا انتخاب لوگوں کی رائے سے ہوتا ہے مگر اس معاملہ میں خدا تعالیٰ خود نگرانی فرماتا ہے اور اپنے تصرف خاص سے لوگوں کی رائے کو ایسے راستہ پر ڈال دیتا ہے جو اس کے منشاء کے مطابق ہو۔ اس طرح گو بظاہر خلیفہ کا تقرر انتخاب کے ذریعہ عمل میں آتا ہے مگر دراصل اس انتخاب میں خدا تعالیٰ کی مخفی تقدیر کام کرتی ہے اور اسی لئے خدا نے خلفاء کے تقرر کو اپنی طرف منسوب کیا ہے۔ اور فرمایا ہے کہ خلیفہ ہم خود بناتے ہیں۔ یہ ایک نہایت لطیف روحانی انتظام ہے۔ پھر جب ایک شخص خدائی تقدیر کے ماتحت خلیفہ منتخب ہو جاتا ہے تو اس کے متعلق اسلام کا حکم یہ ہے کہ تمام مومن اس کی پوری پوری اطاعت کریں۔ جماعت احمدیہ میں یہ ’’نظام خلافت،، اسی سابقہ خلافت راشدہ کا تسلسل ہے جو آج سے چودہ سو برس قبل سیدنا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے بعد منہاج نبوت پر قائم ہوا تھا۔ اس بارے میں مخبر صادق، حضرت اقدس محمد ﷺ، نے بھی پیشگوئی فرمائی تھی اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے اپنے وصال سے کچھ عرصہ قبل اس نعمت خلافت کی بشارت دیتے ہوئے جماعت کو ان الفاظ میں تسلی دلائی تھی کہ:

’’سو اے عزیزو! جبکہ قدیم سے سنت اللہ یہی ہے کہ خدا تعالیٰ دو قدرتیں دکھلاتا ہے تا مخالفوں کی دو جھوٹی خوشیوں کو پامال کر کے دکھلا وے سو اب ممکن نہیں ہے کہ خدا تعالیٰ اپنی قدیم سنت کو ترک کر دیوے۔ اس لئے تم میری اس بات سے جو میں نے تمہارے پاس بیان کی، غمگین مت ہو اور تمہارے دل پریشان نہ ہو جائیں، کیونکہ تمہارے لئے دوسری قدرت کا بھی دیکھنا ضروری ہے اور اس کا آنا تمہارے لئے بہتر ہے کیونکہ وہ دائمی ہے جس کا سلسلہ قیامت تک منقطع نہیں ہوگا۔ اور دوسری قدرت آ نہیں سکتی جب تک میں نہ جاؤں۔ لیکن میں جب جاؤں گا تو پھر خدا اس دوسری قدرت کو تمہارے لئے بھیج دے گا جو ہمیشہ تمہارے ساتھ رہے گی۔ میں خدا کی ایک مجسم قدرت ہوں اور میرے بعد بعض اور وجود ہوں گے جو دوسری قدرت کا مظہر ہونگے۔ سو تم خدا کی قدرت ثانی کے انتظار میں اکٹھے ہو کر دعا کرتے رہو اور چاہیے کہ ہر ایک صالحین کی جماعت ہر ایک ملک میں اکٹھے ہو کر دعا میں لگے رہیں تا دوسری قدرت آسمان سے نازل ہو اور تمہیں دکھا دے کہ تمہارا خدا ایسا قادر خدا ہے،،

(روحانی خزائن، جلد 20، رسالہ الوصیت صفحہ 305۔306)

26 مئی 1908ء کو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات ہوئی اور 27 مئی کو جماعت احمدیہ میں ’’خلافت،، کا قیام عمل میں آیا اور تمام اراکین جماعت نے حضرت الحاج حکیم مولوی نورالدین صاحب ؓ کو خلیفۃ المسیح الاول تسلیم کیا اور آپ کی بیعت کی۔ جو شخص بیعت کر کے سلسلہ عالیہ احمدیہ میں داخل ہوتا ہے اسے خدا کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ خدا نے اسے بیعت کرنے کی توفیق دی۔ حضرت مسیح موعودؑ کی وفات پر حضرت خلیفۃ المسیح الاول ؓ کی بیعت ویسے ہی تھی جیسے آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حضرت ابوبکر صدیق ؓ کی بیعت کی تھی۔

## خلافت کی اقسام

اب میں آپ کے سامنے خلافت حقہ اسلامیہ کو سمجھنے کے لئے خلافت کی مختلف اقسام کے بارہ میں کچھ عرض کرتا ہوں۔ ’’خلافت،، کئی قسم کی ہوتی ہے، یہاں پر ان میں سے بعض مشہور اقسام کا ذکر کیا جاتا ہے۔

1۔ خلافت نبوت: پہلی قسم ’’خلافت نبوت،، ہے، جیسے حضرت آدمؑ اور حضرت داؤدؑ کی خلافت تھی، جن کو قرآن کریم نے خلیفہ قرار دیا ہے۔ جیسے فرمایا: وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ جَاعِلٌ فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً ترجمہ: اور (یاد کرو) جب تیرے رب نے فرشتوں سے کہا کہ یقیناً میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں۔ مگر ان کو خلیفہ صرف نبی اور مامور ہونے کے معنوں میں کہا گیا ہے، چونکہ وہ اپنے اپنے زمانہ کی ضرورت کے مطابق صفات الٰہیہ کو دنیا میں ظاہر کرتے تھے اور اس دنیا میں اللہ تعالیٰ کے ظل بن کر ظاہر ہوئے اسی لئے وہ اللہ تعالیٰ کے خلیفہ کہلائے۔

2۔ خلافت ملوکیت: دوسری قسم کی خلافت، جو قرآن کریم سے ثابت ہے، وہ ’’خلافت ملوکیت، ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ حضرت ہودؑ کے متعلق فرماتا ہے کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّزَادَكُمْ فِي الْخَلْقِ بَصْۜطَةً ۚ فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (اعراف: 70) اور یاد کرو جب اس نے نوح کی قوم کے بعد تمہیں جانشین بنادیا تھا اور تمہیں افزائش نسل کے ذریعہ بہت بڑھایا۔ پس اللہ کی نعمتوں کو یاد کرو تا کہ تم فلاح پاؤ۔ اسی طرح حضرت ہود علیہ السلام کی زبانی فرماتا ہے وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ (اعراف: 75) اور وہ وقت یاد کرو جب اس نے تم کو عاد کے بعد جانشین بنایا۔ اور اس طرح حکومت تمہارے ہاتھ میں آ گئی۔ اس آیت میں خلفاء کا جو لفظ آیا ہے اس سے صرف دنیوی بادشاہ مراد ہیں اور نعمت سے مراد بھی نعمت حکومت ہی ہے اور اللہ تعالیٰ نے انہیں نصیحت کی ہے کہ تم زمین میں عدل وانصاف کو مدنظر رکھ کر تمام کام کرو، ورنہ ہم تمہیں سزا دیں گے۔

## 3۔ خلافت انتظامی

تیسری قسم کی خلافت نبی کے وہ جانشین بھی خلیفہ کہلاتے ہیں جو اس کے نقش قدم پر چلنے والے ہوں یعنی اس کی شریعت پر قوم کو چلانے والے اور ان میں اتحاد قائم رکھنے والے ہوں خواہ وہ نبی ہوں یا غیر نبی، جیسا کہ قرآن کریم میں آتا ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام موعود راتوں کے لئے ''طور،، پر گئے تو اپنے بعد انتظام کی غرض سے انہوں نے حضرت ہارونؑ کو کہا کہ اَخْلُفْنِي فِي قَوْمِي وَ اَصلِح وَ لَا تَتَّبِع سَبِيلَ الْمُفْسِدِين۔ (اعراف: 143)

یعنی میری قوم میں میری قائمقامی کر اور اصلاح کر اور مفسدوں کی راہ کی پیروی نہ کر۔ حضرت ہارون علیہ السلام چونکہ خود نبی تھے اور اس وقت سے پہلے نبی ہو چکے تھے اس لئے یہ خلافت جو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے انہیں دی تھی وہ خلافت نبوت نہیں ہوسکتی تھی۔ اس کے معنے صرف یہ تھے کہ وہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی غیر حاضری میں آپ کی قوم کا انتظام کریں اور قوم کو اتحاد پر قائم رکھیں اور فساد سے بچائیں۔ پس وہ ایک تابع نبی بھی تھے اور ایک حکمران نبی کے خلیفہ بھی تھے۔ اور یہ خلافت ''خلافت نبوت،، نہ تھی بلکہ ''خلافت انتظامی'' تھی۔

## 4۔ خلافت علیٰ منہاج النبوۃ

چوتھی قسم کی خلافت وہ ہے جو ''خلافت علیٰ منہاج نبوت،، کہلاتی ہے، یعنی نبی کی وفات کے بعد اس کے کاموں کی تکمیل کرنے کے لئے جاری ہوتی ہے۔ یہ وہ خلفاء ہوتے ہیں، جو ان کاموں کی تکمیل کرنے والے اور نبی کی شریعت پر قوم کو چلانے والے اور ان میں اتحاد قائم رکھنے والے ہوں۔ ایسی خلافت شریعت والے نبی کے بعد بھی ہوسکتی ہے، جیسے حضرت نبی کریم ﷺ، جو تشریعی نبی تھے، کے بعد خلافت کا اجراء ہوا اور غیر تشریعی نبی کے بعد بھی ہوسکتی ہے، جیسے آپ کے روحانی فرزند حضرت مسیح موعود علیہ السلام، جو صرف امتی نبی تھے، کے بعد خلافت کا اجرا ہوا اور اس خلافت کے متعلق اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ وہ انشاء اللہ قیامت تک قائم رہے گی۔ اب میں نظام خلافت کے متعلق قرآن واحادیث کی روشنی میں اسلامی تعلیم پیش کرنا چاہتا ہوں:

## نظام خلافت قرآن واحادیث کی روشنی میں

''نظام خلافت،، قرآن کریم اور احادیث نبوی کے عین مطابق ہے۔ قرآن کریم میں سورہ نور: 56 اس سلسلہ میں کلیدی آیت کریمہ ہے، جس میں خلافت کے اس عظیم انعام کا ذکر کیا گیا ہے، جس کا ذکر اوپر کے صفحات میں کیا جا چکا ہے، بعض دیگر آیات میں بھی خلافت کا ذکر ہے، لیکن ''خلافت علیٰ منہاج نبوت،، کا ذکر اسی آیت کریمہ میں ہے۔ اس آیت کریمہ میں مشروط خلافت کا وعدہ فرمایا گیا ہے جو خدا تعالیٰ کے وعدوں کے مطابق حضرت نبی کریم ﷺ کی وفات کے بعد خلافت راشدہ کی صورت میں، جب تک مسلمان ان شرائط کو پورا کرتے رہے، جاری وساری رہا۔ آپ کے روحانی فرزند حضرت مرزا غلام احمد صاحب مسیح موعود ومہدی علیہ السلام کی وفات کے بعد یہ سلسلہ، جیسا کہ مقدر تھا، دوبارہ شروع ہوا جس کے قیامت... تک جاری وساری رہنے کے متعلق واضح پیشگوئیاں ہیں۔ اس وقت خدا تعالیٰ کے فضل وکرم سے پانچویں خلیفہ کے طور پر حضرت مرزا مسرور احمد صاحب ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز مسند خلافت پر متمکن ہیں اور آپ کی قیادت میں جماعت دن دگنی رات چوگنی ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔ نبی کے بعد جاری رہنے والی خلافت کے سلسلے میں علاوہ مذکورہ بالا بنیادی بعض اور احادیث میں بھی اشارات ملتے ہیں اور وہ حسب ذیل ہیں۔

## نبوت اور خلافت

حضرت عقبہ بن عامرؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے اپنے چچا حضرت عباسؓ کا ہاتھ پکڑا اور فرمایا: ''جب بھی کوئی نبوت آئی اس کے بعد خلافت قائم ہوئی ہے،، (مجمع الزوائد، علی بن ابی الھیثمی، جلد ۵، ص ۸۸، دار الکتاب العربی قاہرہ، بیروت 1407ھ) خلیفہ خدا بناتا ہے:

حضرت عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے مجھے اپنی آخری بیماری کے دوران فرمایا: ''مجھے ڈر ہے کہ کئی خواہش رکھنے والے اٹھ کھڑے ہوں گے اور کہیں گے، میں خلافت کا زیادہ حقدار ہوں۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ اور مومن ابوبکرؓ کے سوا کسی کو خلیفہ بنانے پر راضی نہیں ہونگے،، (مسلم کتاب فضائل الصحابہ، باب فضائل ابوبکر، حدیث نمبر 4399)

اللہ نے خلیفہ بنایا: حضرت عثمانؓ نے صحابہؓ کی ایک مجلس سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے ابوبکرؓ کو خلیفہ بنایا۔ اللہ کی قسم، نہ میں نے کبھی ان کی نافرمانی کی اور نہ کبھی انہیں دھوکا دیا، پھر اللہ تعالیٰ نے عمرؓ کو خلیفہ بنایا، خدا کی قسم، نہ میں نے کبھی ان کی حکم عدولی کی، نہ کبھی غلط بیانی کی، پھر اللہ تعالیٰ نے مجھے خلیفہ بنا دیا۔ کیا میرے تم پر وہی حقوق نہیں جو ان پہلے خلفاء کے مجھ پر تھے،،

(صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب ھجرۃ الحبشۃ، حدیث نمبر 3583)

## خدائی خلعت

حضرت عائشہؓ بیان کرتی ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت عثمانؓ سے فرمایا:

''یقیناً اللہ تعالیٰ تجھے ایک قمیص پہنائے گا اور اگر منافقین تجھ سے اس قمیص کے

اُتارنے کا مطالبہ کریں تو اسے ہرگز نہ اُتارنا یہاں تک کہ تم مجھ سے آن ملو۔ یہ بات حضورؐ نے تین دفعہ فرمائی،، (مسند احمد، حدیث نمبر 23427)

## خلافت اور مشورہ

حضرت عمرؓ سے روایت ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا:

لَا خِلَافَةَ اِلَّا عَنْ مَشْوَرَہ کہ خلیفہ (راشد) پر فرض ہے کہ وہ (دینی امور میں) مسلمانوں سے مشورہ کرلیا کریں۔(کنزالعمال، کتاب الخلافت، جلد 5، ص 648، حدیث نمبر 14136) قرآن کریم سے پتہ لگتا ہے کہ مشورہ کرنا تو خلیفہ پر فرض ہے لیکن اس مشورہ کو من وعن قبول کرنا ہرگز فرض نہیں۔خلیفۃ اللہ کی راہنمائی میں جوفیصلہ فرمادیں وہ ماننا سب مسلمانوں پر لازم ہے۔

## خلفاء اور مشورہ

حضرت میمونؓ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابوبکرؓ کا یہ طریق تھا کہ وہ مختلف معاملات میں حکم جاری کرنے سے پہلے دیکھتے تھے کہ کتاب اللہ میں اس بارہ میں کیا حکم ہے۔اگر اس میں نہ ملتا تو پھر سنت رسول اللہؐ میں تلاش کرتے اور اگر اس میں نہ ملتا تو رؤساء کو جمع کرتے اور ان سے مشورہ کرتے۔ جب وہ کسی معاملہ پر اتفاق کرتے تو اس کے مطابق حکم دیتے تھے۔حضرت عمرؓ کا بھی یہی طریق تھا اور کتاب و سنت کے بعد وہ یہ بھی دیکھتے تھے کہ حضرت ابوبکرؓ کا اس بارہ میں کیا خیال تھا۔اس کے بعد علماء سے مشورہ کرتے تھے۔

(اعلام الموقعین، جلد 1، ص 62، باب لوعید علی القول بالرای ابن قیم جوزی)

## خلفائے راشدین کی اطاعت

حضرت عرباض بن ساریہؓ بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

عَلَیْکُم بِسُنَّتِي وَ سُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِینَ سنت اور خلفائے راشدین جو خدا کی طرف سے ہدایت یافتہ ہیں، کی سنت کی اطاعت فرض ہے۔اس طریق کو مضبوطی سے تھام لو۔

(سنن ابوداؤد، کتاب السنۃ، باب فی لزوم السنۃ، حدیث نمبر 3991)

## ہر خیر خلافت سے وابستہ ہے

حضرت عثمانؓ کے زمانہ خلافت میں جب بعض لوگ آپ کے خلاف فتنوں میں مصروف تھے تو صحابی رسول ﷺ حضرت حنظلہؓ نے کچھ اشعار کہے، جن کا ترجمہ یہ ہے:

’’مجھے تعجب ہے کہ لوگ کن باتوں میں پڑے ہوئے ہیں۔ وہ چاہتے ہیں کہ خلافت جاتی رہے۔ اگر وہ چلی گئی تو لوگ ہر خیر سے محروم ہو جائیں گے اور پھر انتہائی ذلیل ہو جائیں گے۔ وہ یہود اور نصاریٰ کی طرح ہو جائیں گے، جو راہ حق سے بھٹک چکے ہیں،، (تاریخ ابن اثیر جلد 2، ص 173)

ہم خوش قسمت ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم اور نبی کریم ﷺ کی پیشگوئیوں کے عین مطابق جماعت احمدیہ خلافت علیٰ منہاج النبوت کا اجراء فرمایا ہے۔ہمیں وقت کے امام کو ماننے کی توفیق دی ہے، ہماری بقاء اور بہتری اسی میں ہے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں خلافت کی حقیقت کو سمجھنے اور اس کے ساتھ وابستہ رہنے کی توفیق دے۔

***



## ابن کریم

ہم کو مہدی و عیسیٰ عطا ہوگیا — پیارے آقاؐ کا وعدہ وفا ہوگیا
ہرطرف تھا اندھیرا، فضا خوف کی — اُس کا آنا تو معجز نما ہوگیا
کوئی بھی تو نہیں جو فلک پر بسا — بند عقدہ جو تھا برملا ہوگیا
واں جو دیکھا تو رُخ پر عجب نور تھا — اُس کے ہرروپ پر دِل فدا ہوگیا
اُس کو دیکھو ثریا سے وہ جا ملا — سوچ سے دُشمنوں کی وراء ہوگیا
اُس کے شمسِ صداقت کو بھی دیکھ کر — ایک عالم کا عالم خفا ہوگیا
تونے کلمے مٹائے تھے اے اولیئم — بس اُسی دِن سے تو رُوسیاہ ہوگیا
ہم حُسینی علَم ، کو اُٹھا کر چلے — قریہ قریہ یہاں کربلا ہوگیا
اس کی باتیں بھلائی کی ہرسُو گئیں — اُس کا حامی و ناصر خُدا ہوگیا
اُس کے آیا مقابل پہ جوبھی دجل — بس دُعاؤں سے ہی وہ فنا ہوگیا
مسئلہ جب عدو سے نہ حل ہوسکا — تو اُسی دم و ہم سے خفا ہوگیا
اُس نے خلعت خلافت کی جس کو بھی دی — دلبر و دل ستاں دلرُبا ہوگیا
اس کی شاخیں سما تک اُٹھائی گئیں — اب تو شجرہ بہت ہی بڑا ہوگیا
جو بھی عقدہ تھا مشکل یہاں دین کا — اُس کے نورِ بصیرت سے وا ہوگیا
وہ تو ہر سُو معافت لُٹاتا گیا — الحکَم بھی دوبارہ ندا ہوگیا
اہل ربوہ ہیں سجدوں میں گریہ کناں — شورِ محشر یہاں پر بپاہوگیا
عاجزی اور اطاعت سے ہردم حلیم — جو جھکاتا ہے سر باخُدا ہوگیا



# میں جنت نہیں جاؤں گا



اصغر علی بھٹی مغربی افریقہ

پاکستان کے سابقہ صدر اور پیپلز پارٹی کے شریک چیئر مین صاحب نے اپنے ایک حالیہ جلسہ میں جناب نواز شریف صاحب کے خلاف تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ میں تو نواز شریف کے ساتھ جنت میں بھی نہیں جاؤں گا۔

جنت وہ اعلیٰ ترین مقام ہے جہاں مومنین اور متقین محض خدا کے فضل سے داخل ہوں گے نہ کہ کسی عمل سے۔حتیٰ کہ اللہ کے رسول نے فرمایا کہ وہ بھی جنت میں محض خدا کے فضل سے داخل ہوں گے۔صحابہ نے حیرت سے سوال کیا کہ آپ بھی؟ فرمایا ہاں میں بھی۔میرے پیارے دیس میں جہاں کے حکمرانوں کی خواہ ذاتی زندگی ہو یا ان کی طرز حکومت ہو ہر لحاظ سے اسلامی اقدار کی نقیض کا چلتا پھرتا نمونہ ہے۔جس دیس میں چھ چھ سات سات سال کی بچیاں ان حکمرانوں کی ناک کے نیچے درندگی کا نشانہ بن رہی ہوں۔مائیں سڑکوں کے کنارے بچے پیدا کر رہی ہوں۔بہنیں بھائیوں کے انصاف کے لئے دھاڑیں مار مار کر رو رہی ہوں۔خوراک،دودھ، پانی حتیٰ کہ زندگی بچانے والی دوائیوں تک میں ملاوٹ ہو رہی ہو۔اس ملک کے حاکم فخریہ اعلان کر رہے ہیں کہ اگر اللہ نے جنت کی فلائیٹ میں فلاں شخص کو بھی ٹکٹ دی تو میں اللہ کے خلاف احتجاج کرتے ہوئے ایسی جنت میں جانے سے انکار کر دوں گا۔گویا جنت بھی منڈی بہاء الدین کا حلقہ انتخاب ہے اگر قمر الزمان کائرہ صاحب کو ٹکٹ دی تو ندیم افضل چن صاحب احتجاج کریں گے۔اسے کیا کہیں؟ مذہبی افلاس کہیں، دین سے مذاق کہیں یا جہالت کی معراج کہیں۔ان صاحب کو کس نے یقین دلا دیا ہے کہ آپ نہ صرف جنت میں جانے کا استحقاق رکھتے ہیں بلکہ جس جنت میں یہ ہونگے اُس میں باقی بندے بھی اپنی مرضی کے لے کر جائیں گے۔جناب زرداری صاحب کا ٹریک ریکارڈ بتاتا ہے کہ جس نے جیل میں آپ کی کوئی بھی خدمت کی، پاؤں دبائے، یا آپ کی بیرک کے باہر کے گملوں کو پانی دیا آپ نے حکومت میں آکر سب کو نوازا۔اسی لئے وہ فرماتے ہیں کہ جب لندن، دوبئی، اور پیرس کے محلوں میں زندگی گزار کر اللہ کے دربار جائیں گے تو وہاں بھی اپنے استحقاق کے مطابق 30 لاکھ کا بیماری کا بل وصول کر لیں گے۔بلکہ اپنی مرضی سے ساکنان جنت کی چھانٹی بھی کروا دیں گے۔اللہ رحم کرے ایسے تحور اور ایسے استحقاق پر۔زردای صاحب جس ڈگر پر چل پڑے ہیں کبھی کسی زمانے میں ہمارے علمائے کرام بھی ایسے اعلانات فرما کر اللہ کو تڑیاں لگایا کرتے تھے جیسے مدیر چٹان جناب آغا شورش کاشمیری صاحب مولانا غلام غوث ہزاروی صاحب سے لڑ پڑے تو آپ کا اعلان بھی یہی تھا کہ اگر یہ مولوی جنت میں جائے گا تو میں ایسی جنت کے بغیر ہی بھلا۔

خیر یہ ہمارے سیاستدان اور مولویان کرام بڑے لوگ ہیں اور بڑے استحقاق کے مالک ہیں مگر پھر بھی جنت میں جانے سے کوئی کیسے انکار کر سکتا ہے میں اپنی چھوٹی سوچ کے ساتھ اسی ادھیڑ بن میں تھا کہ پاس سے گنوں سے بھری ہوئی ٹرالی گزری جس میں لالہ عطاء اللہ عیسیٰ خیلوی صاحب ٹریکٹر کے پھٹے ہوئے سپیکروں کی مدد سے پورے علاقے کو چیخ چیخ کر اطلاعاً ڈھنڈھورا پیٹ رہے تھے کہ

میں چلا شراب خانے یہاں کوئی غم نہیں ہے
جسے دیکھنی ہو جنت میرے ساتھ ساتھ آئے

لالہ گاتے ہوئے اپنے گنوں کی ٹرالی سمیت آگے چلے گئے مگر یہاں مجھے میری چھوٹی سوچ پر شرمندہ کر گئے وہیں ماضی کے بہت سے در بھی کھول گئے اور میرے لئے سمجھنا آسان ہو گیا کہ زرداری صاحب کس جنت میں جانے سے انکاری ہیں۔

مجھے یاد ہے جن دنوں بینظیر صاحبہ اور نواز شریف صاحب میں حکومت کے حصول کی میوزیکل چیئر کا مقابلہ جاری تھا اُن دنوں ایسی جنتوں کے دروازے کھولنے کا بھی مقابلہ ساتھ کے ساتھ عروج پر تھا اخبار ان دنوں کو یوں رپورٹ کرتا ہے ''سندھ اسمبلی میں ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے صوبائی وزیر آبکاری اسمعیل راہو نے بتایا ہے کہ سندھ میں اب شراب خانوں کی کل تعداد 109 ہو گئی ہے جن میں سے 55 کراچی ڈویژن، 34 حیدرآباد ڈویژن، 6 سکھر ڈویژن اور 14 لاڑکانہ ڈویژن میں ہیں۔ انہوں نے بتایا کہ موجودہ حکومت نے شراب خانوں کے مزید دس لائسنس جاری کئے ہیں جن میں سے آٹھ کراچی کیلئے ہیں۔مولانا شاہ احمد نورانی نے شاید اس لئے کہا تھا کہ کراچی میں پانی مشکل سے ملتا ہے لیکن شراب آسانی سے دستیاب ہو جاتی ہے۔موجودہ حکومت کے دور میں جس تیزی سے نئے شراب خانے کھل رہے ہیں ان سے محسوس ہوتا ہے کہ یہ حکومت ملک میں شراب کی نہریں جاری کرنا چاہتی ہے۔پچھلے

دنوں سینیٹر ڈاکٹر جاوید اقبال نے انکشاف کیا تھا کہ اسلام آباد میں جب قومی اسمبلی کا اجلاس شروع ہوتا ہے تو شراب کی قیمتیں تین گنا بڑھ جاتی ہیں جس کا سیدھا سادا مطلب یہ ہے کہ ہمارے اکثر عوامی نمائندے پانی کی جگہ شراب استعمال کرتے ہیں۔معلوم ہوتا ہے کہ مسلم لیگی حکومت اسے ''شرابا طہورا'' سمجھ کر عام کرنا چاہتی ہے۔اسلام زندہ باد!''

ادھر نوائے وقت نے بسنت کے حوالے سے اسلامیان لاہور کے متعلق مزید یوں لکھا'' خدا کا شکر ہے کہ اہل لاہور کو بسنت کے بخار سے نجات ملی۔ہفتہ اتوار کی درمیانی رات کا پورا دن اہل لاہور پر بڑا بھاری گزرا۔امراء کی چھتوں پر جوانیاں ناچتی رہیں۔فلمی اداکار اور سیاستدان مل کر بھنگڑے ڈالتے رہے۔گورنر پنجاب اور چیر مین سینٹ نے بھی بسنتیوں کے ساتھ ملکر تصویریں اتروائیں۔بھارت سے سکھوں سمیت بہت سے مہمان آئے ہوئے تھے۔انہوں نے جی بھر کر بھنگڑا ڈالا۔ان کے علاوہ دوسرے شہروں سے بھی بہت سے لوگ بسنت منانے کے لیے لاہور کے ہوٹلوں میں مقیم تھے۔شہر میں پانی نایاب لیکن شراب کھلے عام دستیاب تھی۔ہمارے ٹی وی نے قومی تہوار قرار دیکر بسنت کو عید سے زیادہ اہمیت دیدی۔سارا دن تڑ تڑ گولیاں چلتی رہیں۔لیکن شام کے وقت تو وہ گولی چلی کہ الامان۔یہ بسنت کو الوداع کرنے کا وقت تھا۔یہ اس قوم کا حال ہے کہ جس کا بال بال قرضے میں جکڑا ہوا ہے۔اگر حساب لگایا جائے تو اربوں روپے شراب اور ڈور پر خرچ ہو گئے ہوں گے''۔(نوائے وقت 24 فروری 1998ء سرا ہے)

محترمہ کی پہلی حکومت کے متعلق بھی روزنامہ خبریں کسی ایسی ہی جنت کے بارے میں شاقی نظر آتا تھا چنانچہ 15 مئی 1995 کی اشاعت خاص میں لکھتا ہے

''قومی اخبارات میں گزشتہ دنوں یہ افسوسناک خبر شائع ہوئی کہ اسلامی جمہوریہ پاکستان کی وزیر اعظم محترمہ بینظیر بھٹو نے صرف ایک شہر کراچی میں بیک جنبش قلم شراب کی 70 دکانوں کو اجازت نامے عطا کرنے کے علاوہ ایک شراب کی فیکٹری کا لائسنس بھی منظور فرمایا ہے۔ابھی اس حکم کی سیاہی بھی خشک نہیں ہوئی تھی اور اگلے روز کے اخبارات میں مختلف رہنماؤں کا ردعمل شائع ہوا۔اسی روز وزیر اعظم صاحبہ کا یہ فرمان بھی نظر سے گزرا کہ فائیو سٹار اور فور سٹار ہوٹلوں کو شراب کے لائسنس جاری کئے گئے ہیں۔کراچی میں دیئے گئے شراب خانوں کے لائسنس کے جواز میں اس دلیل کا سہارا لیا گیا تھا کہ عیسائیوں اور غیر مسلموں کے روپ میں شراب کے پرمٹوں سے دراصل مسلمان فائدہ اٹھاتے تھے۔یعنی بالفاظ دیگر جو لوگ چوری چھپے یا غیر مسلم بن کر غیر قانونی طور پر شراب کے پرمٹوں پر دختر انگور سے شوق فرماتے تھے،اب انہیں قانون کے دائرے میں حصول شراب کی کھلی چھٹی دیدی گئ




ہے۔جہاں تک شراب نوشی اور اس کی خرید وفروخت کا تعلق ہے۔اس معاملے میں دو رائیں نہیں ہوسکتیں۔اللہ تعالیٰ نے چودہ سو سال پہلے اسے حرام قرار دیا۔قرآن حکیم میں اسے ام الخبائث کہا گیا ہے،اس لحاظ سے شراب کے استعمال کے علاوہ اس کی خرید وفروخت بھی ممنوع اور حرام قرار پائی لیکن وزیر اعظم صاحبہ نے اللہ اور اس کے رسول مقبولؐ کے احکامات کی سراسر نفی کرتے ہوئے شراب کی فروخت کے اجازت نامے اور لائسنس جاری کردیئے ہیں۔میں یہ کہنے میں کوئی باک محسوس نہیں کرتا کہ وزیر اعظم بینظیر نے اپنے اعلانات کے ذریعے نہ صرف اسلام کی توہین کی ہے،اسلامی اقدار کی توہین کی ہے بلکہ بارہ کروڑ مسلمانوں کی توہین کی ہے اور سچ پوچھیں تو یہ اعلان اسلام کے نام پر حاصل کردہ ملک پاکستان کو شرابیوں اور بدقماش لوگوں کا ملک بنانے کے مترادف ہے۔یہ امریکہ کے''نیو ورلڈ آرڈر'' کا ایک حصہ ہے جس کے تحت شراب نوشی ، بے حیائی اور فحاشی کو فروغ دینے کی خفیہ اور کھلے عام کوششیں کی جارہی ہے۔ان مذموم مساعی کا ایک نمونہ قاہرہ کی نام نہاد بہبود آبادی کانفرنس بھی تھی جس میں محترمہ نے سیاسی ودینی جماعتوں اور تنظیموں کی تمام تر مخالفت کے باوجود شرکت کی تھی۔اب انہوں نے شراب کی دکانوں اور ہوٹلوں میں فروخت کیلئے اجازت نامے اور فیکٹری کیلئے لائسنس کے اجرا کے ذریعے مہر تصدیق ثبت کردی ہے...یہ کہنا غلط نہیں ہوگا کہ محترمہ کے حالیہ اعلانات کے تحت شراب خانوں کو عام اور حصول کو ہر فرد کیلئے ممکن بنانے کے بعد حدود آرڈیننس اور اس میں تجویز کردہ سزائیں اور متعلقہ عدالتیں بھی ایک مذاق بن کررہ جائیں گی۔(خبریں اسلام آباد 15 مئی 1995 اشاعت خاص)اللہ محترمہ بینظیر بھٹو صاحبہ کو غریق رحمت کرے ان کی تمام لغزشیں معاف کرے اور انکو اصلی والی جنت میں جگہہ دے باقی رہے جناب زرداری صاحب تو یہ تو وہ خود ہی بتا سکتے ہیں کہ وہ لالہ عیسیٰ خیلوی والی جنت کے انکاری ہیں یا اس جنت الفردوس کے جو مرنے کے بعد محض خدا کے فضل سے حاصل ہوگی؟؟؟

# بدلتا ہے رنگ آسمان کیسے کیسے



اصغر علی بھٹی۔مغربی افریقہ

22 سال کے بعد 28 مارچ کی سہ پہر جناب عظمیٰ گل صاحبہ صاحبزادی جناب جنرل حمید گل صاحب مرحوم سابق ڈی جی آئی ایس آئی ایک مرتبہ پھر تھانے میں درخواست دینے آئی تھیں۔لیکن اب کی بار زمانے کے بدلے ہوئے تیور نے ان کو ماضی کا بہت کچھ یاد دلا دیا۔یہ اُس کی بات ہے جب جنرل حمید گل صاحب ابھی بقید حیات تھے۔24 اکتوبر 1996 کی شام جناب عظمیٰ گل صاحبہ کی صاحبزادی اپنے سکول فرابلز انٹرنیشنل اسلام آباد سے واپس آتی ہے اور اپنی امی کو بتاتی ہے کہ اُن کو سکول میں اسلامیات کے نام پر کچھ عجیب وغریب اشیاء پڑھائی جا رہی ہیں مثلاً

1۔زمین وآسمان خدائے واحد نے نہیں بلکہ تین خداؤں زیم، می نبیر، اور نکوانے نے بنایا۔

2۔نبی کریم ﷺ نعوذ باللہ ثم نعوذ باللہ کی بطن مادر کے اندر کی تصویر کشی۔

3۔اللہ کے تخت کے چار پایوں کو چار درندوں نے سہارا دیا ہوا ہے۔

4۔''خدا کے خلاف بغاوت'' کے تحت ذکر ہے کہ زیم۔می نبیر اور نکوانامی خداؤں نے اپنے جیسی مخلوق انسان بنائی اور پہلے انسان کا نام ''فیم'' رکھا۔اس کو عقل اور حسن دیا مگر یہ فیم دیگر جانوروں سے خوبصورت ہونے کی وجہ تکبر کرنے لگا اور خدا سے بغاوت کے نغمے الاپنے لگا۔خدا نے غضب ناک ہوکر پوری دنیا پھونک ڈالی لیکن چونکہ تخلیق کرتے وقت وہ کہہ چکا تھا کہ تم کبھی نہیں مروگے اس لیے یہ پہلا انسان جل جانے کے باوجود زندہ ہے۔

5۔خدا نے زمین پر نگا ڈالی اور اسے خاکستر دیکھ کر شرمندہ ہوا اور درخت اگا دیئے۔

6۔''روشنی اور روحیں'' نامی باب میں حضرت جبرائیل اور اسرافیل اور عزرائیل کی تصاویر کشی۔اور بہت کچھ خرافات استغفر اللہ من الخرافات کلھا۔

(مگر فرابلز انٹرنیشنل سکول میں پڑھائی جانے والی اسلامیات کی کتاب کی مکمل تفصیلی رپورٹ ہفت روزہ تکبیر 14 نومبر 1996ء میں زیر عنوان ''افسوس کہ فرعون کو کالج کی نہ سوجھی'' صفحہ 8 تا 11 اور اسی شمارے میں زیر عنوان ''کفر کی تعلیم اور توہین رسالت'' 16 تا 19 ملاحظہ کی جاسکتی ہے)

عظمیٰ گل صاحبہ یہ سب سن کر بہت حیران ہوتی ہیں اور فوراً تھانہ کوہسار اسلام آباد میں مقدمہ درج کروانے پہنچ جاتی ہیں۔تھانے دار صاحب کے سامنے پاکستان کے پاورفل جنرل کی بیٹی بیٹھی تھی مگر وہ جن کے خلاف 295اے اور 295 سی کا مقدمہ درج کرنے کی ضد کر رہی تھیں وہ فرابلز انٹرنیشنل ایف سیون ٹو اسلام آباد کے مالک جناب سعد خان صاحب کی ذات گرامی تھی۔ممدوح محترمہ صبیحہ ضمیر صاحبہ اور ایڈمرل ضمیر صاحب کے فرزند ارجمند اور جناب ڈاکٹر عبدالقدیر خان صاحب کے داماد گرامی تھے۔یاد رہے یہ وہی سکول ہے جس میں کسی زمانے میں بلاول زرداری بھٹو صاحب بھی پڑھا کرتے تھے۔نتیجۃً تھانے دار صاحب اپنے حوصلے اور عہدے کے مطابق ترلہ ہی کر سکتے تھے سو وہ ترلے اور منت سماجت کر کے مہلت مانگتے رہے مگر رپورٹ درج کرنے سے ٹال گئے۔اگلے دن کی صبح نے ایک عجیب نظارہ دیکھا۔جماعت اسلامی سے متعلق 80 کے قریب وکلاء نے بار ایسوایشن میں ایک قرارداد پاس کی اور کمشنر اسلام آباد کے دفتر کا گھیراؤ کر لیا اور پورا اسلام آباد کفر و اسلام کے نعروں سے گونجنے لگا۔کمشنر صاحب نے ڈی سی صاحب اور ایس ایس پی اسلام آباد جناب کیپٹن جمیل صاحب کو بلوایا اور عظمیٰ گل صاحبہ کا مئوقف سنا اور اسکے بعد ایف آئی آر کاٹنے کا عندیہ دے دیا۔چنانچہ اسی روز سوا گیارہ بجے 295 اے اور 295 سی کے تحت جناب سعد خان صاحب کے خلاف مقدمہ درج کر لیا گیا۔

یہ بات آج مجھے اس لئے یاد آئی جب میں نے جناب جاوید چوہدری صاحب کا کالم زیر عنوان ''افغانوں کا بے گناہ لہو بول رہا ہے'' پڑھا۔آپ نے لکھا ہے کہ عظمیٰ گل صاحبہ نے اُن کو فون کر کے اپنے بھائیوں کے خلاف اپنی دکھ بھری بپتا سنائی ہے۔اس سے قبل 28 مارچ 2018 کو اُنہوں نے تھانہ ائیرپورٹ میں اپنے بھائی عبداللہ گل کے خلاف باقاعدہ درخواست دی ہے۔اُن کا کہنا تھا کہ عبداللہ گل نے جائیداد پر قبضہ کر لیا ہے۔یہ والدہ اور میرا حصہ دینے کے لئے تیار نہیں۔یہ ماں اور بہن کے ساتھ بدکلامی بھی کرتا ہے اور دھمکیاں دیتا ہے۔عظمیٰ گل صاحبہ نے مجھے فون کر کے بتایا کہ جنرل صاحب کے بیٹے عبداللہ اور عمر والد کی پنشن تک کھا جاتے ہیں والدہ علیل ہیں۔ان کی حالت بہت خراب ہے۔عمر گل اسٹیریلیا میں جا بیٹھا ہے۔عبداللہ گل والد کے ساتھ بھی گستاخی اور بدتمیزی کرتا تھا اور والدان بدتمیزیوں کی وجہ سے دنیا سے رخصت ہو گئے۔'' بھائی اس کے الٹ بیان کر رہے ہیں کہ بہن زیادتی کر رہی ہے اور بھائیوں کی جائیداد ہتھیانا چاہ رہی ہے۔دونوں میں سے کون درست

## رمضان کیسے گزاریں؟


حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفۃ المسیح الثانیؓ

يٰاَيُّهَاالَّذِيْنَ اٰمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ یہ آیت خداتعالیٰ نے روزوں کے ساتھ بیان کی ہے جس سے پتہ لگتا ہے کہ اس کا روزوں سے بہت گہرا تعلق ہے۔اور اس کے روزوں کے ساتھ بیان کرنے کی وجہ یہی ہے کہ جس طرح مظلوم کی ساری توجہ محدود ہو کر ایک ہی طرف یعنی خداتعالیٰ کی طرف لگ جاتی ہے اسی طرح ماہ رمضان میں مسلمانوں کی توجہ خداتعالیٰ کی طرف ہو جاتی ہے۔اور قاعدہ ہے کہ جب کوئی پھیلی ہوئی چیز محدود ہو جائے تو اس کا زور بہت بڑھ جاتا ہے جیسے دریا کا پاٹ جہاں تنگ ہوتا ہے وہاں پانی کا بڑا زور ہوتا ہے۔اسی طرح رمضان کے مہینہ میں وہ اسباب پیدا ہو جاتے ہیں جو دعا کی قبولیت کا باعث بن جاتے ہیں۔اس مہینہ میں مسلمانوں میں ایک بہت بڑی جماعت ایسی ہوتی ہے جو راتوں کو اٹھ اٹھ کر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتی ہے۔پھر سحری کے لئے سب کو اٹھنا پڑتا ہے اور اس طرح ہر ایک کو کچھ نہ کچھ عبادت کا موقعہ مل جاتا ہے۔اس وقت لاکھوں انسانوں کی دعائیں جب خداتعالیٰ کے حضور پہنچتی ہیں تو خداتعالیٰ ان کو رد نہیں کرتا بلکہ انہیں قبول فرماتا ہے۔اُس وقت مومنوں کی جماعت ایک کرب کی حالت میں ہوتی ہے۔پھر کس طرح ممکن ہے کہ ان کی دعا قبول نہ ہو۔درد اور کرب کی حالت کی دعا ضرور سنی جاتی ہے۔جیسے یونس کی قوم کی حالت کو دیکھ کر خداتعالیٰ نے ان کو بخش دیا اور ان سے عذاب ٹل گیا۔اس کی وجہ یہی تھی کہ وہ سب اکٹھے ہو کر خداتعالیٰ کے حضور جھک گئے تھے۔ (تفسیر کبیر از حضرت مصلح موعودؓ تفسیر سورۃ البقرہ زیر آیت ۱۸۷)

ہے یہ تو اللہ بہتر جانتا ہے۔اللہ تعالیٰ کسی دشمن کو بھی ایسا دن نہ دکھائے کہ باپ بیٹوں کی گالیوں کے زخم جھیلتا اس دنیا سے رخصت ہو۔اور ماں دکھوں اور بیماریوں سے چور یہ نظارہ دیکھنے کے بعد بھی زندہ ہو۔جس بات نے مجھے یہ تحریر لکھنے پر مجبور کیا وہ ہے زمانے کے بدلتے رنگ اور چڑھتے سورج کو سلامی اور جانے والوں سے رشتہ توڑنے کی جلدی۔اگر جنرل صاحب زندہ ہوتے تو عظمیٰ گل صاحبہ کو کسی کالم نگار کو فون کر کے اپنی بپتا نہ سنانا پڑتی۔ جماعت اسلامی کے کرتا دھرتا یہ مسئلہ حل کرنے کے لئے ایک سے ایک آگے بڑھ کر اپنی خدمات پیش کر رہے ہوتے۔

مگر افسوس اب جنرل صاحب نہیں رہے وہ جنرل صاحب جن کی جماعت اسلامی کے لئے بے تحاشا خدمات ہیں تو ان کی اولاد کی جوتیوں میں بٹتی دال کو کوئی سنبھالنے والا نہیں۔ آج سے چند دن قبل چوہدری شجاعت صاحب کی کتاب کی تقریب رونمائی میں تقریر کرتے ہوئے جناب شیخ رشید صاحب نے بھی ایک ایسا ہی انکشاف کیا تھا یعنی صحافت کے بڑے نام اور جماعت اسلامی کا چٹان کے صفحات پر سال ہا سال کیس لڑنے والے جناب آغا شورش کاشمیری صاحب بھی دوائی کے پیسے نہ ہونے پر بیماری سے فوت ہو گئے۔ بعد میں ان کی اولاد کے بارے میں بڑی دردناک خبریں اخبارات کی زینت بنتی رہیں۔شائد جماعت اسلامی کی ایسی ہی تاریخ کی بناء پر جناب مودودی صاحب اور قاضی حسین احمد صاحب نے اپنے کچھ بچوں کو اپنی زندگی میں ہی امریکہ میں سیٹل کر لیا تھا۔ جناب مودودی صاحب تو اپنی زندگی کی ڈور جھولتے دیکھ کر فوراً امریکہ نکل لئے اور آخری دن وہیں بتائے اور وہیں پر وفات پائی۔قاضی حسین احمد صاحب نے بھی ساری دنیا کے بچوں کو افغانستان کی جنگ میں جھونک دیا اور اپنے بچوں کو ولائیت کی یونیورسٹیوں میں۔لیکن تاریخ کا یہ ایک انمٹ سبق ہے کہ تاریخ کسی کو معاف نہیں کرتی اور بددعا کبھی پیچھا نہیں چھوڑتی چاہے ہاورڈ یونیورسٹی سے بچوں کو پڑھالیں یا آسٹریلیا میں چھپالیں۔

***

## رمضان کیسے گزاریں؟


حضرت حافظ مرزا ناصر احمد خلیفۃ المسیح الثالثؒ

اللہ تعالیٰ کا ایک مومن بندہ رمضان کے مہینے میں جنونی شکاری کی طرح بھوک اور پیاس اور دوسری تکالیف کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اپنے جس مطلوب کی تلاش میں نکلتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی رحمت کی بارش ہے۔وہ سمجھتا ہے کہ اس رحمت کی بارش کے بغیر میرے دل کی جلن دور نہیں ہو سکتی مرے اندر جو آگ لگی ہوئی ہے وہ بجھ نہیں سکتی جب تک کہ مجھ پر اللہ تعالیٰ کی رحمت کی بارش نازل نہ ہو پس یہ تمام مفہوم لفظ رمضان کے اندر ہی پایا جاتا ہے۔پس اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ ایک ایسا مہینہ ہے کہ میرے بندوں کو چاہئے کہ وہ راتوں کے تیروں (دعاؤں) کو تیز کریں اور جنونی شکاری کے جنوں سے بھی زیادہ جنوں رکھتے ہوئے میری رحمت کی تلاش میں نکل پڑیں تب میری رحمت کی تسکین بخش بارش ان پر نازل ہو گی اور میرے قرب کی راہیں ان پر کھولی جائیں گی۔

خطبہ جمعہ ۲۴ دسمبر ۱۹۶۵ء))



## محترم حضرت عثمان چینی صاحب کی وفات برحق پر



### آدم چغتائی

خاک میں مضمر ہے یارو ایک ایسی کائنات
دفن ہیں عثماںؒ صفت چینی ضمیرِ باصفات
حُرمتِ قدسی میں جھکتے ہیں سبھی مہرو قمر
عملِ صالح نے ہے بخشا تقوے کو کیسا ثبات
نغمہ گر ہیں راستوں میں سُنبل و لالہ و گلاب
اور ملائک عرش سے لائے ہیں جنت کی سوغات
وقتِ رُخصت ذکرِ باری تھا زباں پہ یوں رواں
جیسے بچہ یاد کرتا ہو کوئی اُلفت کی بات
کب اماں ملتی ہے بحرِ زیست کے آلام سے
موت بھی تو زندگانی کی ہے دُزدیدہ حیات
گھٹ کے رہ جائے گا غم بھی آستینِ صبر میں
صبر کی تلقین کرتی ہیں سطورِ بینات
اُن کے سارے ہمنواؤں کو عطا کر سچا عشق
انکساری میں گزاریں وہ سبھی اپنی حیات
گریۂ غم یوں ہوا جاری زباں کی نوک پر
یادِ مولیٰ اور دُعاؤں میں کٹی آدمؔ کی رات

میاں عبدالواسع آدم چغتائی برمنگھم
پسر حکیم محمد حسینؓ مرہم عیسیٰ

# ہمیں فُرصت نہیں ملتی

ارشاد عرشی ملک

خُدا سے دل لگانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
اُسی اِک در پہ جانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
یہ دل اللہ کا گھر تھا، مگر اب غیر بستے ہیں
وہ آتا ہے، بُلانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
مہد سے تا لحد،دُنیا ہے،اس کے تانے بانے ہیں
خُدا سے تانے بانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
نبھاتے ہیں زمانے میں تعلق داریاں پیہم
مگر رب سے نبھانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
مِلے رہتے ہیں موبائل پہ دل کے تار غیروں سے
خُدا سے دل ملانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
جہاں پر آنسوؤں کا مول ہیروں سے بھی بڑھ کر ہے
وہاں آنسو بہانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
زمانے کی رضا ہر حال میں مطلوب ہے ہم کو
رضا اُس کی کمانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
خُدا کو بھول کر ہر در پہ ہم فریاد کرتے ہیں
وہ سُنتا ہے سُنانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
دُکھاتے ہیں دلوں کو،کر کے کاری وار لفظوں کے
مگر مرہم لگانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
نہ خود کو خاک کرتے ہیں، نہ ملتا ہے خُدا ہم کو
یہ نُسخہ آزمانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
حیاتِ اُخروی کے واسطے لازم ہے جو کھانا
اُسی اِک آب و دانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
جہاں جُھکتے سروں پر رفعتیں بھی ناز کرتی ہیں
وہیں پر سر جھکانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی
جہاں سے لوٹ کر عرشیؔ کوئی خالی نہیں آتا
اُسی اِک در پہ جانے کی ہمیں فُرصت نہیں ملتی

# رمضان کیسے گزاریں؟



حضرت مرزا طاہر احمد خلیفۃ المسیح الرابعؒ

اپنی اگلی نسلوں کی تربیت کی کوشش کریں۔ان کو بار بار یہ بتائیں کہ عبادت کے بغیر تمہاری زندگی بالکل بے معنی اور بے حقیقت بلکہ باطل ہے۔ایک ایسی چیز ہے جو خدا تعالیٰ کے ہاں کسی شمار میں نہیں آئے گی۔اس لئے جانوروں کی طرح یہیں مر کر مٹی ہو جاؤ گے۔مگر فرق صرف یہ ہے کہ جانور تو مر کر نجات پا جاتے ہیں تم مرنے کے بعد جزا سزا کے میدان میں حاضر کئے جاؤ گے۔پس یہ شعور ہے جسے ہمیں اگلی نسلوں میں پیدا کرنا ہے اور رمضانِ مبارک میں ایک بہت اچھا موقع ہے کیونکہ فضا سازگار ہو جاتی ہے۔

(خطبہ جمعہ فرمودہ ۱۷ جنوری ۱۹۹۷ء)

# مولوی



عاصی صحرائی

پگڑی اچھا لنے سے بھی کرتا نہیں گریز
آداب زندگی بھی سکھاتا ہے مولوی
سجدوں کا ہے جبیں پہ نشاں دل مگر سیاہ
ڈرتا نہیں خدا سے ڈراتا ہے مولوی
روشن چراغ کرتا ہے اندھوں کے سامنے
اہل نظر سے آنکھ چراتا ہے مولوی
کرتا ہے دین فروخت فتاویٰ کی شکل میں
انسانیت کا منہ بھی چڑاتا ہے مولوی
واعظ کی شکل میں کبھی ناصح کے روپ میں
دیوار بن کے راہ میں آتا ہے مولوی
ٹھیکہ لیا ہے دین کی تبلیغ کا مگر
ابلیسیت کے کام کراتا ہے مولوی
چربی چڑھی ہے دیکھیئے گردن پہ تہہ بہ تہہ
ملت کے غم میں پھولتا جاتا ہے مولوی
بارہ وفات ہو کہ محرم کا چاند ہو
سیزن میں دام اپنے بڑھاتا ہے مولوی
عاصیؔ خدا گواہ بساط حیات پر
دست اجل کی شکل میں آتا ہے مولوی



# ازروئے حدیث اُمت میں نبوت جاری ہے

(ختمِ نبوّت کے موضوع پر کتاب کا ساتواں باب)

جمیل احمد بٹ

آیات قرآنیہ کی متابعت میں آنحضرت ﷺ کے بہت سے ارشادات حتمی طور پر نبوت کو جاری رکھتے ہیں۔ احادیث مبارکہ میں یہ مضمون کئی بار اور کئی طرح بیان ہوا ہے۔ زمانی طور پر آخری ہونے کے بجائے بعض احادیث میں کسی بھی نبی کے ظہور سے پہلے آپ ﷺ کا خاتم النبیین ہونا بیان ہوا ہے اور بعض میں اس مقام کا مدح اور افضل نبیّین کے معنوں میں ہونے کا اظہار ہے۔

پھر بہت ساری احادیث میں اُمت میں تجدید دین کے عمل کے جاری رہنے، علمائے حق کے انبیاء بنی اسرائیل کے مانند ہونے، مبشرات کے جو نبوت کا بنیادی حصہ ہیں باقی رہنے اور آپ ﷺ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم اور حضرت ابوبکر صدیقؓ کے نبی بن سکنے کے امکان کا ذکر ہے۔ پھر ان پر مستزاد واضح طور پر ایک نبی اللہ کی آمد کی پیش خبری، اس موعود سے پہلے کسی نبی کے نہ آنے کی خبر اور بمطابق میثاق نبیّین امام مہدی کی بیعت اور مدد کرنے کا حکم بھی موجود ہے اور یہ وضاحت بھی کہ یہ موعود امت میں سے ہوگا یعنی امتی نبی۔ غرضیکہ یہ سب مضامین احادیث میں بیان شدہ ہیں۔ اس باب کا موضوع انہی کا دہرانا ہے۔

## ا۔ مقامِ مدح اور افضل نبیّین

آنحضرت ﷺ نے مقام خاتم النبیین کے حوالے سے جو ارشادات فرمائے ہیں ان سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ اس مقام سے مراد آپ ﷺ کا افضل نبیّین ہونا ہے اور اس کا زمانہ کے لحاظ سے آخری ہونے سے کوئی تعلق نہیں۔ ایسے چند ارشادات درج ذیل ہیں:

i۔ تمام نبیوں پر فضیلت: آپ ﷺ نے اپنے اس مقام کو ان وجوہات میں شامل فرمایا ہے جن میں آپ ﷺ کو تمام نبیوں پر فضیلت دی گئی جیسا کہ فرمایا:

ا۔ افضلت علی الانبیاء لبست ... وختم بی النبیون

(مسلم فی الفضائل)

ترجمہ: مجھے چھ باتوں میں سب نبیوں پر فضیلت دی گئی ہے ... میرے ذریعہ سب انبیاء مہر لگائے گئے ہیں۔

چونکہ اپنے خاتم نبیّین ہونے کو آپ ﷺ نے ایک وجہ فضیلت فرمایا ہے اس لئے اس کے معنی ایسے کئے جانے چاہئیں جن سے آنحضرت ﷺ کی افضلیت ثابت ہو اور یہ معنی یہی ہیں کہ آپ ﷺ تمام انبیاء کے لئے مہر تصدیق ہیں۔ کیونکہ محض زمانے کے لحاظ سے آخری ہونے میں کوئی فضیلت نہیں۔ جیسے بطور مثال بہادر شاہ ظفر کا مغلیہ حکومت کا آخری بادشاہ اس کے لئے کوئی فضیلت شمار نہیں ہوتا۔

### ii۔ دیگر انبیاء مطیع

اس مقامِ فضیلت کا ایک اور اظہار دوگزشتہ انبیاء کے حوالہ آپ ﷺ نے یوں فرمایا:

۲۔ لو کان موسیٰ وعیسیٰ حین لما وسعهما الا اتباعی

(تفسیر القرآن العظیم از ابن کثیرؒ سورۃ آل عمران زیر آیت وَإِذْ أَخَذَ اللّٰهُ مِيثَاقَ النَّبِيِّينَ جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 378 ناشر المکتبۃ التوفیقیۃ امام الباب الخضر)

ترجمہ: اگر اس وقت موسیٰؑ اور عیسیٰؑ زندہ ہوتے تو انہیں بھی میری اتباع کے بغیر چارہ نہ ہوتا۔

(تفسیر ابن کثیرؒ اردو جلد اول زیر تفسیر سورت آل عمران آیت 83-84 مترجم علامہ محمد میمن جونا گڑھی صفحہ نمبر 85۔ شائع کردہ نور محمد، اصح المطابع و کارخانہ تجارت کتب، آرام باغ، کراچی)

آپؐ کے اس ارشاد سے آں حضرت ﷺ کی بلند شان اور مقام خاتم النبین کے درست ادراک کے اظہار کے ساتھ مطیع اور تابع نبی یعنی امتی نبی کا تصور بھی نمایاں ہے۔

### ۲۔ مقامِ خاتم النبیین زمانہ کی قید سے آزاد ہے:

آنحضرت ﷺ نے اپنے آپ کا نہ صرف سب انبیاء سے پہلے نبی بنائے جانے کا ذکر فرمایا ہے بلکہ یہ بھی فرمایا ہے کہ آپ ﷺ حضرت آدمؑ سے بھی پہلے مقام خاتم النبیین پر فائز کئے گئے تھے۔ یوں آپ ﷺ اول النبیین بھی ہیں اور خاتم النبیین بھی اور آپ ﷺ کی نبوت زمانے کی قید سے آزاد ہے۔ اس لئے مقام خاتم النبیین سے یہ معنی کرنا غلط ٹھہرتا ہے کہ آپ ﷺ زمانی لحاظ سے آخری ہیں۔

i۔ آپ ﷺ دوسرے انبیاء سے پہلے نبی بنائے گئے: درج ذیل احادیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ آں حضرت ﷺ سب انبیاء سے پہلے مقام نبوت پر فائز کئے گئے۔

۳۔ا۔انا اول الانبیاء خلقاً ۔(موضوعات کبیر صفحہ نمبر 116و درمنثور جزو 5 صفحہ نمبر 184 بحوالہ پاکٹ بک از ملک عبدالرحمن صاحب خادم صفحہ نمبر 320)

ترجمہ: انبیاء میں سب سے پہلے میں نبی بنایا گیا۔

۴۔**ب**۔ کُنتُ نَبِیاً و آدَمُ بَینَ الرُّوحِ وَ الجَسَدِ (طبرانی جامع الصغیر حرف 'ک' بحوالہ حقانیت احمدیت از مولانا محمد صادق سماٹری ربوہ صفحہ نمبر ۵۶)

ترجمہ: میں اس وقت بھی نبی تھا جب کہ آدم ابھی پیدا نہ ہوا تھا۔

آنحضرت ﷺ کے اوّل النبیین ہونے کا یہ اظہار بھی آپ ﷺ کے مقام خاتم النبیین کے ان معنوں کی تائید کرتا ہے کہ آپ ﷺ انبیاء کے لئے روحانی ابوّت کے مقام پر فائز ہیں۔

**ii آپؐ پیدائش آدم سے پہلے خاتم النبیین تھے۔**

درج ذیل حدیث سے ظاہر ہوتا ہے کہ آں حضرت ﷺ سب انبیاء سے پہلے مقام خاتم النبیین پر فائز کئے گئے۔

۵۔انی عبد اللہ خاتم النبیین وان آدم علیہ السلام لمنجدل فی طینتہ۔ (مسند امام احمد بن حنبلؒ جلد ثانی زیر عنوان حدیث العرباض بن ساریہ صفحہ نمبر 127 دار صادر بیروت)

ترجمہ: یقیناً میں عبداللہ اس وقت سے **خاتَم النبیین** ہوں جبکہ آدمؑ اپنی پیدائش کے ابتدائی مراحل میں تھے۔ آپ ﷺ کے سب انبیاء سے پہلے خاتم النبیین ہونے کا یہ اظہار اس بات کی واضح دلیل ہے کہ مقام خاتم النبیین محض زمانی تاخر سے بالا ایک بڑی حقیقت ہے۔

## ۳۔نبوت جاری رہنے کی تعلیم

مقام خاتم النبیین کی اس وضاحت کی تائید میں آں حضرت ﷺ کے ایسے کئی ارشادات ہیں جن میں کئی طور امت میں نبوت جاری رہنے کی تعلیم دی گئی ہے۔ ایسی چند احادیث درج ذیل ہیں:

i۔سلسلہ مجددین: اصولی طور پر امت میں ایک مقررہ وقفہ سے اصلاحِ احوال کی ضرورت اور اس کی درستگی کے نظام کی خوش خبری اس حدیث میں دی گئی ہے:

۶۔ اِنَّ اللّٰہ یَبْعَثُ لھذہ الِأمّۃ علی رأس کل مائۃ سنۃ مَنْ یُجَدِّدُولھا دینھا۔

(سنن ابوداؤد جلد نمبر 4، کتاب الملاحم باب مایذکر فی کرن المائۃ صفحہ نمبر 109)

ترجمہ: یقیناً اللہ اس امت میں ہر صدی کے سر پر ایسے لوگ معبوث کرے گا جو اس کے دین کی تجدید کرتے رہیں گے۔ دین کی تجدید کے لئے ان آنے والوں کا اللہ تعالیٰ کا معبوث کرنا اس قرآنی وعدہ کے تحت ہے جس میں فرمایا گیا: لَیَسْتَخْلِفَنَّھُمْ فِی الْأَرْضِ کَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِینَ مِن قَبْلِھِمْ وَلَیُمَکِّنَنَّ لَھُمْ دِینَھُمُ الَّذِی ارْتَضَیٰ لَھُمْ (سورت نور آیت 56)

ترجمہ: کہ وہ انہیں ضرور زمین میں خلیفہ بنائے گا جیسا کہ اس نے ان سے پہلے لوگوں کو خلیفہ بنایا اور ان کے لئے ان کے دین کو ضرور تمکنت عطا فرمائے گا۔

یہ سلسلہ قرآن کریم کی حفاظت کے اس اعلان کے تحت بھی ہے کہ:

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَإِنَّا لَہُ لَحَافِظُونَ (سورت حجر 15-10)

ترجمہ: یقیناً ہم نے ہی یہ ذکر اتارا ہے اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔

یہ خوش خبری اس بات کی واضح دلیل ہے کہ دین میں کسی خرابی کی درستگی ایسے وجودوں کے ذریعہ ہی ہوتی ہے جنہیں اللہ اس غرض سے کھڑا کرتا ہے اور یہ تاثر کہ بنیادی اصلاح کا کام مدرسوں، انجمنوں، دین کا علم رکھنے والے عام افراد، اور قلم کاروں سے ہوسکتا ہے، درست نہیں ہے بلکہ یہ ایسے برگزیدوں کا کام ہے جو خدا سے تعلق رکھتے ہوں اور رویاء و کشوف و الہام کی روشنی میں اس فریضہ کو انجام دیں۔ یہ نظام دائمی ہے گو اس کے وقت معینہ پر خلافت علیٰ منہاج نبوت میں بدل جانے کی پیش خبری بھی آں حضرت ﷺ نے فرمائی ہے۔ امت میں ان سب آسمانی انعامات کا عطا ہونا انجام کار نبوت کے جاری رہنے پر دلیل ہے۔

ii۔**مبشرات باقی ہیں:** آنحضرت ﷺ نے فرمایا:

۷۔ یاأیھا الناس انہ لم یبقٍ من النُّبُوَّۃِ الاَّ المُبشرات (بخاری کتاب التعبیر)

ترجمہ: اے لوگو! نبوت میں سے مبشرات کے سوا کچھ باقی نہیں رہا۔

مبشرات نبوت کا لازمی جزو ہے جبکہ شریعت اضافی۔ یہ حدیث شریعت والی نبی کی نفی کرتی ہے اور اس کے بغیر نبوت کا اثبات۔ حدیث کے الفاظ کے ہم رنگ یہ مثال ہے کہ کھانے میں روٹی کے سوا کچھ باقی نہیں رہا۔ ظاہر ہے روٹی کھانے کا حصہ بھی اور خود کھانا بھی اسی طرح مبشرات نبوت کا حصہ بھی ہیں اور خود نبوت بھی۔ قرآن کریم کے مطابق انبیاء مبشرات کے ساتھ ہی بھیجے جاتے ہیں، جیسا کہ فرمایا: وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِینَ إِلَّا مُبَشِّرِینَ وَمُنذِرِینَ (انعام 49:6)

ترجمہ: اور ہم پیغمبر نہیں بھیجتے مگر اس حیثیت میں کہ وہ بشارت دینے والے اور انذار کرنے والے ہوتے ہیں۔

ماضی میں بھی وہ تمام انبیاء جو شریعت کے بغیر تھے مبشرات یعنی امورِ غیبیہ پر اطلاع پانے کی وجہ سے ہی نبی کہلاتے رہے۔ انہی میں سے ایک حصہ رویائے صالحہ اور کشف والہام کی شکل میں مومنین کو بھی ملتا ہے۔ اسی حدیث کی روشنی میں حضرت

شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں:

لَاِنَّ النُّبُوَّۃُ تَتَجَزّٰی وجُزْءٌ مِّنھا بَاقٍ بَعدَ خاتَمِ الاَنبِیَاء

(المسوی شرح موطا جلد نمبر ۲،صفحہ نمبر ۲۱۶ مطبوعہ دہلی)

ترجمہ: نبوت قابلِ انقسام ہے اور اس کا ایک جزو خاتم الانبیاء کے بعد باقی ہے۔

مبشرات والی نبوت کے جاری رہنے پر حضرت امام محی الدین ابن عربیؒ نے یہ دلیل دی ہے کہ فانّہ یستحیل ان یّنقطع خبرو اِللہ وا خبارہ عن العالم اذلو انقطع لم یبق للعالم غذاءٌ یتعذیٰ بہ فی بقآء وجودہٖ۔

(فتوحاتِ مکیہ جلد نمبر ۲،صفحہ نمبر ۱۰۰ باب ۷۳ نمبر ۸۲)

ترجمہ: یہ محال ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اخبار غیبیہ اور حقائق و معارف کا علم دیا جانا بند ہو جائے کیونکہ اگر یہ بند ہو جائے تو پھر دنیا کے لئے کوئی روحانی غذا باقی نہ رہے گی جس سے وہ وہ اپنے روحانی وجود کو باقی رکھ سکے۔ (باستفادہ الحق المبین از حضرت قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر ۱۰۱ تا ۱۰۸ ربوہ 1971ء)

**iii۔امت میں کمالات نبوت:**

امت میں عام طور پر کمالات نبوت پائے جانے کا ذکر آں حضرت ﷺ کے بہت ارشادات میں ملتا ہے اور بعض صحابہ کے بارے میں خاص طور پر بھی۔ پھر امت کے علمائے حق کو آپؐ نے بنی اسرائیل کے انبیاء کی مانند فرمایا ہے۔ ایسی چند احادیث درج ذیل ہیں:

۸۔ کان ھٰذہ الامۃ ان تکونو اانبیاء کلھا (ابوداؤد)

ترجمہ: یہ امت بلحاظ کمالات سب کے سب نبی ہونے کے قریب تھے۔

ب۔ چند صحابہ کے بارے میں فرمایا:

۹۔ کادو ان یکونو انبیاء

ترجمہ: یعنی یہ لوگ باعتبار کمالات نبی ہونے کے قریب تھے۔

(کنز العمال بحوالہ ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صاحب صفحہ نمبر 284 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

ج۔ امت کے علمائے حق کے بارے میں فرمایا:

۱۰۔ **ان العلماء ورثۃ الانبیاء** (ترمذی ابواب العلم)

ترجمہ: علماء انبیاء کے وارث ہوتے ہیں۔

د۔ علمائے حق کو مانند انبیاء بنی اسرائیل فرمایا:

۱۱۔ علماءُ امتی کانبیاء بنی اسرائیل

(مکتوبات امام ربانی حضرت مجدد الف ثانیؒ اردو۔ دفتر اوّل حصہ چہارم صفحہ نمبر 72، مدینہ پبلشنگ کمپنی بندر روڈ کراچی بحوالہ کلید دعوت از جمال الدین شمس صفحہ نمبر 57)

امت میں کمالات نبوت کی موجودگی کی یہ سب بشارتیں انجام کار نبوت جاری رہنے پر دلیل ہیں۔

**iv۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ نبی کے سوا افضل ترین:**

حضرت ابوبکرؓ سب سے اوّل ایمان لانے والے بزرگ وجود تھے۔ آپؓ کو زمانہ نبوت میں ہر اہم موقع پر آنحضرت ﷺ کی رفاقت کی سعادت نصیب ہوئی۔ ہجرت کے موقع پر اس ساتھ کا قرآن کریم میں بھی ذکر ہوا۔ آپ کے انہی فضائل کے سبب آپ اُمت کے بزرگ ترین وجود تھے۔ آنحضرت ﷺ کے نے بھی ایسا فرمایا لیکن امت میں کسی نبی کے استثناء کے ساتھ۔

اس حدیث مبارکہ کے الفاظ ہیں:

۱۲۔ اَبُوْبَکْرٍ اَفْضَلُ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ اِلَّآ اَنْ یَکُوْنَ نَبِی۔

(کنوز الحقائق فی حدیث خیر الخلائق صفحہ نمبر 6 و جامع الصغیر السیوطی بحوالہ الحق المبین از حضرت قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر 91)

ترجمہ: ابوبکر اس امت میں افضل ہیں سوائے اس کے کہ کوئی نبی پیدا ہو۔

اگر امت محمدیہ میں کوئی نبی پیدا نہ ہونا ہوتا تو آں حضرت ﷺ کا یہ ارشاد کافی ہوتا کہ حضرت ابوبکرؓ تمام امت میں افضل ہیں اور اس فضیلت سے آئندہ آنے والے نبی کے استثناء کی کوئی ضرورت نہ ہوتی۔ یہی مضمون درج ذیل ایک اور حدیث میں بھی ملتا ہے جس میں آں حضرت ﷺ نے نبی کے استثناء کے ساتھ حضرت ابو بکر صدیقؓ کو سب انسانوں سے افضل قرار دیا ہے:

۱۳۔ ابو بکر خیر الناس الا ان یّکون نبی

(جامع الصغیر از امام جلال الدین سیوطیؒ، زیر عنوان حرف الھمزہ جلد نمبر 1 صفحہ نمبر 6 ایڈیشن کنوز الحقائق فی حدیث خیر الخلائق از علامہ عبدالرؤف مناوی)

ترجمہ: ابوبکر سب لوگوں سے بہتر ہیں سوائے اس کے کہ کوئی نبی پیدا ہو۔

کنز العمال کے اردو ترجمہ از مولانا مفتی احسان اللہ شائق میں یہ حدیث یوں درج ہے:

'ابوبکر لوگوں میں سب سے افضل ہیں۔ ہاں البتہ کوئی نبی ہے تو وہ ابوبکر صدیق سے افضل ہے'۔

(حدیث نمبر ۳۲۵۴۸ ۔حصہ ۱۱۔۱۲،صفحہ نمبر ۲۵۹، دارالاشاعت۔اردو بازار۔کراچی)

مفتی محمد شفیع صاحب نے اپنی کتاب میں ایک لفظ کے فرق کے ساتھ اس مضمون کی درج ذیل حدیث بھی درج کی ہے:

۱۴۔ ابو بکر خیر الناس بعدی الا ان یّکون نبی۔

(ختم نبوت از مفتی محمد شفیع صفحہ نمبر 317 ادارۃ المعارف کراچی طبع جدید ستمبر 2012ء)

ترجمہ: ابوبکر میرے بعد سب لوگوں سے بہتر ہیں سوائے اس کے کہ کوئی نبی پیدا ہو۔اس حدیث میں ’بعدی‘ کا زائد لفظ بمعنی ’میرے بعد‘ اور پھر ’ان یکون نبی‘ یعنی ’کوئی نبی پیدا ہو‘ کے الفاظ قابل غور ہیں جو واضح طور پر آپ ﷺ کے بعد امکان نبوت پر دلیل ہیں۔

**۷۔صاحبزادہ حضرت ابراہیم کے نبی ہونے کا امکان:** ایک اور حدیث جس میں آں حضرت ﷺ کے بعد امکان نبوت کا یقینی ذکر ہے وہ ارشاد ہے جو آپ ﷺ نے اپنے بیٹے حضرت ابراہیم کی وفات پر ان الفاظ میں فرمایا اور جسے حضرت ابن عباسؓ نے روایت کیا:

**۱۵۔وَلَوْ عَاشَ لَکَانَ صِدِّیقًا نَبِیًّا**

(ابن ماجہ کتاب الجنائز باب ما جا فی الصلوٰۃ علیٰ ابن رسول اللہ و ذکر وفاتہ جلد اول صفحہ نمبر 474 شائع کردہ عیسیٰ البابی الحلبی وشرکاء)

ترجمہ: اگر وہ زندہ رہتا تو ضرور صدیق نبی ہوتا۔

حضرت ابراہیم کی وفات ۹ ہجری میں ہوئی یعنی آیت خاتم النبین کے ۵ ہجری میں نزول کے ۴ سال بعد۔

اگر مقام خاتم النبین کے معنی یہی ہوتے کہ آپؐ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا تو آں حضرت ﷺ یہ امکان کس طرح ظاہر فرما سکتے تھے کہ حضرت ابراہیم زندہ رہنے کی صورت میں ضرور نبی ہوتے۔ بلکہ درست اظہار تو یہ ہوتا کہ اگر ابراہیم زندہ رہتے تو بھی نبی نہ ہوتے کیونکہ نبوت ختم ہوگئی ہے۔

دو علماء کے اس حدیث کو ضعیف قرار دینے کی رائے کو بیشتر دیگر بزرگان نے رد کیا ہے۔جن میں حضرت ملا علی قاریؒ (موضوعات کبیر صفحہ نمبر 58) علامہ شوکانیؒ (الفوائد المجموعہ صفحہ نمبر 141) اور شہاب علی البیضاوی جیسے بزرگ شامل ہیں۔(بحوالہ الحق المبین از حضرت قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر 98-99)

حضرت امام قاری نے اس حدیث کو صحیح قرار دیتے ہوئے لکھا ہے: **وَإذا خبر الصادق وثبت لنه النقل الموافق فلا کلام فیه مما نها فیه**

ترجمہ: اور جب نبی کریم ﷺ نے یہ خبر بیان فرمائی اور نقلاً یہ خبر آپ سے ثبوت کو پہنچ گئی تو اس میں کوئی کلام ہی باقی نہیں رہا۔

(موضوعات کبیر از حضرت ملا علی قاریؒ مترجم اردو صفحہ نمبر 319-320 مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز قرآن محل مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی)

نیز لکھا: **له طُرقٌ ثلثةٌ یقوی بعضُهَا بِبَعضٍ**

ترجمہ: اس کی تین سندیں ہیں جو ایک دوسرے کی تقویت کرتی ہیں۔

(موضوعات کبیر از حضرت ملا علی قاریؒ مترجم اردو صفحہ نمبر 320 مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز قرآن محل مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی)

پھر اس حدیث کی تشریح میں حضرت ملا علی قاریؒ فرماتے ہیں **لو عاش إبراهیمُ وصارَ نبیاً، و کذالو صارَ عُمرُ نَبیّاً لکانا من أتباعه۔ فلا یُناقِضُ قولَهُ تعالی (و خاتَمَ النبیّین) إذ المعنی: أنّه لا یاتی نبیّ بَعْدَہُ مِلَّتهُ ولم یَکُنْ مِنْ أُمَّتهِ...ویقویه حدیث لو کان موسی حَیّا لما وَسِعَهُ إلا اتباعی۔**

ترجمہ: اگر ابراہیمؑ زندہ رہتے اور نبی ہوتے اور عمرؓ بھی نبی ہوتے تو ہر دو آپؐ کے متبعین سے ہوتے...تو یہ اللہ تعالیٰ کے قول **خاتم النبیین** کے منافی نہیں کیونکہ اس کا مقصد یہ ہے کہ آپ کے بعد کوئی ایسا نبی نہ آئے گا جو آپ کی ملت کو منسوخ کر دے اور آپ کی امت سے نہ ہو جیسا کہ اس کی تائید یہ حدیث کرتی ہے کہ ’’اگر موسیٰ علیہ السلام زندہ ہوتے تو میری اتباع کے بغیر چارہ نہ ہوتا۔‘‘

(موضوعات کبیر از حضرت ملا علی قاریؒ مترجم اردو صفحہ نمبر 321-322 مطبوعہ محمد سعید اینڈ سنز قرآن محل مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی)

پس یہ حدیث امت میں امکان نبوت کی واضح دلیل ہے۔

حضرت امام ابن حجر الہیثمی نے اپنی کتاب الفتاویٰ الحدیثیہ میں حضرت علیؓ ابن ابی طالب کے حوالہ سے ایک حدیث درج کی ہے جس کے آخری الفاظ ہیں:

**۱۶۔وَ قالَ أما واللہ انهُ لنبی ابن نبی۔**

ترجمہ: اور فرمایا خدا کی قسم یہ ضرور نبی ابن نبی ہے۔

آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد بھی حضرت ابراہیم کے نبی بالقوہ ہونے پر روشن دلیل ہے۔

(بحوالہ الحق المبین از حضرت قاضی محمد نذیر لائل پوری صفحہ ۱۰۰۔۱۰۱، ۱۹۷۱ء ربوہ)

**۴۔امت میں نبی آنے کی خبر:** آں حضور ﷺ نے امت میں امکان نبوت کے ذکر کے ساتھ کئی رنگ میں امت میں نبی آنے کی خوش خبری بھی دی۔ایسی چند خبریں درج ذیل ہیں:

**i۔خلافت علیٰ منہاج نبوت کے قیام کی خبر:**

درج ذیل حدیث میں آں حضرت ﷺ نے اپنے فوراً بعد خلافت علیٰ منہاج نبوت اور اس کے بعد حکومت وسیادت کے دو ادوار اور ان کے بعد ایک بار پھر خلافت علیٰ منہاج نبوت کی پیش خبری فرمائی ہے۔

**۱۷۔ تکون النبوۃ فیکم ماشاء اللہ ان تکون ثم رفعها اذا شاء ان یرفعها ثم تکون خلافة علی منهاج النبوۃ فتکون ماشاء اللہ ان تکون ثم یرفعها اذا شاء ان یرفعها اثم تکون خلافة علی**

منہا ج النبوۃ فتکون ان تکون ثم یرفعھا اذا شاء اللہ أن یرفعھا ثم تکون ملکا عاضا فیکون ماشاءاللہ ان یکون ثم یرفعھا اذا شاء أن یرفعھا ثم تکون ملکا جبریۃ فتکون ماشاء اللہ ان تکون ثم یرفعھا اذاشاء ان یرفعھا ثم تکون خلافۃ علی منہا ج النبوۃ ثم سکت رسول اللہ۔

(مسند احمد بن حنبل زیر عنوان حدیث نعمان بن بشیرؓ جلد نمبر 4 صفحہ نمبر 273 دارالصادر بیروت ومشکوٰۃ باب الانذار وتحریر)

ترجمہ: تمہارے اندر نبوت موجود رہے گی جب تک خدا چاہے گا پھر اللہ تعالیٰ اسے اٹھا لے گا۔ پھر خلافت علیٰ منہاج نبوت ہو گی جب تک خدا تعالیٰ چاہے گا پھر اللہ تعالیٰ یہ نعمت بھی اٹھا لے گا پھر ایک طاقت ور اور مضبوط بادشاہت کا دور آئے گا جب تک اللہ تعالیٰ چاہے وہ رہے گا پھر اسے بھی اٹھا لے گا اور ظالم و جابر حکومت کا زمانہ آئے گا جب تک خدا چاہے گا پھر اسے بھی اٹھا لے گا پھر خلافت منہاج نبوت قائم ہو گی۔ اس کے بعد حضورؐ خاموش ہو گئے۔

اس پیش خبری میں دنیوی حکومتوں کے دو ادوار کے بعد ایک بار پھر خلافت علیٰ منہاج نبوت کے قیام کی خوش خبری واضح طور پر اوّل ایک نبی کی آمد کی خبر ہے جس کے بعد اس کی منہاج پر سلسلہ خلافت جاری ہو گا۔ آں حضور ﷺ کا اس خلافت کے دور کے بعد سکوت کرنا اور مزید کسی دور کا ذکر نہ فرمانا خوش خبری میں مسرت کا یہ پہلو بھی نمایاں کرتا ہے کہ خلافت علیٰ منہاج نبوت کا یہ دور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تا قیامت جاری رہے گا۔

## ii۔ امت میں نبی کی آمد کے وقت کی خبر:

نبوت کا راستہ کھلا ہونا اپنی جگہ ایک حقیقت ہے لیکن نبی کا آنا بہر حال بوقت ضرورت خدائی فیصلہ اور انتخاب کے تابع ہے تاہم پیش خبری کے رنگ میں آں حضرت ﷺ نے اس نبی کی آمد کے زمانے کا تعین یوں فرمایا ہے:

۱۸۔ لیس بینی و بینہ نبی (بخاری کتاب بداء الخلق، جلد ۲ صفحہ ۱۵۸ مصری)

ترجمہ کہ آپ ﷺ اور اس (آنے والے موعود) کے درمیان کوئی نبی نہیں۔

ابوداؤد میں اس حدیث کے الفاظ یہ ہیں:

۱۹۔ لیس بینی و بینہ نبی و انہ نازل (ابوداؤد کتاب الملاحم باب خروج الدجال)

ترجمہ: اس (مسیح موعود) اور میرے درمیان کوئی نبی نہیں ہو گا اور وہ ضرور نازل ہو گا۔

اس ارشاد سے یہ سوال بھی حل ہو جاتا ہے کہ اگر نبوت جاری ہے تو تیرہ سو سال میں کوئی نبی کیوں نہیں آیا؟ اس لئے نہیں آیا کہ خدائی تقدیر یہی تھی کہ اس درمیانی عرصہ میں کوئی نبی نہ آئے اور وہی وجود نبی ہو جس کی مسیح اور مہدی کے نام سے امت میں آنے کی خبر دی گئی تھی۔

## iii۔ نبی کے آنے کی واضح خبر:

یہ آنے والا نبی ہونا تھا اس کی واضح خبر یہ حدیث مبارکہ ہے جس میں اس موعود کا چار بار نبی اللہ کہہ کر ذکر فرمایا گیا ہے۔

۲۰۔ وَیحصر نبی اللہ عیسیٰ واصحابہ۔۔ فیرغبُ نبی اللہ۔ عیسیٰ واصحابہُ۔ ثم یھبط نبی اللہ عیسیٰ وأصحابُہُ ... فیرغبُ نبی اللہ عیسیٰ واصحابہُ الی اللہ...

(صحیح مسلم جلد نمبر 4 کتاب الفتن صفحہ نمبر 2254 مطبع دار احیاء الکتب العربیہ)

اس حدیث مبارکہ میں آنے والے موعود کو چار بار نبی اللہ فرمایا گیا ہے۔ یہ غیر معمولی طرز کلام ہے اور غالباً اسی حکمت پر مبنی ہے کہ اپنے بعد نبی کی آمد کی اس خبر میں کوئی اشتباہ نہ رہ جائے۔ اور اس کا یقینی طور پر ہونا سب پر کھل جائے۔

## iv۔ آنے والے نبی کے نام:

پیش خبریوں میں آنے والے کو عیسیٰ ابن مریم اور امام مہدی کہا گیا لیکن یہ وضاحت بھی ساتھ ساتھ موجود ہے کہ یہ دونوں نام اصل میں ایک ہی وجود کے ہیں ایسی دو احادیث درج ذیل ہیں:

۲۱۔ مَنۡ عَاشَ مِنۡکُمۡ اَنۡ یَّلۡقٰی عِیۡسَی ابۡنَ مَرۡیَمَ اِمَامًا مَھۡدِیًّا حَکَمًا عَدۡلًا۔

(مسند احمد بن حنبل جلد 2 صفحہ نمبر 411 بروایت حضرت ابو ہریرہؓ بحوالہ 'امام مہدیؑ کا ظہور از مسلمات اہل سنت و تشیع' از حضرت قاضی محمد نذیر صاحب لائل پوری صفحہ نمبر 10)

ترجمہ: تم میں سے جو زندہ رہے گا وہ عیسیٰ بن مریم کا زمانہ پائے گا وہی امام مہدی حکم و عدل ہو گا۔

اس حدیث مبارکہ میں واضح طور پر عیسیٰ ابن مریم کو ہی امام مہدی فرمایا گیا ہے۔

۲۔ ابن ماجہ میں حضرت انسؓ بن مالک سے روایت ہے کہ آں حضرت ﷺ نے فرمایا:

۲۲۔ وَلَا الۡمَھۡدِیُ اِلَّا عِیۡسَی بۡنُ مَرۡیَمَ (ابن ماجہ کتاب الفتن باب شدۃ الزمان جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 1341 شائع کردہ عیسیٰ الباب الحلبی وشرکاء)

ترجمہ: کوئی مہدی مسیح کے سوا نہیں ہو گا۔

یہ حدیث مشہور کتب مستدرک امام حاکم، جامع العلم اور مجمع البیان تفسیر علامہ طبرسی میں بھی بیان ہوئی ہے۔

علامہ ابن کثیرؒ نے اسے صحیح قرار دیا ہے اور اس کی تشریح کی ہے کہ المہدی سے مراد مہدی کامل ہے اور حدیث کا یہ مطلب کہ مہدی کامل حضرت عیسیٰ ہی ہوں گے۔ اگرچہ مہدی اور بھی ہو سکتے ہیں (النہایہ فی الفتن والملاحم صفحہ 27 دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان بحوالہ مسیح اور مہدی۔ حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کی نظر میں از حافظ مظفر احمد صاحب صفحہ نمبر 160 اسلام انٹرنیشنل پبلیکیشنز لیمیٹڈ انگلینڈ 1998ء)

علمائے سلف میں سے امام ابن تیمیہؒ، علامہ قرطبیؒ، علامہ ابن قیمؒ، علامہ سیوطیؒ، علامہ مناوی نے بھی اس حدیث سے یہی قرار دیا ہے۔

حکم و عدل حضرت مسیح موعود نے اس حدیث کے بارے میں فرمایا ہے: محدثین اس پر کلام کرتے ہیں مگر مجھ پر خدا تعالیٰ نے یہی ظاہر کیا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ (ملفوظات جلد دوم صفحہ نمبر 45 نیا ایڈیشن)

پس آنے والے ایک فرد کے یہ دو نام ان کے کاموں کے لحاظ سے ہیں۔ یعنی کسر صلیب کے کام کے لئے عیسیٰ ابن مریم اور امت محمدیہ کی اصلاح و تربیت کے لئے امام مہدی۔

### v۔ آنے والے پر ایمان لانے کا حکم:

آں حضرت ﷺ نے امت میں آنے والے مہدی کی بیعت کی سخت تاکید کرتے ہوئے یہ فرمایا:

۲۳۔ فَإِذَا رَأَيْتُمُوهُ فبايعوه وَلَوْ حَبْوًا عَلَى ثلج فَإِنَّهُ خَلِيفَةُ اللهِ الْمَهْدِيُّ۔ (سنن ابن ماجہ کتاب الفتن باب خروج المہدی جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 1367 شائع کردہ عیسیٰ البابی الحلبی و شرکاء)

ترجمہ: جب تم مہدی کو پاؤ اس کی بیعت کرو خواہ تمہیں برف کے پہاڑوں پر سے گھٹنوں کے بل جانا پڑے کیونکہ وہ مہدی اللہ تعالیٰ کا خلیفہ ہے۔ اسی طرح اس موعود کے دوسرے نام مسیح کے حوالے سے اسے اپنا سلام پہنچانے کا حکم دیتے ہوئے فرمایا۔

۲۴۔ من ادرك منكم عيسى ابن مريم فليقرئه مني السلام۔ (درِ منثور از حضرت امام جلال الدین سیوطیؒ زیر آیت و ان من اهل الکتاب جلد نمبر 2 صفحہ نمبر 433 دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان)

ترجمہ: جو بھی تم میں سے عیسیٰ بن مریم کو پائے تو اس کو میرا سلام پہنچا دے۔ سلامتی کا سامان کرنے کا یہ ارشاد اس کی تائید کرنے، ساتھ دینے، اور مدد کرنے کے معنی لئے ہوئے ہے۔

ایمان لانے اور مدد کرنے کے یہ احکامات اس میثاق کے عین مطابق ہیں جو اولاً سب انبیاء سے آں حضرت ﷺ کے حق میں لیا گیا اور جس میں یہ الفاظ شامل تھے: لَتُؤْمِنُنَّ بِهِ وَلَتَنصُرُنَّهُ۔ (آل عمران 82:3)

ترجمہ: تم ضرور اس پر ایمان لے آؤ گے اور ضرور اس کی مدد کرو گے اور پھر اس عہد کا آں حضرت ﷺ سے بھی لیا جانا یوں مذکور ہوا:

وَإِذْ أَخَذْنَا مِنَ النَّبِيِّينَ مِيثَاقَهُمْ وَمِنكَ۔ (احزاب 8:33)

ترجمہ: اور جب ہم نے نبیوں سے ان کا پختہ عہد لیا اور تجھ سے بھی۔

### vi۔ زمانے کے امام کی شناخت کرنے کا اصولی حکم:

زمانے کے امام اور ان کے بعد خلافت علیٰ منہاج النبوت کے تخت نشینوں کی شناخت اور ان کی اطاعت کا جوا لازمی طور پر اٹھانے کے لئے آنحضرت ﷺ نے امت کو یہ اصولی نصیحت بھی فرمائی کہ:

۲۵۔ من لم يعف امام زمانه مات ميته الجاهلية

(مسند امام احمد بن حنبل زیر عنوان حدیث معاویہؓ بن ابی سفیان جلد نمبر 4 صفحہ نمبر 96)

ترجمہ: جس نے زمانے کے امام کو نہیں پہچانا وہ جاہلیت کی موت مرا۔

### ۵۔ آنے والے نبی کا امتی ہونا:

مقام خاتم نبیین کے تقاضوں کے عین مطابق آنے والے نبی کا امتی ہونا ضروری تھا۔ اسی لئے آنحضرت ﷺ نے اس موعود کی خبر میں واضح طور پر اس کا امت میں سے ہونا بھی بیان فرمایا: جیسا کہ بخاری کی یہ حدیث:

۲۶۔ كيف انتم اذا نزل ابن مريم فيكم وامامكم منكم (بخاری کتاب الانبیاء جلد نمبر 2 باب نزول عیسیٰ ابن مریم صفحہ نمبر 1073 المکتبۃ العضیر یہ بیروت)

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ آں حضرت ﷺ نے فرمایا کہ تمہاری حالت کیسی نازک ہوگی جب ابن مریم نازل ہوگا جو تمہارا امام ہوگا تمہیں میں سے۔ یہ حدیث قرآن کریم کے اس وعدہ کے مطابق ہے جس میں فرمایا گیا ہے کہ:

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ (نور 56:24)

ترجمہ: اللہ نے وعدہ کیا ہے تم میں سے ان لوگوں سے جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے کہ انہیں ضرور زمین پر خلیفہ بنا دے گا۔

صحیح مسلم میں ایسی ہی حدیث کے آخری الفاظ یہ ہیں:

بالآخر یہ قرار پایا کہ مرزا صاحب اور مولوی کرم دین صاحب متنازعہ خطوط اور سراج الاخبار کے مضمون کے بارے میں خدا کی لعنت کی شرط رکھ کر اپنے اپنے مؤقف پر قسم کھائیں لیکن مولوی کرم دین صاحب اپنے ہی بیان کی سچائی پر قسم کھانے کے لئے تیار نہیں ہوئے کہ لعنت کا لفظ بہت سخت ہے۔ آخر لعنت کا لفظ نکال کر قسم کھانے پر معاملہ طے ہوا مگر مولوی کرم دین صاحب پھر بھی تیار نہ ہوئے۔ اس طرح یہ مصالحت کی کوششیں ترک کر دی گئیں۔ (اخبار الحکم قادیان ۱۴/ اکتوبر ۱۹۳۵ء صفحہ کالم ۱ (تاریخ احمدیت جلد سوم، صفحہ ۳۰۳)

۵۔ دوسرے مجسٹریٹ مہتہ آتمارام کا مرزا صاحب سے غیر معقول سلوک: لالہ چندولال کی تنزلی اور تبدیلی کے بعد مولوی کرم دین جہلمی کا حضرت مرزا غلام احمد صاحب کے خلاف مقدمہ سماعت کے لئے ۱۱/ اپریل ۱۹۰۴ء کو مہتہ آتمارام صاحب کی عدالت میں پیش ہوا۔ انہوں نے بھی مرزا صاحب کے ساتھ غیر معقول اور درشت رویہ رکھا۔ اس سے پہلے مرزا صاحب کو ہر عدالت میں خاندانی وجاہت کے ریکارڈ کی مناسبت سے باقاعدہ کرسی ملتی تھی لیکن مہتہ صاحب نے نہ صرف کرسی دینے سے انکار کیا بلکہ بعض مواقع پر سخت پیاس کے باوجود پانی پینے کی بھی اجازت نہ دی۔ اور سب سے زیادہ تکلیف اس طرح دی کہ مقدمے کی تاریخیں اتنی قریب قریب مقرر کرنا شروع کر دیں کہ مرزا غلام احمد صاحب کو مئی ۱۹۰۴ء سے جولائی ۱۹۰۴ء تک کئی دفعہ گورداسپور آنا جانا پڑا اور اس بارے میں اتنی سختی برتی کہ وسط اگست سے ۱۰/ اکتوبر ۱۹۰۴ء تک مقدمے کی سماعت کی خاطر مرزا صاحب مسلسل گورداسپور میں ہی ٹھہرے رہے اور بالآخر ۱۱/ اکتوبر کو قادیان واپس آئے۔

معلوم ہوتا ہے کہ مہتہ آتمارام نے اپنے پیشرو لالہ چندولال کے حشر سے کوئی سبق حاصل نہ کیا اور آخر تک اس بات کے لئے کوشاں رہا کہ کسی طرح مرزا صاحب کو قید کر سکے۔ اس سلسلہ کے چند واقعات کا بیان خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔ i۔ آتمارام مجسٹریٹ نے مقدمہ کو بے حد طویل کر دیا اور سماعت ۱۱/ اپریل ۱۹۰۴ء سے جاری کر کے ۲۴/ ستمبر ۱۹۰۴ء تک کرتا رہا لیکن اس دوران ان گواہوں کو طلب کرنے پر تیار نہ ہوا جن کو مرزا صاحب کے وکیل حکیم فضل دین صاحب بلوانا چاہتے تھے۔ وہ متعدد پیشیوں کے دوران اس بات پر بھی تیار نہ ہوتا تھا کہ مرزا صاحب کو ذاتی طور پر حاضر ہونے سے مستثنیٰ کر دیا جائے۔ ۲۔ مقدمے کی کاروائی ۲۴/ ستمبر ۱۹۰۴ء کو ختم ہوئی۔ تو اگلی تاریخ یکم اکتوبر ۱۹۰۴ء مقرر کی گئی جو عام روایات کے مطابق فیصلہ سنانے کا دن ہوتا چاہئے تھا۔ اس دن فیصلہ سننے کے لئے مرزا غلام احمد صاحب کی ڈھائی تین سو مرید کراچی، حیدرآباد، پشاور، وزیرآباد، قادیان، لاہور، امرتسر وغیرہ سے احاطہ عدالت میں جمع ہو گئے تھے لیکن مہتہ آتمارام نے اس دن فیصلہ نہ سُنایا بلکہ ایک نئی تاریخ ۸/ اکتوبر ۱۹۰۴ء مقرر کر دی۔ اس طرح نہ صرف دور دراز کے علاقوں سے دشوار گزار سفر طے کر کے آئے ہوئے سینکڑوں احباب کو ذہنی اذّیت دی گئی بلکہ مجسٹریٹ صاحب کی نیت بھی مشتبہ ہوگئی۔ ۳۔ معلوم ہوتا ہے کہ فیصلے کے لئے یکم اکتوبر سے ملتوی کر کے ۸/ اکتوبر ۱۹۰۴ء کا دن بھی ایک منصوبے کے تحت تھا کیونکہ دور دراز کے سینکڑوں احمدی آتمارام کے منصوبے میں رکاوٹ بن سکتے تھے۔ ۸/ اکتوبر ہفتہ کا دن تھا اگلا دن اتوار تھا اور تعطیل بھی مجسٹریٹ کا پروگرام تھا کہ فیصلہ عدالت کا وقت ختم ہونے سے صرف چند منٹ قبل سنایا جائے تا کہ اس کا عائد کردہ جرمانہ فوری طور ادا نہ ہو سکنے کی صورت پیدا ہو اور اس طرح مرزا صاحب کم از کم دو دن یعنی ہفتہ اور اتوار جیل میں بند رکھا جا سکے اسی لئے یکم اکتوبر کو فیصلہ نہ سنایا کیونکہ اتنے سارے احمدیوں کے ہوتے ہوئے جرمانے کی خطیر رقم کی ادائیگی بھی مشکل نہ تھی۔ اس ضمن میں مؤلف مجدد اعظم نے ۸/ اکتوبر کی کاروائی کا نقشہ یوں کھینچا ہے۔

''حضرت اقدس (مرزا غلام احمد صاحب۔ ناقل) اور حکیم فضل دین صاحب کو عدالت میں بُلایا گیا اور عدالت میں پہرہ لگا دیا گیا اور سپاہیوں کو کہہ دیا گیا کہ سوائے مرزا صاحب اور حکیم فضل دین صاحب کے کوئی دوسرا شخص عدالت کے کمرہ میں نہ آوے اور ایک سپاہی ہتھکڑیاں لے کے عدالت کے کمرہ میں کھڑا کر دیا گیا اور کہہ دیا گیا کہ جرمانہ کا حکم سنتے ہی اگر فوراً جرمانہ ادا نہ ہو تو دونوں صاحبوں کو فوراً ہتھکڑی لگا کر جیل خانہ پہنچا دیا جائے۔ حضرت اقدس ان تمام منصوبوں سے بے خبر نہایت بے پروائی سے کمرۂ عدالت میں داخل ہو گئے اور ساتھ ہی حکیم صاحب بھی۔ خواجہ صاحب حوائج ضروریہ کے لئے گئے ہوئے تھے وہ واپس آئے تو دیکھا کہ حضرت اقدس عدالت کے کمرہ میں اکیلے داخل ہو رہے ہیں۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ مجسٹریٹ نے فیصلہ سنانے کے لئے بلایا ہے اور حکم دیا ہے کہ اور کوئی آدمی کمرہ میں نہ آوے۔ اُن کا ماتھا ٹھنکا انہوں نے سمجھ لیا کہ خیر نہیں۔ بھاگ کر عدالت کے کمرہ کے دروازے پر پہنچے۔ اندر گھسنے لگے تو دو سپاہیوں نے دروازہ پر دونوں طرف سے آگے بڑھ کر روکا۔ انہوں نے کہا۔ میں کیسے اندر نہ جاؤں میں ملزمان کا وکیل ہوں اور ساتھ ہی بغیر کسی جواب کے انتظار کے دونوں ہاتھ پھیلا کر دونوں سپاہیوں کو دروازہ کے باہر دھکیل دیا۔ ماشاء اللہ تنومند آدمی تھے۔ سپاہی پھر نہ بولے۔ کمرہ کے اندر گئے تو مجسٹریٹ فیصلہ سنا رہا تھا۔۔۔ وہاں جو سات سو روپے جرمانہ سنا تو

انہوں نے فوراً سات سو روپے کے نوٹ جیب میں سے نکال کر عدالت کی میز پر رکھ دیئے۔ مجسٹریٹ ہکا بکا رہ گیا۔ اس کا سارا منصوبہ حضرت اقدس کو قید کرنے کا خاک میں مل گیا بہت تلملایا اور چہرہ سیاہ پڑ گیا لیکن نوٹوں کو دیکھ کر پھر چہرہ پر رونق آ گئی۔۔۔ خواجہ صاحب نے جو نوٹ عدالت کے آگے پیش کئے تھے ان پر ''مدراس

،کراچی'' لکھا ہوا تھا۔فوراً مجسٹریٹ بولے کہ یہ نوٹ مدراس، کراچی کے ہیں یہاں قابل قبول نہیں۔خواجہ صاحب نے کہا۔کہ آپ لکھ دیں... چارو ناچار اس نے نوٹ قبول کر لئے اور بصد حسرت و یاس حضرت اقدس اور حکیم صاحب کو جانے کی اجازت دے دی''

## ۶۔آتمارام مجسٹریٹ کا انجام

آتمارام کے انجام کے بارے میں مرزا صاحب لکھتے ہیں کہ جب کرم دین صاحب نے ان پر مقدمہ دائر کیا تو'' مخالف مولویوں نے اس کی تائید میں آتمارام اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کی عدالت میں جا کر گواہیاں دیں اور ناخنوں تک زور لگایا اوران کو بڑی اُمید ہوئی کہ اب کی دفعہ ضرور کامیاب ہوں گے اوران کی جھوٹی خوشی پہنچانے کے لئے ایسا اتفاق ہوا کہ آتمارام نے اس مقدمہ میں اپنی ناقہمی کی وجہ سے پوری غورنہ کی اور مجھ کو سزائے قید دینے کے لئے (ڈاکٹر بشارت احمد مجدد اعظم جلد دوم صفحات ۹۷۶ـ۹۷۷)مستعد ہو گیا۔اس وقت خدا نے میرے پر ظاہر کیا۔وہ آتما رام کو اس کی اولاد کے ماتم میں مبتلا کرے گا۔چنانچہ یہ کشف میں نے اپنی جماعت کو سنا دیا اور پھر ایسا ہوا کہ قریباً بیس پچیس دن کے عرصہ میں دو بیٹے مر گئے۔''

(آتمارام کے ساتھ گزرنے والے واقعات کے بارے میں قاضی محمد یوسف صاحب امیر جماعت ہائے احمدیہ صوبہ سرحد لکھتے ہیں کہ'' حضور (مرزا غلام احمد صاحب۔ناقل) نے رؤیا دیکھا کہ ایک شیر آتمارام کے دونوں لڑکوں کو اُٹھا کر لے گیا اور ادھر حضرت صاحب نے رؤیا سنائی اُدھر آتمارام کو تار آگئی کہ آپ کے لڑکے کو طاعون ہو گیا ہے۔دونوں لڑکے یکے بعد دیگرے طاعون سے مر گئے۔''(بیٹوں کی وفات کا لالہ آتمارام پر کس قدر اثر تھا اس کو بیان کرتے ہوئے مرزا بشیر الدین محمود احمد جماعت احمدیہ کے دوسرے خلیفہ کہتے ہیں کہ''(لالہ آتمارام۔ناقل)اس غم میں نیم پاگل ہو گیا۔اس پر اس واقعہ کا اتنا اثر تھا کہ لدھیانہ کے اسٹیشن پر مجھے ملا اور بڑے الحاح سے کہنے لگا کہ دُعا کریں۔اللہ تعالیٰ مجھے صبر کی توفیق دے مجھ سے بڑی بڑی غلطیاں ہوئی ہیں اور میری حالت ایسی ہے کہ میں ڈرتا ہوں (مرزا غلام احمد قادیانی ۱۹۰۷ء حقیقۃ الوحی صفحات ۱۲۴ـ۱۲۵۔قاضی یوسف ۔ظہور احمد موعود۔ صفحات ۵۱ـ۵۲ ، تذکرہ صفحات ۵۱۸ـ۵۱۹) کہ میں کہیں پاگل نہ ہو جاؤں'' اس طرح لالہ آتمارام کی مرزا صاحب کے ساتھ غیر معقول روش کی اسے سزا ملی اور وہ قہر الٰہی کی زد میں آکر اپنے دونوں بیٹوں سے ہاتھ دھو بیٹھا اور اس طرح مرزا صاحب کا کشف بھی پورا ہوا کہ (خدا) آتمارام کو اس کی اولاد کے ماتم میں مبتلا کرے گا۔

## ۷۔مرزا غلام احمد صاحب کی طرف سے اعلیٰ عدالت میں اپیل

## اور مقدمے کا انجام

مہتہ آتمارام کی عدالت میں مولوی کرم دین صاحب کا یہ مؤقف تھا کہ مرزا صاحب نے اپنی تصنیف مواہب الرحمن میں جو لئیم اور کذاب کے الفاظ اس کے لئے استعمال کئے ہیں ان میں سے لئیم کے لفظ کے معنی ہیں ولدالزنا اور کذاب کے معنی ہیں جو ہمیشہ جھوٹ بولتا ہو۔اگرچہ مرزا صاحب اور آپ کے وکلاء کا مؤقف یہ تھا کہ لئیم کا لفظ ان معنوں میں مستعمل نہیں لیکن مہتہ آتمارام نے مولوی کرم دین کے معانی کو صحیح تسلیم کر کے مرزا صاحب اور حکیم فضل دین صاحب کو جرمانہ کر دیا مگر عین اس مقدمے کے دوران مرزا صاحب کو الہام ہوا کہ ''معنی دیگر نہ پسندیم ما'' ترجمہ: ہم کسی اور معنی کو پسند نہیں کرتے (مرزا بشیر الدین محمود احمد تفسیر کبیر، سورۃ النور، صفحہ ۳۸۹ کالم ۲، مرزا غلام احمد قادیانی ۔ اخبار الحکم ۲۴ر مئی ۱۹۰۴ء جلد ۸ نمبر ۱۷ صفحہ ۲ ، تذکرہ صفحہ ۱۴) چنانچہ ۵ر نومبر ۱۹۰۴ء کو مرزا صاحب نے ماتحت عدالت کے فیصلے کے خلاف سیشن جج مسٹرا ے۔ای۔ہری امرتسر کی عدالت میں اپیل کی۔مرزا صاحب کو یقین تھا کہ لئیم کے وہ معنی جو مرزا صاحب کا مؤقف تھا عدالت صرف اُنہی کو بالآخر قبول کرے گی اوران الہامات کی روشنی میں جو ہم نے اس مضمون کی ابتدا میں درج کئے ہیں ضرور نچلی عدالت کے فیصلے کو رد ّکر دیا جائے گا تا کہ مرزا صاحب کا احترام و اکرام واضح ہو سکے۔چنانچہ ایسا ہی ہوا اور عدالت نے ۷ر جنوری ۱۹۰۵ء کو مولوی کرم دین کے خلاف اپیل منظور کرتے ہوئے مقدمے کا فیصلہ مرزا صاحب کے حق میں کر دیا اور مولوی صاحب کے تمام عذرات رد ّکر دیئے گئے ۔ فاضل سیشن جج نے لکھا کہ'' مستغیث (مولوی کرم دین۔ناقل) کذاب اور لئیم وغیرہ الفاظ کا بالکل مستحق تھا تا کہ عوام الناس اس بات کا اندازہ لگا سکیں کہ مستغیث کے قول اور فعل کی کیا اہمیت ہونی چاہیئے۔''(عدالت نے سراج الاخبار میں چھپنے والے مولوی کرم دین صاحب کے مضمون سے ان کی تصنیف کردہ ہونے سے انکار پر لکھا کہ''ان سے (مولوی کرم دین سے ۔ناقل) ایک دانستہ منصوبہ چال بازی اور خلاف بیانی اور جعل سازی کا ظاہر ہوتا ہے۔جس پر بے حیائی سے ایک عام اخبار کی سطروں میں دنیا کے سامنے فخر کیا گیا ہے۔...شہادت سے دلالت ہوتی ہے کہ سوائے مستغیث نے اس تحریر کو جو اس کی بیان کی جاتی ہے شناخت میں اس قدر ٹال مٹول کیا ہے کہ ہم (الحکم قادیان ۲۴ر جنوری ۱۹۰۵ء صفحہ ۷، ۸، تاریخ احمدیت جلد سوم صفحہ ۳۰۹)

اس پر کوئی اعتبار نہیں کر سکتے''۔ا۔سیشن جج صاحب نے نچلی عدالت کے مہتہ رام کے فیصلے اور طویل سماعت کے بارے میں لکھا کہ''بہت افسوس ہے کہ ایسے مقدمے میں جو کارروائی کے ابتدائی مرحلے پر ہی خارج کیا جانا چاہیئے تھا اس قدر

وقت ضائع کیا گیا ہے۔لہٰذا ہر دو ملزمان مرزا غلام احمد و حکیم فضل دین بری کئے جاتے ہیں ۔ان کا جرمانہ واپس دیا جائے گا‘‘( آخری فیصلے کے ساتھ ہی مولوی کرم دین صاحب کے مقدمات کے بارے میں سارے الہامات پورے ہوگئے ۔ مرزا صاحب کو فتح ہوئی۔جہلم کی عدالت میں پیشی کے لئے اختیار کئے گئے سفروں میں بے انتہا برکتیں حاصل ہوئیں۔مولوی کرم دین صاحب نے مرزا صاحب کی اہانت کی پوری کوشش کی مگر خود عدالت سے کذاب اور لئیم کے خطابات پر مہر لگوائی۔ چندولال مجسٹریٹ نے مرزا صاحب کے ساتھ بدسلوکی کی اور مسلسل بدنیتی سے سازش کرتا رہا لیکن ناکام ہوا تنزلی ہوئی اور ہلاک ہوا۔مہتہ آتما رام نے مرزا صاحب سے بدسلوکی کی لیکن بیٹوں سے ہاتھ دھو بیٹھا اور نوبت پاگل پن تک پہنچ گئی اور بالآخر مرزا صاحب کا احترم واکرام قائم کیا گیا۔(الحکم قادیان ۲۴ر جنوری ۱۹۰۵ء صفحہ ۷۔۸ (تاریخ احمدیت جلد سوم صفحات ۳۰۹۔۳۱۰)(مولوی سمیع اللہ فاروقی ۔اظہار حق صفحہ ۱۱۔۱۲،۲۰ (تاریخ احمدیت جلد سوم صفحات ۳۱۱۔۳۱۲)

## ۸۔مولوی کرم دین جہلمی کا انجام

اگرچہ سیشن جج امرتسر کے یہ ریمارکس کہ مولوی کرم دین نہ صرف کذاب اور لئیم بلکہ اس سے بھی زیادہ سخت الفاظ کا مستحق ہے مولوی صاحب کے لئے بڑی ذلت کا باعث تھے بلکہ ان کی باقی زندگی اور بھی دردناک تھی ۔وہ ۱۹۴۶ء تک زندہ رہے اور کئی قسم کی ذلتوں میں سے گزرے مثلاً ۱۹۴۰ء میں انہوں نے ایک ساس اور داماد کا نکاح پڑھا دیا جس پر گردونواح میں شور پڑ گیا اور علماء نے وہاں کے ۲۰۰ افراد کی مولوی صاحب کے خلاف گواہی سننے کے بعد ان کے لئے ننگ اسلام ہونے کا فتویٰ دے دیا۔(اگلے سال یعنی ۱۹۴۱ء میں ان کا بیٹا منظور حسین چکوال کے ایس۔ڈی۔او کو قتل کرکے فرار ہوگیا چند دن بعد پولیس نے مولوی صاحب کو گرفتار کرلیا اور انہیں جگہ جگہ لئے پھرتی رہی ۔اُن کی بیوی بھی کئی دن تک پولیس کی تحویل میں رہی ۔آخر جب ان کے قاتل ،مفرور بیٹے کا کوئی سراغ نہ لگا تو ۲۵ر جولائی ۱۹۴۲ء کو ان کی جائداد کی نیلامی کا حکم دے دیا گیا۔ان کا بیٹا ۲۹ر نومبر ۱۹۴۲ء کو بنوں پولیس کے ہاتھوں ہلاک ہوا جس کی خبر اخبار (پربھارت ) نے تفصیل سے شائع کی اور بالآخر مولوی کرم دین صاحب خود حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ پنجاب میں ۱۹۴۶ء میں ایک چھت کی منڈیر سے گر کر راہی ءملک عدم ہوئے اور اس طرح حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کی عزت پر حملہ آور ہونے والا ایک معاند بھیانک نتائج کا سامنا کرکے خود ذلیل ہوکر مرگیا۔‘‘

قاضی محمد عابد۔اشتہار’’ ننگ اسلام مولوی کرم دین صاحب کی شکست (تاریخ احمدیت جلد سوم صفحہ ۳۱۶)

## ۷۔مخالفین کے انجام پر مرزا غلام احمد صاحب کے تبصرے

ہم نے اس پورے باب میں حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی اور ان کے معاندین کے درمیان چیدہ چیدہ معرکوں کا تذکرہ کیا ہے ۔ یہ سب کے سب رُوحانی اور تائید الٰہی کی بنیاد پر تھے نہ کہ دُنیاوی اثر ورُسوخ ،مال و دولت اور جتھے بندی پر۔ ہر معرکے کا انجام بھی آپ نے پڑھ لیا۔مرزا صاحب نے ان نتائج کو دلیل بنا کر لکھا ہے کہ ’’افسوس کہ میرے مخالفوں کو باوجود اس قدر متواتر نامرادیوں کے میری نسبت کسی وقت محسوس نہ ہوا کہ اس شخص کے ساتھ درپردہ ایک ہاتھ ہے جو ان کے ہر ایک حملہ سے اس کو بچاتا ہے۔اگر بدقسمتی نہ ہوتی تو ان کے لئے یہ ایک معجزہ تھا کہ ان کے ہر ایک حملہ کے وقت خدا نے مجھکو ان کے شر سے بچایا اور نہ صرف بچایا بلکہ پہلے اس سے خبر بھی دے دی کہ وہ بچائے گا۔‘‘(’’یہ عجیب بات ہے۔کیا کوئی اس بھید کو سمجھ سکتا ہے کہ ان لوگوں کے خیال میں کاذب اور مفتری اور دجال تو میں ٹھہرا مگر مباہلہ کے وقت میں یہ لوگ مرتے ہیں۔کیا نعوذ باللہ خدا سے بھی کوئی غلط فہمی ہوجاتی ہے؟ ایسے نیک لوگوں پر کیوں قہر الٰہی نازل ہے جو موت بھی ہوتی ہے پھر ذلت اور رسوائی بھی‘‘( مرزا غلام احمد قادیانی ۱۹۰۷ء حقیقۃ الوحی صفحہ ۱۲۲، (مرزا غلام احمد قادیانی ۱۹۰۷ء حقیقۃ الوحی صفحہ ۲۲۷)’’کوئی بھی ان میں سے یہ سوچتا نہیں کہ یہ تائیدات الٰہیہ کیوں ہو رہی ہیں۔کیا کاذبوں ،دجالوں اور فاسقوں کے یہی نشان ہیں کہ ان کے مقابل پر مباہلہ کی حالت میں خدا مومنوں ،متقیوں کو ہلاک کرتا جائے‘‘’’پر چند مولویوں کی طرف سے روکیں ہوئیں اور انہوں نے ناخنوں تک زور لگایا کہ رجوع خلائق نہ ہو یہاں تک کہ مکے تک سے بھی فتوے منگوائے گئے اور قریباً دوسو مولویوں نے میرے پر کفر کے فتوے دیئے بلکہ واجب القتل ہونے کے بھی فتوے شائع کئے گئے لیکن وہ اپنی تمام کوششوں میں نامراد رہے...اگر یہ کاروبار انسان کا ہوتا تو کچھ بھی ضرورت نہ تھی کہ تم مخالفت کرتے اور میرے ہلاک کرنے کے لئے اس قدر تکلیف اُٹھاتے ۔ بلکہ میرے مارنے کے لئے خدا ہی کافی تھا‘‘( مرزا غلام احمد یانی ۱۹۰۷ء حقیقۃ الوحی تتمہ صفحہ ۱۵۱ مرزا غلام احمد قادیانی ۱۹۰۷ء حقیقۃ الوحی تتمہ صفحات ۲۵۰۔۲۵۱)

(از کتاب (حضرت مسیح موعودؑ کے مخالفین کا انجام۔ مصنفہ ڈاکٹر منظور احمد آف کراچی)

***

# ختم نبوت کانفرنس اور نوائے جنگ لندن



رانا محمد حسن خاں
ایڈیٹر سہ ماہی پیشوا
لندن

خود کو سمجھ رہا ہے جو جنگل کا حکمراں
گیدڑ ہے فقط جیا چیتے کی کھال میں

جس قوم میں مثبت مباحثہ کا گلا گھونٹ دیا جائے وہاں جہالت کا راج ہوتا ہے۔ خود پسندی برداشت کی قوت کو سلب کر لیتی ہے۔ ویسے تو پاکستان میں ہر شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے والے افراد عدم برداشت جیسی بڑی بُرائی میں مبتلا ہیں مگر اس لت کو پروان چڑھانے والے وہ نام نہاد علماء ہی ہیں جو منبر رسول ﷺ کو اپنی ناکام و نامراد حسرتوں کو پورا کرنے کے لیے سیڑھی کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ اور وہ اخبارات، رسائل اور الیکٹرانک میڈیا جو ریٹنگ بڑھانے کے چکر میں قوم کو اندھیروں میں رنگ بھر کر بھٹکنے پر مجبور کر دیتے ہیں۔

گزشتہ دنوں نوائے جنگ برطانیہ نے ختم نبوت پر خصوصی ایڈیشن شائع کر کے نام نہاد علماء کو خوش کرنے کی کوشش کی ہے۔ جماعت احمدیہ جو کہ ایک نہایت پر امن جماعت ہے، دلائل سے بات کرتی ہے۔ اس جماعت کے افراد کی ہمیشہ کوشش ہوتی ہے کہ قرآن کریم اور احادیث مقدسہ سے ہی دلائل دیئے جائیں۔ ایسی پڑھی لکھی جماعت کیخلاف نوائے جنگ کا نام نہاد مولویوں کے ہاتھوں میں کھیلنا سمجھ سے بالاتر ہے۔ اگر نوائے جنگ کے کرتا دھرتاؤں کو نام نہاد مولویوں کے ہاتھوں میں کھیل کر تماشہ بننے کا اتنا ہی شوق ہے تو ایک ایڈیشن اپنے عقیدے کے متعلق شائع کریں۔ ہم یقین دلاتے ہیں کہ نام نہاد مولوی نہ صرف آپ کو کافر قرار دیں گے بلکہ ننگی کا ناچ نچا دیں گے۔ ویسے بھی پاکستان میں سبھی نے مولویوں کی طرف سے دیئے گئے کفر کے ہار پہنے ہوئے ہیں۔ لطف کی بات یہ ہے کہ ایک دوسرے کو کافر کہنے والے تمام فرقوں کے مولویوں نے مل کر جماعت احمدیہ کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا اور پارلیمنٹ سے اس فتویٰ کو قانونی حیثیت بھی دلا دی۔ نوائے جنگ میں بھٹو کو اس واقعہ کا ہیرو قرار دیا گیا ہے۔ کاش نوائے جنگ کی انتظامیہ سے تعلق رکھنے والا کوئی عقل مند مولویوں سے پوچھتا کہ اپنے اس ہیرو کا بینڈ بجانے کے لیے قومی اتحاد کی صورت میں مولوی نو ستارے کیوں بن گئے تھے؟ وہ مولوی جو ایک دوسرے کو مسلمان نہ سمجھنے کی وجہ سے ایک دوسرے کے پیچھے نماز نہیں پڑھتے ایک پلیٹ فارم پر کیوں اکٹھے ہو گئے تھے؟ مولوی کوثر نیازی لکھتے ہیں کہ ایک دفعہ پی۔ این۔ اے کے تضادات کو زیادہ سے زیادہ نمایاں کرنے کی غرض سے میں نے ایک جلسہ عام میں چیلنج دیا کہ اگر یہ لوگ نظام مصطفی کے نفاذ میں اتنے ہی مخلص ہیں اور اس کا اتحاد بھی خلوص نیت پر مبنی ہے۔ تو مولانا شاہ احمد نورانی، مفتی محمود کے پیچھے نماز ادا کر کے دکھائیں اور پھر اس کی قضا بھی ادا نہ کریں۔ (یہ وار بہت سود مند ثابت ہوا تھا۔ کیونکہ یہ دونوں حضرات ایک دوسرے کی امامت میں نماز پڑھنا گناہ جانتے تھے) (اور لائن کٹ گئی از مولانا کوثر نیازی صفحہ ۴۰) مولانا کوثر نیازی جانتے تھے کہ یہ نورانی اور مفتی محمود ہیں، محمود و ایاز نہیں۔ اب یہ مولوی خود عمل نہیں کرتے بس لوگوں کو یہ شعر سناتے ہیں۔

ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا نہ کوئی بندہ نواز

نوائے جنگ میں مولویوں کی طرف سے بھٹو کی موت کے پیچھے احمدیوں کا ہاتھ بھونڈے انداز سے ثابت کرنے کی کوشش کرنا پرلے درجے کی ناانصافی اور سچائی کا خون کرنا ہے۔ مسعود محمود کو احمدی ثابت کرنا مولوی کا کام ہے۔ جہاں تک بھٹو کو پھانسی دیئے جانے کا تعلق ہے نوائے جنگ ہی میں لکھا ہے کہ ۷۴ء کی تحریک ختم نبوت کے دوران علماء کے ایک وفد نے بھٹو سے ملاقات کی، اس ملاقات میں علماء نے قادیانیوں کی سیاسی سازشوں سے آگاہ کیا، جب علماء ملاقات سے واپس ہو رہے تھے تو بھٹو مرحوم نے قائد وفد کو پیچھے سے آواز دے کر بلایا اور کہا ''مولوی صاحب! میں اس مقدس اور عظیم مطالبے کو دل و جان سے قبول کر چکا ہوں اور انشاء اللہ میری حکومت برسوں پرانے اس فتنے کا آئینی سدّ باب کر دے گی مگر یہ حقیقت بھی جانتا ہوں کہ اس فیصلے کے بعد آپ لوگ میری گردن میں پھانسی کے پھندے کی قربانی کا تقاضہ کر رہے ہوں گے۔'' نوائے جنگ ہی میں روزنامہ مشرق کے سرورق کا عکس موجود ہے اس پر لکھا ہے کہ '' آئین اور قانون کی رُو سے حضرت محمد ﷺ کے بعد ہر شکل اور ہر معنی میں نبوت کے دعوے دار اور اسے پیغمبر یا مصلح ماننے والے افراد غیر مسلم ہیں۔'' اب ذرا مفتی حامد رضا خان سے کیا گیا ایک سوال اور اس کا جواب ملاحظہ فرمائیں۔ سوال: '' سچے مسیح رسول اللہ وکلمۃ اللہ کی نسبت یہ سوال کہ اس دوبارہ رجوع میں وہ نبی نہ رہیں گے اور وہ نبوت یا رسالت سے خود مستعفی ہوں گے یا ان کو خدائے تعالیٰ اس عہدہ جلیلہ سے معزول کر کے اُمتی بنا دیئے گا؟'' جواب

:''حاش اللہ نہ وہ خود مستعفی ہوں گے نہ کوئی نبی نبوت سے استعفیٰ دیتا ہے نہ اللہ عزوجل انہیں معزول فرمائے گا نہ کوئی نبی معزول کیا جاتا ہے وہ ضرور اللہ تعالیٰ کے نبی ہیں اور ہمیشہ نبی رہیں گے اور ضرور محمد رسول اللہ ﷺ کے اُمتی ہیں اور ہمیشہ اُمتی رہیں گے۔'' پھر فرماتے ہیں:

''اس عہد عظیم پر حضرت رُوح اللہ علیہ الصلاۃ والسلام اُتریں گے اور باوصف نبوت ورسالت محمد رسول اللہ ﷺ کے اُمتی وناصر دین ہو کر رہیں گے۔''

(فتاویٰ حامدیہ از مفتی حامد رضا خاں قادری صفحہ ۲۰۶، ۲۰۷، ۲۰۹)

اب صورت حال یہ بنتی ہے کہ اُمت محمدیہ میں آنے والا نبی بھی ہوگا اور اُمتی بھی جماعت احمدیہ کا موقف ہے کہ حضور ﷺ کی پیشگوئیوں کے مطابق آنے والا بانی جماعت احمدیہ کی صورت میں آ چکا ہے اور غیر احمدیوں کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کی پیشگوئیوں کے مطابق آنے والا ابھی نہیں آیا۔ پس آئین پاکستان کی رُو سے نا صرف احمدی غیر مسلم ہیں بلکہ آنے والے کو نبی ماننے کی وجہ سے غیر احمدی بھی غیر مسلم ٹھہرتے ہیں۔ نوائے جنگ میں ایک اشتہار بھی چھپا ہے جس میں لکھا ہے کہ'' گستاخان رسول قادیانیوں کی بوتل شیزان سے پینے والے کل کس منہ سے حشر کے میدان میں شافع محشر محمد رسول اللہ ﷺ سے جام کوثر مانگے گا؟'' (شیزان فیکٹری اور دیگر اداروں کے بلا اجازت لوگو شائع کرنے پر ادارہ نوائے جنگ کے خلاف مقدمہ دائر کیا جاسکتا ہے) شیزان کی مصنوعات حلال اور شیریں پھلوں آم، ایلچی اور دوسرے رسیلے پھلوں سے تیار ہوتی ہیں۔ شیزان کے مشروبات کا مقابلہ کوئی دوسرا مشروب نہیں کرسکتا۔ جس کی وجہ خدا خوفی اور اعلیٰ معیار ہے۔ اب ہم نوائے جنگ اور مولویان سے پوچھتے ہیں کہ علماء کونسل کا چیئرمین جسے شراب کے کریٹوں سمیت تھانے لایا گیا اور اس کے ماتحت مولوی اور ان کے پیروکار، یہود ونصاریٰ کے مال پر عیاشی کرنے والے، کیا عورتوں کے جسم نوچنے والے، پورنوگرافی کرنے اور دیکھنے والے، مال لوٹنے والے، ایک دوسرے کو کافر اور مُرتد کہہ کر مسلمان کہلانے والے ، جہاد کے نام پر معصوم لوگوں کی جان لینے والے، اقلیتوں کی عبادت گاہوں اور مسجدوں کو فرقہ واریت کے جنون میں مسمار کرنے والے اور عبادت گزاروں کو خُون میں نہلانے والے، قرآن اور حدیث کے متوازی عقائد گھڑنے والے، ناچ گانے کے متوالے اور قوالی کے نام پر میوزک سے دِل بہلانے والے، فحاشی اور عریانیت میں ڈوبے ہوئے مدہوش راہبر، مال ودولت کے لیے ایمان بیچنے والے، جھوٹے گواہ اور وکیل، رشوت خور، سود خور، زکوۃ چور، ملاوٹ کرنے والے، بیواؤں اور یتیموں کا مال کھانے والے، قبضہ کی ہوئی زمین پر مساجد بنانے والے اور چوری کی بجلی سے مساجد اور مدرسے روشن کرنے والے، بچوں سے زیادتی اور کم سن بچیوں کی شادی کرنے والے، قرآن سے بچیوں کی شادی کرانے والے، غیرت کے نام پر بچوں اور بچیوں کی زندگی لینے والے، ونی اور کاروکاری کے نام پر عورتوں کی زندگیوں سے کھیلنے والے، اغواء برائے تاوان کے مُجرم، نا انصاف میڈیا والے اور انصاف کرنے والی عدالتوں کے نا انصاف منصف، فلمی اور اشتہاری کمپنیوں کے مالک اور فلموں سے دِل بہلانے والے، مسلمانوں کو نماز سے روکنے والے، حج سے روکنے والے، قرآن کی تلاوت پر تلملانے والے، کلمہ کی توہین کرنے والے، کلمہ گو مسلمانوں کو کافر اور مُرتد قرار دینے والے، السلام علیکم کہنے اور اذان دینے پر مقدمات درج کروانے والے اور پھر ان پاکیزہ جُرائم پر سزائیں سُنانے والے جج رسول اللہ ﷺ سے جام کوثر پا سکتے ہیں؟ یا صرف شیزان جیسے فرحت انگیز مشروب کا بائیکاٹ کر کے تمام جرائم سے نجات پا کر جام کوثر کے مستحق ہو جائیں گے؟ مولانا طاہر اشرفی کے شراب سمیت پکڑے اور تھانہ سے چھوٹ جانے پر ایک صاحب نے ازراہ تفنن کہا ہے کہ شکر ہے مولانا سے شیزان کی بوتل برآمد نہیں ہوئی۔ نوائے جنگ ۹ ستمبر ۲۰۱۵ء میں مولویوں نے وہی بے وزن وبے دلائل باتیں کی ہیں جنہیں وہ تقریباً ایک سو پچیس سال سے دُہرا رہے ہیں۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ مولویوں کی ہر قسم کی دھماچوکڑی اور بے ہودہ پروپیگنڈا کے باوجود ۲۰۷ ممالک میں قائم جماعت احمدیہ ۱۲۵ برس سے ترقی کی مسلسل منازل طے کرتی چلی جا رہی ہے۔ یہ بات مولوی حضرات کے لیے لمحہ فکریہ ہونی چاہیے۔ انہیں سوچنا چاہیے اور ان وجوہات کو تلاش کرنا چاہیے کہ جماعت احمدیہ کی مولویوں کی طرف سے شدید مخالفت کے باوجود ترقی کا راز کیا ہے۔ امسال ۱۱۳ ممالک سے تقریباً ۱۳۹ اقوام کے ۵ لاکھ ۶۷ ہزار افراد نے جماعت احمدیہ میں شمولیت اختیار کی ہے۔ ترجمان القرآن کے مدیر صاحب لکھتے ہیں کہ ''میں اکثر اوقات اس پر غور کرتا ہوں کہ کیا وجہ ہے کہ مرزا غلام احمد کو اپنے مشن میں اس قدر کامیابی حاصل ہوئی؟ مجھے مرزا صاحب کی کامیابیوں کا سلسلہ لامتناہی نظر آتا ہے۔ مرزائیوں کی حفاظت کے سامان غیب سے پیدا ہو جاتے ہیں۔ خود دوسری طرف مرزائیوں کے مخالفین کی تباہی کے سامان بھی غیب سے ظہور میں آ جاتے ہیں۔'' (ترجمان القرآن اگست ۱۹۳۴ء صفحہ ۵۷، ۵۸) مولوی حضرات ذرا سوچیں تو سہی کہ احمدی اللہ کے فضلوں پر سجدہ شکر بجالاتے ہیں اور آپ خود ساختہ خدائی فوج دار بن کر لوگوں کو مشتعل کر رہے ہیں۔ احمدیوں کا خلیفہ اپنی جماعت کے افراد کو کہہ رہا ہے کہ ''ہر احمدی کا فرض ہے کہ جہاں وہ عدل واحسان اور ایتاء ذی القربیٰ کو اپنی زندگی پر لاگو کرے وہاں اس پیغام کو دنیا کے ہر شخص تک پہنچائے۔'' اور آپ مولوی حضرات جماعت احمدیہ کی دشمنی میں عدل وسچائی کا خون کرنے کو بھی نیکی قرار دیتے ہیں۔ جماعت احمدیہ قرآن حکیم کے ۷۰ زبانوں میں ترجمہ کر کے لوگوں کے دل منور

کر رہی ہے اور مولوی حضرات سارا سال چندے مانگتے رہتے ہیں اور عید کے چاند پر پھٹ کر لوگوں کے لیے مصیبت بن جاتے ہیں۔اللہ تعالیٰ اُمت کو ہدایت کی راہ دکھائے اور عقل سلیم عطا کرے۔مولوی حضرات کو اپنے فسادانہ روّیے پر غور کرنے کی توفیق دے تاکہ وہ اُمت مسلمہ کے لیے رحمت بنیں نہ کہ راہزنوں کا ٹولہ۔آمین یا ربّ العالمین۔نوائے جنگ ہی میں ایک مولوی نے اپنے اصلی اور حقیقی دکھ کا رونا رویا ہے اور تسلیم کیا ہے کہ وہ کچھ نہیں کر سکتے۔چنانچہ لکھتے ہیں کہ ''آج قادیانیت کا ناسور ایک الگ تھلگ مذہب کی حیثیت اختیار کر چکا ہے۔اس کی وجہ اسلامی نظام خلافت کا نہ ہونا ہے۔اُمت کو اس فرض اوّل کا حق ادا کرنا ہوگا بصورت دیگر اُمت ایسے ہی گمبھیر مسائل کا شکار رہے گی۔'' جماعت احمدیہ میں گزشتہ تقریباً ایک سو دس سال سے نظام خلافت قائم ہے۔جماعت احمدیہ کی شان وشوکت کی اصل وجہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جاری کردہ نظام خلافت ہی مانی جاتی ہے۔یقیناً مولوی صاحب کو دوسرے مولوی حضرات کے ساتھ مل کر اسلامی خلافت کا نظام جاری کرنا چاہیے۔اگر احمدیت کو کچلنے کے لیے اور تمام گمبھیر مسائل کے حل کے لیے خلافت ضروری ہے تو اسے جلد از جلد قائم کریں۔نیک کام میں دیر کس بات کی۔جب تک مولوی حضرات یکسوئی سے یہ نیک کام نہیں کر لیتے اس وقت تک غیر متعلقہ موضوعات پر وقت قطعاً ضائع نہ کریں۔لیکن یاد رہے مولویوں کے ہیرو بھٹو صاحب مولویوں کے متعلق فرما گئے ہیں کہ'' مولوی کسی اور چیز پر تو متفق ہو سکتے ہیں لیکن ''اسلام'' پر کبھی بھی ایک رائے قائم نہیں کر سکتے۔''(بھٹو کے آخری ۳۲۳ دن از کرنل رفیع الدین صفحہ ۶۶۔اس کتاب کا ذکر بھی نوائے جنگ میں موجود ہے) اگر مولوی حضرات خلافت جیسا پیارا اسلامی نظام قائم کرنے میں باہمی جھگڑوں کی وجہ سے ناکام رہیں تو ہم عوام الناس کی خدمت میں درج ذیل شعر پیش کریں گے۔

تا توانی دور شو از یار بد    یار بد بدتر بود از مار بد

''جہاں تک ہو سکے بُرے دوست سے دور رہ کیونکہ بُرا دوست بُرے سانپ سے بھی بدتر ہوتا ہے۔''

***




# اوریا مقبول جان ڈاکٹر عبد السلام اور یزید کی یونیورسٹی



اصغر علی بھٹی۔مغربی افریقہ



علم پڑھیا اشراف نہ ہوون    جیہڑے ہوون اصل کمینے
پتّل کدی نئیں سونا بندا    بھانویں جڑیئے لعل نگینے
شوم تھیں کدی نئیں صدقہ ہوندا    پاویں ہوون لکھ خزینے
بلھیا بھاج توحید نئیں جنت ملنی    بھانویں مریئے وچ مدینے

ماضی قریب کے برصغیر میں جناب مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی کے مخالفین اس بات کی بہت شکائت کرتے نظر آتے ہیں کہ آپ نے لفظ کتے کو حد سے زیادہ اہمیت دی اور اپنے مخالفین کے لئے اس کا بے دریغ استعمال نہ صرف خود کیا بلکہ اپنے شاگردان کرام کو بھی سکھایا۔ایک موقعہ پر آپ نے کتے کے ساتھ ناپاک کا لاحقہ جوڑتے ہوئے یوں ارشاد فرمایا''ابوالکلام آزاد،حسین احمد مدنی،مفتی کفائت اللہ دہلوی،خان عبدالغفار خاں سرحدی گاندھی،عبدالشکور لکھنوی،احمد سعید،شبیر احمد عثمانی،عطاء اللہ شاہ بخاری،فرقہ احرار اشرار بھی فرقہ نیچریت کی ایک شاخ ہے اس ناپاک فرقے کے بڑے بڑے مکلبین (کتے) یہ ہیں۔

(تجانب اہل السنۃ،صفحہ 160 بحوالہ اعلیٰ حضرت،حیات اور کارنامے صفحہ 27)

آپ کے ایک شاگرد رشید مولوی محمد عمر اچھروی صاحب نے مزید ایک قدم آگے بڑھایا اور مولویانہ جوش میں یہاں تک کہہ گئے''مصنف مذکور(مولوی اشرف علی صاحب تھانوی دیوبندی ناقل) کو جو قرآن شریف نبی کریم ﷺ پر اترا ہے اس کی اتباع کی کیا ضرورت ہے کسی لڑکے،یا دیوانے یا کتے وغیرہ کے نازل شدہ قرآن پر ہی ایمان لے آئے اور آؤ آؤ کرتا پھرے'' (مقیاس حنفیت ص 211 بحوالہ پڑھتا جا شرماتا جا ص 26 مصنف حافظ عبد الرشید حال مقیم اسلامک اکیڈمی مانچسٹر شائع کردہ اسلامک کیڈمی 19 چارٹن ٹیریس آف اپر بروک سٹریٹ مانچسٹر انگلینڈ مکتبہ عزیزیہ ۱۳ اردو بازار لاہور) مولویان کرام کی ایسی ہی بیان بازیوں کی شائد تصویر کشی کرتے ہوئے دیوبندی صحافی و مولوی جناب آغا شورش کاشمیری صاحب نے ایک دفعہ بڑے دکھ سے لکھا تھا کہ

زباں بگڑی قلم بگڑا روش بگڑی چلن بگڑا
خود اپنے ہاتھ سے کافر گروں کا پیرہن بگڑا
چلا تکفیر کا جھکڑ کہ شرق و غرب کانپ اٹھے
اٹھی دشنام کی آندھی مزاج اہرمن بگڑا

گزشتہ روز جناب اوریا مقبول جان صاحب کو فزکس ڈیپارٹمنٹ میں نام کی

تبدیلی کے حوالے سے ڈاکٹر عبدالسلام صاحب کے خلاف ہرزہ سرائی کرتے ہوئے اور ان کو یزید سے تشبیہ دیتے سنا تو مجھے جناب آغا شورش کاشمیری صاحب کے مندرجہ بالا الفاظ یاد آ گئے۔آپ فرمار ہے تھے کہ قوم جیسے یزید سے نفرت کرتی ہے اب بتاؤ کہ یزید کے نام پرتم کوئی نام رکھ سکتے ہو۔اور یا مقبول جان صاحب سچ ہی کسی نے کہا تھا کہ عقل کی حد ہوسکتی ہے مگر بے عقلی کی نہیں۔

دوستو آج مجھے یہ ذکر نہیں کرنا کہ ڈاکٹر عبدالسلام صاحب کیا تھے اور کیا نہیں تھے۔ اُنہوں نے ملک کے لئے کیا کیا اور کیا نہیں کیا؟۔وطن کو انہیں کیا دینا چاہئے تھا اور کیا نہیں ۔اور اور یا صاحب نے اُن کو یزید سے تشبیہ دے کر اُن کے مقام کے ساتھ کیا نتھی کر دیا؟ آج مجھے سب یہ ذکر نہیں کرنا کیونکہ ایک بونا اگر ایک اونچے قد کاٹھ والے سے نفرت نہیں کرے گا تو اور کیا کرے گا؟ اس لئے ان کو یہ نفرت مبارک لیکن مجھے جو بات کرنا ہے وہ ان کی یزید سے تشبیہ کی منافقت پر ہے۔یہ تو ایک عام فہم سی بات ہے کہ دو چیزوں میں تشبیہ دینے کے لئے کوئی چیز تو common ہوتی ہے۔چلیں ڈاکٹر صاحب کی خدمات اور ان کی مثبت شخصیت کو کچھ دیر کے لئے بھول جاتے ہیں اور اوریا صاحب کی نظر سے اُن کو دیکھتے ہیں کہ اُنہوں نے یزید والی مثال کیوں دی؟ ان کے نزدیک یزید نفرت کا سمبل ہے۔اور احمدی ہونا بھی۔اس لئے دونوں پاکستانی قوم کی نظر میں قابل نفرت ہیں۔لیکن اور یا صاحب مثال تو آپ نے دے دی مگر ہمت کریں اور قوم کو پورا سچ بتائیں کیا واقعی آپ اور آپ کا پورا ٹبر یزید سے نفرت کرتے ہیں؟ یہ کس قبیلے کی آواز ہے ''سیدنا حسن حکومت کو بچوں کا کھیل سمجھتے ہوئے کسی کی کچھ پروانہ کرتے تھے اور بزرگوں کے سمجھانے کے باوجود بھی بعض اوقات جو دل میں آتا کر گزرتے تھے۔'' اور یہ کس فرقے کے ایمانیات ہیں ''حضرت حسین تو آنحضور ﷺ کے سفر عقبیٰ کے وقت 5 سال کے معصوم بچے تھے انکو جلیل القدر صحابی کہنا غلط ہے۔'' اور یہ کس دانشور مولوی کا قول ہے کہ'' امیر المومنین یزید کی مخالفت کے لئے سیدنا حسین معاویہ کی وفات کے منتظر تھے جونہی انہیں سیدنا معاویہ کی رحلت کی خبر ملی تو اپنے دلی مقصد کی برآوری کے لیے اٹھ کھڑے ہوئے۔امیر کی اطاعت سے گریز اور اپنی خلافت کی طلب کے نتائج پیدا ہونے تک آپ نے جو کچھ کیا وہی دراصل اس تمام مسئلہ کی روح رواں ہے جسے سمجھ لینے کے بعد قارئین با آسانی اس نتیجہ پر پہنچ جائیں گے کہ سیدنا حسین نے خود ہی ایسے حالات پیدا کئے تھے جو بالا آخر واقعہ کربلا پر منتج ہوئے۔'' اور یہ بھی بتائیے کہ اسلام آباد کی کس مسجد کے خطیب کا یہ خطبہ جمعہ ہے کہ ''سیدنا حسین کوفی تفرقہ بازوں کے سہارے سرکردہ مسلمانوں کی مرضی کے خلاف حکومت کا تختہ الٹنے کے لیے کوفہ روانہ ہو گئے۔یہ وہ باتیں ہیں جنہیں تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے مسلمان اچھی طرح جانتے ہیں۔یہ تاریخی حالات واضح طور پر ثابت کرتے ہیں کہ امیر المومنین یزید کی خلافت سیدنا علی کی خلافت سے بوجہ خانہ جنگی کے بدرجہ اولیٰ اور اتفاق کی حامل تھی'' اور یہ بھی بتائیے کہ یہ کس سپاہ کے امیر صاحب کا فرمان ہے کہ''اہل حق پر حقیقت سورج کی طرح روشن ہے کہ سب خلافت حاصل کرنے کا جھگڑا تھا اور خلافت کی آرزو میں کربلا کا حادثہ پیش آیا۔''اور یہ کس پاکستانی سینیٹر صاحب کے دل کی اصلی اسلامی قابل محبت آواز ہے کہ یزید صالح تھا اور دنیائے اسلام میں اس کا کردار بہت بلند تھا''وہ پہلے شخص تھے جنہوں نے عربوں کے دل جیت کر بہادر ترین عرب کا خطاب حاصل کیا اس بہادر صالح امیر یزید کے بارے میں تو دنیا کو یہاں تک غلط راہ پر ڈال دیا گیا ہے کہ آج اس اسلام کے سپوت کا نام لینا بھی بڑی جرات اور صبر آزمائی کا کام ہے۔میری دانست میں دنیا اسلام کے اس بہادر ترین عرب امیر یزید کا کردار بہت بلند تھا''۔اور ہمت کر کے یہ بھی بتائیے کہ پاکستان کی قومی اسمبلی،صوبائی اسمبلیوں،سینیٹ اور اسلامی نظریاتی کونسل میں نمائیندگی کرنے والی کس پاکستانی مذہبی پارٹی کے درج ذیل عقائد ہیں''امیر المومنین یزید مظلوم شخصیت ہے۔'' ''یزید خلیفہ برحق ہے۔''''حضرت حسین نے بے موقعہ افتراق وعداوت پیدا کر کے امت مسلمہ کا شیرازہ بکھیر دیا۔'' ''کربلا کا واقعہ مذہبی جنگ نہ تھی بلکہ سیاسی تھا۔'' ''امیر المومنین یزید کی تکفیر کرنا غلط ہے۔'''' بتاؤ وہ کونسا اسلام ہے جو حضرت امام حسین کی شہادت سے زندہ ہوا۔؟؟'' ''واقعہ کربلا نے اسلام کو مردہ کر دیا۔'' ''امام حسین نے خلیفہ برحق یزید کے خلاف خروج کیا۔'' اور یا مقبول صاحب اگر اس فرقے اور اس سپاہ کا نام زبان پر لاتے ہوئے ہکلاہٹ محسوس ہو رہی ہے تو مجھے بتانا میں آپ کی مدد کروں گا۔کیونکہ حق بات تو یہی ہے کہ آپ اور آپ کی قبیل کے ان مولویان کو ہر معصوم اور ہر حسین سے نفرت ہے اور ہر یزید ہی آپ کا خلیفہ برحق ہے۔اسی لئے تو آپ شوق سے گلی گلی،شہر شہر بائیکاٹ کے بینرز لگواتے ہو اور معصومین کے لئے روز نئی کربلا بناتے ہو مگر ساتھ کے ساتھ منافقت کی زبان میں مکر بھی جاتے ہو۔چلو مزید یاد دہانی کرواتا ہوں مولوی عبداللہ مرحوم لال مسجد اسلام آباد کے امام اور مولوی عبدالعزیز المعروف مولانا برقعہ پوش کے والد ماجد تھے۔بلاشبہ دیوبندی حضرات میں ان کا بڑا نمایاں مقام تھا۔جبکہ دوسری طرف مولوی محمد موسیٰ بھٹو سکہ بند دیوبندی ہونے کے ساتھ ساتھ ایک عدد ماہنامہ''بیداری'' کے اڈیٹر بھی تھے۔دونوں میں ایک بات پر جھگڑا ہو گیا۔مولانا محمد موسیٰ بھٹو اس دلچسپ لڑائی کا حال بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:'' مولانا محمد عبداللہ صاحب خطیب لال مسجد مرحوم ہمیشہ یزید کی حمایت کرتے اور اہل بیت کی تنقیص کیا کرتے تھے۔وہ کراچی اور لاہور سے ناصبیوں اور یزیدیوں کی کتب منگوا کر تقسیم کیا کرتے تھے۔یہ آں مرحوم پر الزام نہیں بلکہ مولانا مرحوم کا یزیدی ہونا خود انہیں کے خطوط اور تحریرات سے حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ بھی اپنے ماہنامہ حق چار یار میں حتمی دلائل سے ثابت کر چکے ہیں۔اسی طرح محمد عظیم الدین صدیقی نے ایک کتاب بنام......''سیدنا یزید رحمۃ اللہ علیہ''......شائع کی اور مولانا کو بھیجی۔کتاب ملنے پر آپ نے انکو درج ذیل خط لکھا جو تقریظ کی صورت میں اس کتاب میں شامل ہے۔

محترم السید الاستاد المکرم محمد عظیم الدین صدیقی صاحب سلام مسنون خط ملا۔ آج ہی شیخ القرآن (مولوی غلام اللہ خان راولپنڈی) سے بات کی کتاب حیات سیدنا یزید ان کو ابھی تک نہیں ملی۔ تبصرہ اور رائے کی درخواست بھی کی۔ انہوں نے قبول فرمالیا۔ ویسے بھی وہ حضرت امیر یزیدؒ کے بارے میں وہی عقیدہ رکھتے ہیں جو ہمارا ہے۔ لیکن وہ بھی میری ہی طرح برملا اظہار بوجوہ نہیں کرتے ...... نہ معلوم ہماری کب چلے گی؟ کوئی آنے والا نہیں ورنہ دستی کتب منگواتا۔'' اور یا مقبول جان صاحب یہ آپ کے ممدوح اور پیارے کس یزید کی عظمت کے انتظار میں مرے جارہے ہیں۔ بولو تو سہی۔ ذرا بتاؤ تو سہی۔ ہر کام میں منافقت، ہر گام میں جھوٹ، دل میں کینہ اور ہونٹوں میں لمبی زبان۔ محبت کرنا اور عزت دینا تو آ ہی نہ سکتی تھی مگر آپ تو نفرت کرنا بھی نہ سیکھ سکے۔ شائد آپ جیسے ہی ایک نیم دانشور، نیم مولوی اور ریٹائرڈ سرکاری بابو کے لئے ایک فل وقتی مولوی جناب شورش صاحب نے ہفت روزہ چٹان کے 19 مئی 1952ء کے شمارہ 20 کا ایک ضمیمہ شائع کیا جس میں فرمایا تھا ''اختر علی خاں تمہارے اخبار کی زد سے کون بچا؟ تم نے کسے گالی نہیں دی۔ ایک نام بتاؤ جس کا تم نے قصیدہ لکھا ہو اور دوسری دفعہ گالی نہ دی ہو۔ اختر علی خاں تمہاری فطرت کے صحیح خدوخال صرف اس ایک فقرے میں سموئے جاچکے ہیں ''تم دولت والے کے پیچھے چلتے اور ڈنڈے والے کے آگے آگے دوڑتے ہو'' اور یا صاحب آپ ایک اچھے سرکاری بابو ہوگے۔ ایک اچھے ڈرامہ نویس ہوگے۔ آپ کے گلے کا والیم بکس بھی اچھا ہے۔ میں نے آپ کو اچھے اونچے سُر میں چیختے اور دوسروں کو بے عزت کرتے دیکھا۔ یقیناً آپ یہ کام اچھا کر لیتے ہو لیکن یہ کس نے آپ کو کہہ دیا کہ آپ ایک مفتی بھی ہو۔ جناب شورش صاحب کی ہی ایک اور نصیحت آپ کے نام کرتا ہوں جو اُنہوں نے مولوی اختر علی خان فرزند گرامی مولانا ظفر علی خان کو دی تھی ''اختر علی خاں گریباں میں جھانکو۔ اپنی موٹائی اور گولائی کو دیکھو۔ اپنی چربی کو پگھلاؤ اپنے ضمیر کو ٹٹولو پھر سوچو کہ تم کیا ہو رب ذوالجلال کی قسم! تم سے بڑھ کر ضمیر فروش۔ کذاب قوم کا تاجر۔ غدار۔ دانی الطبع اور خائن آج تک کرہ ارض میں پیدا نہیں ہوا۔ تم سالک کے الفاظ میں ''شوردار مٹی کی پیدوار ہو'' محمد علی مرحوم نے تمہارے متعلق کہا تھا ''کمہار کا..... جس کے ...... پر مٹی لگی دیکھتا ہے اس کے پیچھے ہوجاتا ہے''۔''

(ہفت روزہ چٹان کے 19 مئی 1952ء کے شمارہ 20 کا ایک ضمیمہ بحوالہ مذہب کا سرطان صفحہ 106 تا 108 زیر عنوان ''جہاد شورش مصنفہ کوثر جمال ناشر لڑکیاں کہانیاں پبلی کیشنز سانده کلاں لاہور)

اور یا صاحب یہ بات درست ہے کہ آج کے پاکستان میں آپ جیسے لوگ کسی بھی عزت دار کے در پے ہوسکتے ہیں مگر سالک صاحب نے بہت پہلے سے کہہ رکھا ہے کہ ''جو شخص حفظ مراتب نہیں کرتا اس کی زندیقیت میں کسی کو شبہ نہیں۔ کسی کو توفیق نہیں ہوتی کہ اس بے ادب کو برسرجلسہ ٹوک ہی دے۔ جب تک قوم خود اپنا مذاق درست نہ کرلے گی اس قوم کے خودغرض فرعون برابر اس پر مسلط رہیں گے''۔ (اخبار انقلاب 5 اگست 1936ء)

آغا شورش کاشمیری اور سالک صاحب تو ایک بڑا نام تھے ان کی نصائح اور ان کے الفاظ تاریخ کا حصہ ہیں مگر میں تو ایک عام قاری کی حیثیت سے آپ کو یہی یاد کرواؤں گا کہ عزتیں دینا سیکھیں ورنہ عزتیں اُچھالنے والے، خواہ علماء کے سابقے لاحقے والے بھی ہوں تو بھی تاریخ کے کوڑے دان کے علاوہ ان کی کہیں جگہ نہیں ہوتی۔

جے کر دین علم وچ ہوندا تے سر نیزے کیوں چڑھدے ہو
اٹھاراں ہزار جو عالم آہے سن اوہ اگے حسین دے مردے ہو
جے کجھ ملاحظہ سرورؐ دا کردے تے خیمے تمبو کیوں سڑدے ہو
جے کر مندے بیعت رسولی تاں پانی کیوں بند کردے ہو
ہے صادق دین تساں دے باہو جو سر قربانی کردے ہو



## ابن کریم

خلافت کی گھنی چھاؤں میسر آگئی ہم کو
یہ دولت بعد صدیوں کے میسر آگئی ہم کو
نہیں دارو رسن کا خوف نہ زنجیریں ہیں
سدِّ راہ امامت ہی کچھ ایسی یہ میسر آگئی ہم کو
بھٹکتے ہیں وہ ہر سو، ٹھوکریں کھاتے ہیں در در کی
بصیرت کی مگر ہر رَہ میسر آگئی ہم کو
اُدھر ظلمت کے گہرے سائے ہیں
اور خوف کے بادل اِدھر روشن تریں صبح میسر آگئی ہم کو
ستم کے ہر جزیرے سے صحیح سالم گزرنا ہے
''ہے آگ اپنی غلامی میں'' میسر آگئی ہم کو
نہیں ہے جان کی پروا کروڑوں بار واریں گے
یہاں قربان گہ ایسی میسر آگئی ہم کو
''مرے مسرور تیرے ساتھ ہوں'' مالک نے فرمایا
یہی کنجی دعاؤں کی میسر آگئی ہم کو
یہاں پیتے ہیں صبح و شام اور پھر جھومتے ہیں ہم
کہ اک روحانی آپ جُو میسر آگئی ہم کو
اے حافظؔ خوش نصیبی کا سُہانا دور آیا ہے
کہ طاعت بھی عقیدت بھی میسر آگئی ہم کو



# عمران خان صاحب کی ریاستِ مدینہ اور سیالکوٹ حملہ کیس

اصغر علی بھٹی مغربی افریقہ

ابھی دو دن قبل پاکستان کے متوقع وزیر اعظم جناب عمران خان صاحب اپنی ممکنہ حکومت کے پہلے سو دن کے پلان کا اعلان کرتے ہوئے اُسے ریاست مدینہ کے ماڈل پر استوار کرنے کی بات کر رہے تھے۔ اور فرما رہے تھے کہ ریاست مدینہ کیا تھی وہ پہلی فلاحی ریاست تھی جس میں قانون کی نظر میں سب برابر تھے۔ جس میں قانون طاقت ور کے لئے الگ اور کمزور کے لئے الگ نہ تھا۔ جس میں فرات کے کنارے ایک کتا بھوکا مرجانے پر حضرت عمرؓ اپنے آپ کو قصوروار بتاتے تھے۔ ریاست مدینہ کے حوالے سے آپ کی بات تو سو فیصد درست ہے کہ وہ ریاست یقیناً ایک آئیڈیل اور فلاحی ریاست تھی۔ اگر اس ریاست میں ہم آنحضور ﷺ کو مقام نبوت سے ہٹ کر ایک سربراہ ریاست مملکت کے طور پر بھی دیکھیں تو بھی فلاح کے تمام پیمانے اپنی اکمل ترین صورت میں پریکٹیکل صورت میں نظر آتے ہیں۔ اور عمران خان صاحب آپ کی یہ بات بھی سو فیصد درست ہے کہ اس فلاحی ریاست کی اساس تھی قانون کی حکمرانی اور ظلم کے خلاف جہاد۔ لیکن ان تمام خوبصورت باتوں اور آپ کی رومانوی شخصیت اور مستقبل کے سہانے پاکستان کے سپنوں کے ساتھ کیا کریں جب آپ کے ٹیم کے سیالکوٹی ممبر جناب حافظ حامد رضا صاحب کے کل کی ''فتوحات'' کے بعد کے خطبہ مبارکہ کو سنتے ہیں اور اس واقعہ کو گزرے 12 گھنٹے سے زائد ہو گئے ہیں مگر آپ کی طرف سے بھی اس پر کسی قسم کے ردعمل کا اظہار نہیں کیا گیا ہے۔

جناب عمران خان صاحب یا تو آپ ریاست مدینہ اور نبی پاک ﷺ جیسی طرز حکومت سے علیحدگی کا اعلان کر دیں یا مولوی حافظ حامد رضا صاحب جیسے ممبران کے شنیع اعمال سے برآت کا اظہار کریں جو ایک ہجوم لے کر طاقت کے زعم میں کسی بھی اقلیت کی عبادت گاہ پر حملہ کر دیں کہ اس عبادت گاہ کی یہ چیز مجھے ناپسند ہے اس لئے میں اپنے جتھے کے ساتھ اسے مسمار کرتا ہوں۔ ریاست مدینہ تو دور کی بات یہ تو ایک عام فہم سی بات ہے کہ ریاست میں کوئی مسلم ہو یا کافر۔ کوئی اکثریت میں ہو یا اقلیت میں سب کی جانمال اور عزت کی حفاظت کرنا ریاست کی اول ذمہ داری ہے۔ ظلم صرف یہ نہیں ہے کہ حافظ حامد رضا صاحب سینکڑوں لوگوں کا مجمع لے کر جماعت احمدیہ کی 100 سال سے پرانی مسجد پر حملہ آور ہو گئے۔ عبادت گاہ کے تقدس کو پامال کیا، ہتھوڑوں سے میناروں کو چکنا چور کیا، قرآن مجید کے نسخوں کو نکال کر پھاڑ دیا، محراب میں کھڑے ہو کر پیشاب کیا، جو ہاتھ میں آیا تہس نہس کر دیا، دیواریں گرا دیں اور گالیوں سے فضا کو پراگندہ کیا، ظلم صرف یہ بھی نہیں ہے کہ یہ سب افعال اسلام کے نام پر اسلام کی سربلندی کے لئے کئے۔ اور ظلم صرف یہی بھی نہیں ہے کہ رمضان کے مقدس مہینے میں اللہ کے مقدس الفاظ پر ہتھوڑے چلائے اور اُسے زمین بوس کیا ظلم عظیم یہ ہے کہ یہ سب قانون شکنی قانون کے رکھوالوں کی مدد اور نگرانی اور زیر سرپرستی ہوا۔ پی ٹی آئی کے سیالکوٹ کے راہنما جناب حافظ حامد رضا صاحب جن کی زیر سرپرستی یہ کریہہ واقعہ ہوا اُنہوں نے یہ ''سیالکوٹی پانی پت'' فتح کرنے بعد وکٹری سٹینڈ پر کھڑے ہو کر صحافیوں کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا ''میں تمام غیور مسلمانوں کو مبارک باد پیش کرتا ہوں۔ آج ہم انتظامیہ کے بھی شکرگزار ہیں اور اہل سنت کی جتنی تنظیموں نے اس کار خیر میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا ہم سب کے مشکور ہیں۔ الحمدللہ نعرہ تکبیر اسلام زندہ باد۔ سیالکوٹ کی انتظامیہ اور خاص طور پر ڈی پی او صاحب ڈی سی او صاحب اور ٹی ایم اے کے عملے کا بھی دل کی گہرائیوں سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ میں انتظامیہ کا پھر سے شکریہ ادا کر رہا ہوں۔ ڈی پی او صاحب آپ نے بہت بڑا عظیم کام کیا ہے ڈی سی او صاحب آپ نے بہت بڑا عظیم کام کیا ہے اور اس علاقے کے چیئرمین جناب مجاہد صاحب آپ کو اور آپ کی پوری ٹیم کو ہم خراج تحسین پیش کرتے ہیں اور یہ مینار میں نے خود گرائے ہیں۔ میرے اگر کسی کارکن پر کسی نے مقدمہ قائم کیا تو ہم اس پورے شہر کو بند کر دیں گے'' ایک بار پھر سے نعرہ تکبیر اسلام زندہ باد۔

عمران خان صاحب اور '' نومولود فاتح'' صاحب اگر سماعت پر بوجھ نہ ہو تو میں آپ کو ریاست مدینہ کا ایک واقعہ سنانے کی جسارت کروں گا۔ غزوہ خندق کے بعد ریاست مدینہ اور ریاست مکہ کے دوران ایک معاہدہ ہو گیا جس کی رو سے اگر کوئی مسلمان مکے سے بھاگ کر مدینہ آ جائے گا تو مسلمان اُسے واپس کر دیں گے لیکن اگر کوئی مدینے سے مکہ چلا جائے تو اُسے واپس نہیں کیا جائے گا۔ شرط گو سخت تھی ناانصافی تھی مگر سرکار دو عالم ﷺ نے اسے عظیم اور دوررس مقصد کے لئے قبول کر لیا۔ چنانچہ کچھ ہی عرصے بعد مکہ سے ایک مسلمان حضرت ابو بصیرؓ کفار کی ظلم ستم کے چنگل سے کسی طرح نکل بھاگے اور مدینہ پہنچ گئے۔ تھوڑے دنوں بعد پیچھے پیچھے مکے والوں

کا دورکنی وفد بھی آپ کو لینے کے لئے آگیا۔زخمی حضرت ابوبصیر جن کی واپسی یقیناً ظلم وستم کی انتہا میں بدلنے والی تھی لیکن سرکارِ دو عالم جو قانون کے پاسدار اور مدنی ریاست کے سربراہ تھے اُنہوں نے حضرت ابوبصیر کو واپس کر دیا۔احادیث کا مطالعہ کریں اُس وقت مدینے کی سوگواریت کی کیا حالت تھے۔حضرت ابوبصیر رحمت دو عالم سے بلک بلک کر فریاد کناں تھے۔اور واپسی روکنے کے لئے آہ و فغاں کر رہے تھے صحابہ کی داڑھیاں رو رو کر بھیگ چکی تھیں مگر رحمت دو عالم سرکارِ مدینہ کوہ وقار کوہ گراں بنے قانون کی حکمرانی، اور وعدوں کی وفا کا اعلان کرتے ہوئے حضرت ابوبصیر کو مشرکین مکہ کے حوالے کر دیتے ہیں۔پھر یہی نہیں مزید بتا دیا کہ ریاست مدینہ دنیا کی پہلی فلاحی ریاست کیسے بنی اور اگر کسی نے اس ماڈل کو فالو کرنا ہے تو ہمت بھی اور جرات بھی ایسی ہی ہونی چاہیئے ۔حضرت ابوبصیر مدینہ سے نکلنے کے بعد کچھ ہی دور گئے تھے کہ اُنہوں نے اُن دو مشرکوں میں سے ایک کو مار گرایا اور دوسرا بھاگ گیا۔چنانچہ آپ پھر مدینہ لوٹ آئے۔جب نبی پاک ﷺ کو ان کے لوٹ آنے کی خبر ہوئی تو آپ نے خوشی کا اظہار نہیں فرمایا بلکہ ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا جس پر حضرت ابوبصیر مدینہ چھوڑ کر کہیں اور چلے گئے۔ تو سرکار یہ ہے قانون کی حکمرانی اور ریاست مدینہ۔اب اس ماڈل پر اپنے غیور حافظ صاحب کو پرکھیں اور پھر اپنی خاموشی کو بھی پرکھیں کیا پھر بھی آپ سمجھتے ہیں کہ آپ ریاست مدینہ کی نیابت کا دعویٰ کر سکتے ہیں یقیناً اس منافقت کے ساتھ آپ ایک اچھے سیاستدان تو ہو سکتے ہیں مگر کمزوروں اور اقلیتوں کے محافظ، حق بات کہنے والے، قانون کے محافظ اور مذہبی بلیک میلنگ میں نہ آنے والے ریاست مدینہ کے حکمران نہیں۔فیصلہ آپ پر ہے کہ آپ کھڑے ہونا پسند کریں گے؟؟؟

***




دُشوار کام کس قدر آسان ہوگیا
ابلیس خود بھی ششدر و حیران ہوگیا
مسمار کرکے گھر کو خدائے عظیم کے
شہر سیالکوٹ ... مسلمان ہوگیا
(عرشی ملک)

کرو تیاری بس اب آئی تمہاری باری
یونہی ایام پھرا کرتے ہیں باری باری
ہم نے تو صبر و توکل سے گزاری باری
ہاں مگر تم پہ بہت ہوگی یہ بھاری باری